ان من الشعر لحكمة و ان من البيان لسحرا

بعهد معدلت مهد جناب نواب شاهجهان بیگم صاحبه والیه ریاست بهوپال نسخه نور بخش قلب سلیم مسمی به




باهتمام و تصحیح تمام امیدوار رحمت یزدان علی احمد خان المتخلص صوفی سلمه الله المنان

در مطبع عام مفید آگره جلوهٔ انطباع پذیرفت

# فہرست فروغ اول تذکرہ طور کلیم

۱۴۳

## فہرست فروع دوم تذکرہ طور کلیم

ان من الشعر لحکمة و ان من البیان لسحرا

بعہد معدلت مہد جناب نواب شاہجہان بیگم صاحبہ والیہ ریاست بھوپال نسخہ نوربخش قلب سلیم مسمی بہ




باہتمام و تصحیح تمام امیدوار رحمت یزدان علی احمد خان المتخلص صوفی سلمہ اللہ المنان


در مطبع عام مفید اگرہ جلوۂ انطباع پذیرفت



بسم الله الرحمن الرحیم

کاسه لیس سخن آرایان نغز گفتار **کلیم** هیچمیرز شایسته آن دید که آغاز این نامهٔ
بسپاس مواهب جمیلهٔ خداوند آسمان و زمین صورت بخش معنی آفرین دانش پیرای
بینش افزای بیاراید و بستایش گزین فرخشور گرامی دستور برترین پایه بزرگ سر مایه نقش
یسین نور اولین جاودانی سعادت گرد آرد صلی الله علیه وآله وصحبه وسلم اما این
دامن زیر سنگ رانه پایاب آن داده اند و نه نیروی این بخشیده جائیکه عقاب
پر بریزد از بستهٔ لاغری چه خیزد سخن مختصر کنیم و عنان بسوی دیگر برتابیم روشن باد
که دل هوس پیما آرزو میکرد تا پاره از اندیشهای آسمان پیمای قافیه سنجان ریخته
آرای بشیرازهٔ جمعیت در کشد و خوشترین سرمایهٔ ذوق فراهم آرد همانا بقلاوزی
بخت و تنومندی همت آن آرزوی دیرینه بال کشائش کشادن گرفت دیوانها
بخود کشیدم و تذکرها بهم رسانیدم خامه در دست گرفتم در روش انتخاب گزیدم هنوز
این نقش چنانکه شاید بکرسی ننشسته بود که تحریک احباب و تقاضای اصحاب بر انم
آورد که پایان این تذکره که مسمی به **طور کلیم** است بر افکار نغمه سرایان هندی

زبان کرده آید که هر بیت را گنجینهٔ معانی توان گفت و خزینهٔ مضامین توان سنجید همانا بر دو فروغ آنرا مشتمل کردیم **نخستین فروغ** نظر افروز نظارهٔ گیان است بخاطر فریبهای اشعار ریخته آرایان **فروغ دوم** نظاره سوز ژرف نظران ست بدلکشیهای افکار نغمه سرایان هندی زبان ؎

# نخستین فروغ

مخفی مباد که موجد زبان ریخته **ولی** را گفته اند که ولی الله نام داشت و بعضی ولی محمد گفته اند در زمان بادشاه عالمگیر از اولاد شاه وجیه الدین گجراتی رح بود و تحقیق آنست که قبل وی نیز از شعرا بوده اند در دکن امّا تا زمان وی دیگری بمرتبه اش نرسیده و موجد گفتنش را علت همین باشد از زبانیکه او دارد تا زبانیکه درین زمان رایج است خیلی تفاوت است اما بهرحال حق او استادیش بر جمیع ریخته سنجان ثابت است و عدول بعید از عدل اما کتبهٔ نواب محمد مصطفی خان المرحوم الدهلوی المتخلص شیفته آورا دیوانیست قطع نظر از محاورات مضمون مناسب می یابد فاسمع و کن من الشاکرین ه

| | |
|---|---|
| خط کے آنے نے خبردار کیا گلرو کو | نشهٔ ہوش ہے اس بادهٔ حیرانی مین |
| جنون عشق ہوا اسقدر زمین کو محیط | که پارسا کو ہوئی موج بوریا زنجیر |

هرگاه زبانش رواجی پذیرفت و هنجار روی پیدائی گرفت سخن سنجان تقلید وی پیش گرفتند همچو میر معز موسوی خان فطرت و میرزا عبدالقادر بیدل و میرزا عبدالغنی بیگ قبول بهرکیف اوائل عهد محمد شاه بادشاه و سنه سی و سه و یازده صد بود که دیوان ولی از دکن در شاهجهان آباد رسید و غازهٔ اشتهار بر روکشید استعداد

پیوندان ہمت برگماشتند و روش ولی را تازگی ہا دادند از مشاہیر آن عہد آبرو ست
و سجاد و پیام و ناجی و زکی و حاتم ؎

**آبرو** نامش نجم الدین ست المعروف بہ شاہ مبارک دہلوی از اولاد محمد غوث
گوالیاری رح بود و با خان آرزو نسبت تلمذ و رابطۂ قرابت داشت بہ صنعت ایہام
مائل بود در عہد محمد شاہ وفات یافت او راست ؎

| | | |
|---|---|---|
| سر سے لگا کے پاؤن تلک دل ہوا ہون مین | | یان تک تو فن عشق مین کامل ہوا ہون مین |
| کون چاہے گا گھر بسی تجھکو | | مجھہ سے خانہ خراب کی سی طرح |

**سجاد** میر سجاد اکبرآبادی خلف میر محمد اعظم از تلامذۂ آبرو ست ہنگام ورود
دہلی بزم مشاعرہ می آراست از وست ؎

| | | |
|---|---|---|
| رات اور زلف کا یہہ افسانہ | | قصہ کوتہ بڑی کہانی ہے |

**پیام** شرف الدین علی خان اکبرآبادی از مشاہیر شعراء فارسی بود ؎

| | | |
|---|---|---|
| دلی کے کج کلاہ لڑکون نے | | کام عشاق کا تمام کیا |
| ایک عاشق نظر نہین آتا | | ٹوپی والون نے قتل عام کیا |

**ناجی** محمد شاکر دہلوی در سنہ ۱۱۶۶ از جہان رفت و دیوانے یادگار گذاشتہ
با صنعت ایہام رغبتی داشت ؎

| | | |
|---|---|---|
| تری نگاہ کی حسرت سے ای کمان ابرو | | ہمارے سینہ مین تودہ ہوا ہی تیرونکا |

**زکی** جعفر علیخان دہلوی از امراے شاہ عالم بادشاہ ؎

| | | |
|---|---|---|
| سنکے احوال مرا ناصح مشفق نے زکی | | ہاتھہ سے ہاتھہ ملے حیف سی سینہ کوٹا |

**حاتم** شاہ حاتم نامش شیخ ظہور الدین مرد سپاہی پیشہ نیک اندیشہ بود مرزا
رفیع سودا از شاگردان اوست در آغاز حال بروش ولی حرف میزد پس ہنجار
پسینیان گرفت زاید بر صد سال زندگانی کرد ؎

| | |
|---|---|
| ہجر کی زندگی سے موت بھلی | کہ جسے سب کہیں وصال ہوا |
| تم تو بیٹھے ہوئے یہ آفت ہو | اوٹھہ کھڑے ہو تو کیا قیامت ہو |
| بیخود اس دور میں ہیں سب حاتم | اندنوں کیا شراب سستی ہے |

مخفی مباد درین گروه حاتم کلامی فصیح تر دارد اما کسے از نیها محاورات قدیمه را ترک نگفته سپس مرزا مظهر و میر درد و میر تقی میر و میرزا سودا و جعفر علی حسرت و قلندر بخش جرأت و مصحفی و انشا و میرحسن و شاه نصیر زمانا بعد زمان زبان ریختیه را صفائی دادند که از تلاحق افکار شانی دیگر یافت آخر الامر از دهلویان مومن خان و شیخ ابراهیم ذوق و میرزا غالب و از ارباب لکهنئو شیخ امام بخش ناسخ و خواجه حیدر علی آتش زمین شعر را با سمان بردند و تصرفهاے شایسته بجا آوردند و کار این اوستادان در ضمن تذکره رقم خواهد پذیرفت اینجا کشف حقیقت کار منظور بود پس پوشیده نماند که آئین انتخاب ما آنست که هر شعر که از دیده بدل فرو رود چون در مکنون در سلک بیان کشیم و این فروهیده متاع از هر کجا که بچنگ در آید بمسرت تمام بر گیریم عام از آنکه از دکان گرانمایگان باشد یا از کالاے بے بضاعتان چه مدعا از نیکوی متاع ست نه نظر بپایه خداوندش اما جائے چند بینی که آئین نگاه نداشتیم و قطع نظر از رطب و یابس کردیم آنرا سببے بوده باشد مثلاً اشعار سرب سنگهه المتخلص به دیوانه در خور انتخاب نبود غرض آن نیست که اور اکلام دلچسپ نبوده باشد بلکه انچه ما یافتیم مطبوع نیفتاده لیکن از انجا که اوستاد جرأت و از مشاهیر شعرا بود ناچار از غث و سمین در گزشتیم و انچه بهم رسید برنگاشتیم و علی هذا القیاس هر جا که از مذاق افتاده شعری بینی وجهے داشته باشد گرد آوردن جمیع وجوه طولے داشت بر قصور فهم منتخب حمل نیفتد معهذا ۵

| | |
|---|---|
| به پیر میکده گفتم که چیست راه نجات | بخواست جام می و گفت عیب پوشیدن |

# الف ممدوده

**آتش** خواجه حیدر علی از گرامی قافیه سنجان لکهنو ست و مصحفی اوستاد او زندگی زیست و آزادانه بسر برد ۱۲۶۳ ہجری از کشاکش آخشیجان وارست دو دیوان دارد شعر سے چند از تذکرہ ہا بر داشته آمد نصیحت خوش گفته است

| | |
|---|---|
| آئے بہی لوگ بیٹھے بہی اوٹہہ بہی کھڑے ہوئے | مین جا ہی ڈہونڈتا تیری محفل مین رہگیا |
| چہوڑتا میرے گریبا نکو نہین دست جنون | کیا یہہ اسکو کسی محبوب کا دامن سمجہا |
| حال ہے مجہہ ناتوانکی مرغ بسمل کی تڑپ | ہر قدم پہ ہی گمان یان رہگیا وان رہگیا |
| کوچہ یار مین سایہ کیطرح رہتا ہون | درکے نزدیک کبہی ہون کبہی دیوار کے پاس |
| اسے جان کی برابر مرتے مرتے ہمنے رکہا ہی | ہماری قبر پر دیا کریگی آرزو برسون |

**آزاد** مرزا اعظم شاه نبیره مرزا سلیمان شکوه این چند بیت از وست و نیکو ست

| | |
|---|---|
| تمہارا جذبہ الفت جو لیجائے تو لیجائے | وگرنہ کام کیا ہم ہیخودونکا روز محشر مین |
| وہ بن سنورکے ترا بیٹہنا وہ شرمانا | وہ دیکہہ آئینہ کہنا کہ دیکہنا مجہکو |
| یہہ تو کہئے کہ ملیگا کسے ہر قدمین تو چین | یا وہان بہی ہی کوئی فتنہ اوٹہانا باقی |

**آزرده** حقایق آگاه معارف دستگاه جامع معقول و منقول حاوی فروع و اصول مغز فصاحت عنصر بلاغت مفتی محمد صدر الدین خان بہادر صدر الصدور دہلی علیه الرحمته از شاه عبد العزیز و شاه رفیع الدین رحمہ دہلوی استفاضه داشت و از مولوی فضل امام پدر مولوی فضل حق خیرآبادی استفاده میکرد یزدانش بیامرزاد از اساتذهٔ پدر من بود کسے را از علماے دانش آگاه و فضلاے

آگهی پیوند ندیده باشی که سخن را بدین خوبی بر کرسی نشانده باشد در هرزه بان ساده پرکار حرف میزند هم در ریختهٔ و پارسی سخن دلکش میگزارد و هم بلهجه تازی نسخه سامری می طراز د حضرت آزرده و میرزا غالب و مومن خان و جناب شیفته همصحبت بوده اند و بایکدیگر پیوند استوار داشته ؎

| | |
|---|---|
| یهه کهکے رخنه ڈالیے اونکی نقاب مین | اچهے برے کا حال کهلے کیا حجاب مین |
| مین اور ذوق بادہ کشی لیگئیں مجهے | یهه کم نگاهیان تیری بزم شراب مین |
| پرزے پرزے نکرو نامه پراین دیکهے | یهه بهی چهاتی سے لپٹنا هے که منظور نهین |
| کاش مقبول هو دعاے عدو | کیا کرون وه بهی مستجاب نهین |
| اوسی کی سی کهنے لگے اهل حشر | کهین پرسش داد خواهان نهین |
| آنکهون سے دیکهکر تجهے سب ماننا پڑا | کهتے تهے جو همیشه چنین هے چنان نهین |
| ملنا ترا یهه غیر سے هو بهر مصلحت | همکو تو سادگی سے تری یهه گمان نهین |
| اے دل تمام نفع هی سوداے عشق مین | اک جان کا زیان هی سو ایسا زیان نهین |
| تحقیق هو تو جانو که مین کیا هون قیس کیا | لکها هوا هی یون تو سبهی کچهه کتاب مین |
| دل نے ملادین خاک مین سب وضعداریان | جون جون رکے وه ملنے سے هم بیشتر ملے |
| باهم ملاپ تها یهه تیرے دور حسن مین | یهه رسم اوٹهه گئی که بشر سے بشر ملے |
| کامل اس فرقهٔ زهاد سے اوٹهانه کوئی | کچهه هوئے تو یهی رندان قدح خوار هوئے |

**آشفته** مرزا رضا قلی فرزند محمد شفیع اکبرآبادی استفادهٔ سخن از میر سوز داشت و انجمن مشاعره می آراست طبع نیکو میدانست ؎

| | |
|---|---|
| دم آخر جو هچکی آئی تهی | وه فراموشکار تها دل مین |
| بجاے اشک نکلتے هین پارهاے جگر | تمهارے جی مین تهارمان دیکهتے جاو |
| اپنے کے هوتے بهلا غیر کو صدقه تو نکر | هم بهی جی رکهتے هین پیارے تری قربان گئی |

**آشفتہ** سید منور علی پور سید علی نواز رضوی از سادات بارہ دہلوی مولد است فن طب از پزشک والا پایہ غلام حیدر خان دہلوی برگرفت وسخن بر مومن خان وحضرت شیفتہ گزرانید ہ

پرسش حال نے پہر یاد دلائی اونکی — گور مین بہی پس مردن نہ کچھہ آرام آیا
ہم وحشیونکا گہر ہے کہ لڑکونکا کہیل ہے — دن مین ہزار بار بنا اور بگڑ گیا
عاشق کو لطف سے ہی فزون لطف جور ہیں — یہہ غیر کی سزا ہے ہماری سزا نہین
ہے جلاد کی سادگی مین بہی شوخی — میرے خون کو رنگ حنا جانتا ہے

**آشفتہ** گلاب سنگہہ از باشندگان دہلی در عشق زنے گرفتار بود آخرالامر سر خود بُرید واز جہان رفت ہ

اسی غم نے رلایا زندگی بہر — کہ تجھکو بولنا ہنسکر نہ آیا
ہاے یہہ غیرون سے کہنا اوسکا مڑ مڑ کر اب — مجھکو مت چھیڑو کہین آشفتہ یان آجائیگا

**آشوب** میر امداد علی خان فرزند میر روشن علیخان فروغ تلمیذ میر ممنون از سادات بود وآبا واجداد در اخطاب خانی سرمایۂ مباہات در دہلی نشو ونما یافتہ رفتار او ستاد خویش دارد ہ

گنہ کے بوجھ سے محشر تلک پہنچ نہ سکے — اسی مین پردہ رہا ہم گناہگارونکا
یاس آلودگی دامن قاتل نہ گیا — کسقدر ذوق تپیدن ہے پشیمان ہونین

**آہی** میر عبد الرحمن فرزند میر تسکین نظر کردۂ حضرت صہبائی است ہ

ہے غلط دہوم کہ نکلا تہا وہ گہر سے باہر — شہر مین چاک کسیکا تو گریبان ہوتا
تمہارے حسن مین گرمی نہین ہے — اگر ہووے تو وابند قبا ہو
واعظا خلد سے لاخانہ خمار مین رکہہ — قدر وان می کی ہی جس جا کوئی میخوار ہے

# الف مقصورہ

**اثر** سید محمد میر کہین برادر خواجہ میر درد علیہما الرحمہ بارسی آگہی آشنا واز معنوی دانش آگاہ افکارش خاطر نشان و اشعارش دلنشین دیوانے و مثنوی گزاشتہ

| | |
|---|---|
| دوست ہوتا جو وہ تو کیا ہوتا | دشمنی پر تو پیار آتا ہے |
| آپ ہی نہ جل بجھے نہ کہہ اوس دلین براہ کی | اسپر کہین گے آہ کہ ہمنے بھی آہ کی |
| ہین حیرت ہی آپ ہی تجھکو کیا دیون جو اسکا | کہ تجھہ بن اب تلک کسطرح ہمنے زندگانی کی |
| پہر دکین کچہہ تو ہی تحقیق سہی کیا کام مجھے | یون تو ناحق نہین دیتے ہین دشنام مجھے |

**اثر** عبد الرزاق پسر عبد الرحمن تمنا از تربیت یافتگان مولوی صہبائی

| | |
|---|---|
| ترا ہر ایک سے ملنا بہت وفا دشمن | کرے گا دیکھئے کس کس سے آشنا مجھکو |
| ایک دن فاتحہ پڑہتا تہا کسی قبر پہ وہ | حیلہ اک اور بہی باقی ہی سوم دیکہین گے |

**احسان** حافظ عبد الرحمان خان دہلوی بر عہدہ مختاری سرکار مرزا فرخندہ بخت نامزد بود بصنائع لفظیہ خیلے گرایش داشت و با اینہمہ سخن سادہ پرکاری راند در سنہ ۱۲۶۷ ازین خاکدان رخت بربست

| | |
|---|---|
| مین تو اوس نوجوان پر غش ہون | ہائے عالم تری جوانی کا |
| یہ شام ہجر آئی آفت زدہ کہان سے | ہو روسیاہ ایسے ناخواندہ مہمان کا |
| کہان وہ گریہ وہ نالہ وہ جان لب رسا | کسیکا کام ہمیشہ بنا نہین رہتا |
| ہماری جان پہ گرتی ہی برق غم ظالم | تجھے تو سہل سا ہے شغل مسکرانے کا |
| پہرا عدم سے کوئی اب تلک نہ اکتا کر | خدا ہی جانے وہان ہین فراغتین کیا کیا |
| کہئے کیا کیون طفل اشک اپنی گلے کے ہار ہین | اس زمانہ کے تو کچہہ لڑکے ہی ناہموار ہین |

| | |
|---|---|
| بہت دور ہے اپنے نزدیک تو بھی | تجھے یاد کافر بہانے بہت ہین |
| کشش دل کی ہی کام آتی ہے ورنہ | فسون سیکڑون ہین فسانے بہت ہین |

**احسن** مولوی محمد احسن خلف منشی محمد احمد بلگرامی اصل وصفی پوری موطن ولادتش در ۱۲۴۴ھ واقع شدہ ونسبش تا حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ میرسد امروز در بھوپال بسلک اعزہ منسلک است وبہر تعلیم کہین برادرم مامور در حسن تعلیم نا آشنایان پارسی معروف است از تالیفات اوست آرتنگ فرہنگ کارنامۂ فرہنگ آئینہ حسن تحفۂ صدیقیہ وصحیفۂ شاہجہانی ولغات شاہجہانی ومصطلحات شاہجہانی منشاٗتش در بنگالہ غازہ شہرت بررو دارد سخن در ریختہ کمتر گفتہ است و در پارسی بیشتر دیوان پارسی صولت عظیم آبادی کہ از تلامذہ اش بود دیدہ ام طبع ہموار داشت **ہ**

| | |
|---|---|
| نگر نیگے سر شوریدہ کی ہم چارہ گری | اپنے سر پہ نہین لینے کے ہم احسان اپنا |
| اثر دیکھو شہیدان محبت کی تواضع کا | نکلتا ہے میرے سینہ سے تیر اوسکا کمان ہوکر |
| تن کا یہہ نقشہ کہ ہل سکتا نہین جون نقش پا | دلکی وہ حالت کہ سو سو بار او چہلا جائے ہے |
| گمان ذوق کرم تو نکر خدا کے لئے | وفا مین کرتا ہون ظالم تری جفا کے لئے |
| ہمارا تذکرہ لازم ہے قیس کے مابعد | خبر ضرور ہے جس طرح مبتدا کے لئے |
| وہان بھی ناز سے تم میرا خون بہا دینا | کرون مین حشر مین دعوی جو خونبہا کے لئے |
| یہہ سر کہ بار گران ہے بدوش جان احسن | لگا رکھا ہے کسی تیغ آزما کے لئے |
| دیر تک ٹہیرے وہ پس کشتن | بدگمانی کا مجہہ پر احسان ہے |

**اختر** قاضی محمد صادق خان از قاضی زادگان ہوگلی نواح کلکتہ از غازی الدین حیدر پادشاہ لکہنو خطاب ملک الشعرا یافت پس از غدر ہندوستان جامہ گزاشت از تالیفات اوست صبح صادق ونور الانشا ومحامد حیدریہ ونقود الحکم وتذکرہ

آفتاب عالمتاب دو دیوان پارسی و ریختہ ع

| | |
|---|---|
| جان دی ہمنے ہوئی تب غم ہجر انسے نجات | عقلا اسلیئے کچھ چیز لگا رکھتے ہین |

**اسیر** منشی مظفر علی خان لکھنوی ارشد تلامذہ مصحفی در سایۂ عطوفت فرمانروا رامپور بسر می برد پیشتر در عہد واجد علی شاہ بادشاہ اودہ مورد مکارم خسروانی بود و بہ تدبیر الدولہ مدبر الملک میر مظفر علی خان بہادر بہادر جنگ مخاطب در فارسی نیز دستگاہے دارد و در ریختہ او را دیوانہاست سخنور ریختہ گوست واین چند بیت از وست ع

| | |
|---|---|
| ثابت اپنا نہوا خون کسی پر دم حشر | ناز نے غمزہ پہ غمزہ نے ادا پر رکھا |
| کوے قاتل کو جو چلتا ہون تو سایہ در کر | پوچھتا ہے لیئے جاتے ہو کہان تم مجھکو |

**اشک** قطب الدین نام از تلامذۂ داغ دہلوی است خیلے خوش گفتہ ع

| | |
|---|---|
| خوف رنجش نہ کچھ اندیشۂ بیداد آیا | لکھدیا خط مین او نہین وقت پہ جو یاد آیا |
| چرخ کی چال زمانہ کا طریقہ سیکھو | ہے یہی شرم تو کب شیوۂ بیداد آیا |
| دلمین مرے رہا دل دشمن کو چھوڑ کر | تیر نگاہ یار بھی ہے آبرو پسند |
| کہتے ہین مجھ سے صرف یہہ ہیچ تو مول لینے | دل ہے پسند دل کی نہین آرزو پسند |
| میری قسمت مین خوشی کب تھی بجز رنج والم | مین تو کھٹکا تھا وہین اپنا مقدر دیکھکر |
| خاکساری جو ٹھکانے سے لگا دے مجھکو | تو رہون چین سے خاک در جانان ہوکر |
| ادا کہتی ہے مین لون ناز کہتا ہی کہ مین لیلون | ابھی سودا نہین دل کا خریدارونکی باتین ہین |
| ملائی جائیگی اوس بت کیصورت حور وغلمانسے | بڑا موقع تو ہی یہ دیکھیے وہان ہم بھی ہوتے ہین |
| دل اوسی فتنہ گر کا بیر و ہے | فتنہ بیجتا ہے جسکے دامن سے |
| خبر دار اسکو چین آنے نہ دینا | قسم لی اوس نے میرے ہمنشین سے |
| بزم دشمن مین مجھکو رہنے دو | چاہیئے اک برے بھلے کے لئے |
| اوسکی محفل کی دیکھنا تہذیب | بات کا انتظام ہوتا ہے |

| | |
|---|---|
| اے جنم اگر کمی کچھ ہو | ہم سے لینا عذاب فرقت کے |

**افسوس** میر شبر علی خلف میر مظفر علی نسبش تا امام جعفر رضی اللہ عنہ منتہی میشود مزاجوان سخت راہمدم خیر سگال بود و میر حیدر علی حیران را تلمید رشادت پیوند در آخر ایام عہدۂ انشار کالج کلکتہ بار و بازگشت ہ

| | |
|---|---|
| دیکھتے ہی اوسے حاضر ہوئے مرجانیکو | وہی احباب جو یان آئے تھے سمجھانیکو |

**افضل** میر افضل علی فرزند میر قاسم علی قاسم از پدر خویش بہرۂ سخن بر داشتہ ہ

| | |
|---|---|
| دل سے شکوہ زبان تک اگر | بن گیا شکر آپ کے ڈر سے |
| کیا مزا ہو جو وہ دربان سے اپنے کہدین | کوئی یان آنے نپائے مگر افضل آئے |

**اکبر** اکبر خان کہین برادر شیفتہ دہلوی از مومن خان باستفاضہ پرداختہ نیکو سنجیدہ است ہ

| | |
|---|---|
| ہوا نہ شوق سے اوس کوچہ مین گذر اپنا | ہمیشہ پیچھے رہا ہم سے نامہ بر اپنا |
| ہم تو یون ہی رہے جو خفا ہو تو خوش رہو | آئے تھے طلب سے کہ رخصت کیا چلے |

**امیر** منشی امیر احمد کہین فرزند مولوی کریم احمد لکھنوی نسبش تا حضرت شیخ مینا قدس سرہ میرسد زانوئے ادب پیش منشی مظفر علی اسیر تہ کردہ امروز بہ اوستادی فرمان فرمائے رامپور سرفراز است از تالیفات اوست مرآۃ الغیب گوہر انتخاب محامد خاتم النبیین مضامین دل آشوب مجموعۂ واسوختہا و قصاید و بعض مثنویات مثل نور تجلی و ابر کرم و مسدسے نعتیہ مسمی بہ ذکر شاہ انبیا و سرمۂ بصیرت از گرامی سخن سنجانست و نامی اوستادان گفتار خود انتخاب کردہ نزد نامہ نگار فرستادہ ذوقہا کہ بخشید نتوان گفت ہ

| | |
|---|---|
| اسقدر ہے دراز ہجر کی رات | پر تڑپنے سے جی نہیں بھرتا |

نوجوان لوگ کیا نہین کرتے — دل لگایا تو کیا گناہ کیا

وہ آئے کھینچ کے تلوار سبکو شاد کیا — امیر آج بہت ہم نے تمکو یاد کیا

غم اوسکا حسرتو نسے بھرتا ہے میرے سینہ مین — کہان ہے وہ جو دل نام اک یہان بیمار رہتا تھا

لاکھون اوس لیلی کے دیوانے تہے اونمین عشق نے — ایک مشت استخوان کا نام مجنون رکھدیا

بہا خون ہو کر جو ٹھوکر سے بولے — مصیبت کا مارا یہہ دل تھا کسیکا

چلے جو آج بتاتے تری گلی کی راہ — مین آج خضر سے بہی سخت بدگمان ہوا

عشق کے نام سے معشوق کو ہوتا ہی گریز — جی مین ہی آج سے عاشق ہون شب فرقت کیا

ڈرا دن حشر کی فریاد سے تو کہتے ہین — ہمارے آگے تمہاری وہان سنیگا کون

ہمکو دیکھا تو غیر سے بولے — آپ ہی مجہکو پیار کرتے ہین

عمر کو سارا زمانا گذران کہتا ہے — دن جدائی کا مگر عمر مین محسوب نہین

روتے ہین ترے مریض پہرون — چھاتی سے لگاکے درد دل کو

روز آنے کو جب کہا بولے — اک تمہین مجہکو پیار کرتے ہو

کرتے تو ہو امیر سوال اوس سے حشر مین — اور اوسکو گر جواب نہ آیا تو پہر کہو

اے شب فرقت عجب اندہیر کی یہہ بات ہی — ساری دنیا مین تو دن اک میرے گہر مین رات ہے

بسملون سے بہی ناز اوٹہوائے — ہائے انداز میرے قاتل کے

ہی قصد کہ دل کعبہ نشینونکے چرائے — تاکا ہے بڑے گہر کو ترے دزد حنا نے

تمکو آتا ہے پیار پر غصہ — مجہکو غصہ پہ پیار آتا ہے

مینے کہا کہ پہیر دو دل کیا کروگے تم — بولے ہم اپنے تیر کا پیکان بنائینگے

کہیئے نا آشنا تو کہتے ہین — یہی باتین ہین آشنائی کی

غیرونکے حال پر تو بہت لطف ہے تجہے — ہم پر بہی لطف حال ہمارا بہی غیر ہے

باقی نہ کوئی دل مین الٰہی ہوس رہے — چودہ برس کے سن مین وہ لاکہون برس رہے

مسجد مین بلاتا ہے ہمین زاہد نافہم
ہوتا کچھ اگر ہوش تو میخانے نجاتے

ہاتہہ ڈالا مینے دامن پر تو بولے ناز سے
پھرا دامن چھوڑ دے اپنا گریبان پھاڑیے

دم جو نکلا غم فرقت مین تو ہم یہہ سمجھے
دل جو رہ ڈہا تو منانیکے لئے جان گئی

مرے ہی سامنے دامن اوٹھا کر ناز سے چلنا
مجھی سے پھر گلہ اولٹا مرے چاک گریبان کا

نہو گا بند جب تک نقد جان باقی ہی قالب مین
سخی کے گھر کا دروازہ ہی چاک اپنے گریبان کا

جگر کو دون کہ دل کو دون تباہی اوسکی تماشا کی
کہ دو پیاسو نمین ہی یہہ ایک قطرہ آب پیکانکا

نظر آیا وہ چہرہ ہوتے ہوتے رکگئی وحشت
اوٹھائی اوس نے چلمن رہگیا پردہ گریبانکا

خلعت پہن کے آئینگی تھی گھر مین آرزو
یہہ حوصلہ بھی گور وکفن سے نکل گیا

پہلو مین میرے دلکو نہ اے درد کر تلاش
مدت ہوئی غریب وطن سے نکل گیا

بت بنکے وقت نزع نہ بالین پہ پھیر کے بیٹھہ
ہوتا ہے آج خاتمہ گفت وشنید کا

اہل محشر پہ ہے احسان ترے دیوانے کا
سر کو ٹکرا کے در باغ ارم توڑ دیا

بہار آئی ہی اے دست جنون یا عید آئی ہی
گریبان سے گلے ملنے چلا ہی چاک دامانکا

چھانی ہی پہاڑ پہاڑ کے اوسمین شراب ناب
کیا صرف کار خیر مرا پیرہن ہوا

کسی گنہ پہ کوئی قتل ہو مین کہتا ہون
کہ اس سے جرم ہوا ہو گا آشنائی کا

شب وصال بہت کم ہی آسمان سے کہو
کہ جوڑ دے کوئی ٹکڑا شب جدائی کا

جب کہا مینے شب غم کوئی غمخوار نتہا
در دنے اوٹھہ کے کہا کیا یہہ گنہگار نتہا

قریب ہی یار روز محشر چھپے گا کشتوں کا خون کیونکر
جو چپ رہیگی زبان خنجر لہو پکاریگا آستین کا

وہ مزا دیا تڑپ نے کہ یہہ آرزو ہی یارب
مرے دونون پہلوؤن مین دل بیقرار ہوتا

جب مین کہتا ہون کہو گے کیا خدا کے سامنے
کہتے ہین ہمکو بتا دین روز محشر کا جواب

مرے آنسوؤن نے مجھے بخشوا یا
بڑے کام آئے یہہ لڑکے مچل کر

گل ہوا غنچہ تو آواز یہہ اوس سے آئی
جمع پھر دل نہین ہوتا ہی پریشان ہوکر

بولا وہ بت سرہانے مرے آکے وقت نزع
فریاد کو چلے ہو ہماری خدا کے پاس

کانٹا ہوا ہون سوکھ کے لیکن نہال ہون
کھٹکونگا اور اپنے عدو کی نگاہ مین

تونے تواے سیاہی شبہاے تار ہجر
دھبا لگا دیا مرے بخت سیاہ مین

کہتی ہے ہر پلک تری زلف دراز سے
یہ چھوٹے سے قد پہ میرے سنجانا بلا ہون مین

اے برق تو ذرا کبھی تڑپی ٹھہر گئی
یان عمر کٹ گئی ہے اسی اضطراب مین

ٹھکراکے میرے سر کو وہ کہتے ہین ناز سے
لو ایسے مفت سجدے مری آستانکے ہین

خنجر کو چوس چوس کے کہتے ہین میرے زخم
ظالم مزے بھرے ہوے تجھین کہانکے ہین

وہ اور وعدہ وصل کا قاصد نہین نہین
سچ سچ بتا یہ لفظ ادہین کی نہ بانکے ہین

نہان رہتا ہی آئینہ سے وہ بیگانہ خو برسون
حیا دیکھو نہین آتا ہے اپنے روبرو برسون

مزا لے لیکے رگڑا ہی گلا شمشیر قاتل سے
برنگ زخم ہم ہنس ہنسکے روتے ہین لہو برسون

نکالے یاس یون ان برباد میرے خانۂ دلکو
اسی گھر مین جلایا ہے چراغ آرزو برسون

صورت غنچہ کہان تاب تکلم مجھکو
منہہ کے سوٹکڑے ہون آئے جو تبسم مجھکو

مین تو کیا عکس سے وہ آئینہ رو کہتا ہے
پیار کی آنکھہ سے دیکھا نکرو تم مجھکو

زاہد امید رحمت حق اور ہجو مے
پہلے شراب پیکے گنہگار بھی تو ہو

کانٹون سے کھو سنبھال لینا
آتا ہے غش اک برہنہ پا کو

وصال پر ہے جو وصل امتحان کر دیکھو
امیر یون ہی سہی چند روز مر دیکھو

مری طرف سے کہے کوئی حضرت غم سے
بہت رہے مرے دلمین اب اور گھر دیکھو

مشتاق شہادت کو وہ دو ہاتھہ لگاکر
کہتے ہین لگاوٹ بہت آتی نہین مجھکو

دل ملگئے وصال کا سودا اٹھ گیا
الفت کی آنکھہ بیچ مین دلال ہوگئی

آرائش اوسکی زلف نے کس طرح سے کی
ہنسلی گلے مین پاؤن مین خلخال ہوگئی

کرنہ انکار مرے خون سے اے تیر فگن
سبکو پاس اپنونکا ہوتا ہی یہہ ہی عفو کا حکم
اللہ رے قدر میرے گناہونکی روز حشر
سوجانین ہون تو تیغ یہ تیری فدا کرون
ہجومے بیٹھہ کے مسجد مین نکرے واعظ
غیر کے ساتھہ وفا کرکے وہ مجھہ سی بولے
حشر مین عذر گنہ کیا ہی بتا تو رکھو
لگی دل کی بجھائے بیکسی مین کون ایسا ہے
چھوڑے کہین نہ گیسوے پرخم نے اوسکے پیچ
نہ توڑو آئینہ جانے بھی دو کہ ایک یہی
شوخی حسن نے لاکھہ اونکو کیا طاق مگر
یقین ہوا جو گرا دانت کوئی پیری مین
ہاتھہ تک مفتی و قاضی کو لگانے ندیا
منھہ اپنا نہ آرسی مین دیکھو
ایک قطرہ بھی نہ پینا مگر اے جا بجہان
نکالے جاتے ہین ہر روز اوسکے پاس خاطر سے
جفا دیکھو جنازہ پہ مرے آکے تو فرمایا
شب وصلت قریب آنے نپائے کوئی غلو مین
آنکھہ کہتی ہے یہہ دل سے کہ کریگی برباد
کہتا ہے وہ صنم کہ رہین ہم تمہارے گھر

دیکھہ کچھہ کہتی ہے سُرخی ترے سوفارونکی
بیگناہونسے صف آگے ہو گنہگارون کی
تعظیم کو کھڑی ہوئی میزان حساب کی
کیا جلد کٹگئی ہے گھڑی اضطراب کی
ایسی شے ہے کہ قیامت پہ اوٹھار کہی ہے
یہہ وہی بات ہے جو تمنے بتا رکھی ہے
کہ مبادا تمہین بھولے تو مجھے یاد رہے
مگر اک گریہ حسرت کہ بیتابانہ آتا ہے
کچھہ رہ گئی تو میرے مقدر مین رہگئے
تمہارے دیکھنے والون مین یارباقی ہے
پھر اٹھ رکین ہے ابھی آنکھہ جھپک جاتی ہے
کہ آج کھُل گئی کھڑکی قضا کے آنے کی
دختر رز تو بڑی صاحب عصمت نکلی
سنبھلی کی نہ چوٹ رو برو کی
اوسی انداز سے کہہ لے کہ نہین تھوڑ ایسی
ترے عاشق نہ ٹھیرے ہم عدو کا مدعا ٹھیرے
کہو تم بیوفا ٹھیرے کہ اب ہم بیوفا ٹھیرے
ادب ہم سے جُدا ٹھیرے حیا تمسے جُدا ٹھیرے
خواہش وصل نہ مجھے حسرت دیدار ہے مجھے
لیکن یہہ شرط ہے کہ خدا درمیان ہے

**انشا** انشاء اللہ خان خلف ماشاء اللہ خان مصدر تخلص از مشاہیر قافیہ سنجان

ظرافت شعار در مرشدآباد از خلوت کدۂ عدم برآمده و در پایان روزگار بزمرۂ ہمنشینان وزیر الممالک نواب سعادت علی خان درآمده از بیشتر فنون بہرہ مند و در بذلہ سنجی صاحب دستگاه بلند پر گو بود اما منتخب گفتارش دلچسپ آمده

| | |
|---|---|
| گلبرگ تر سمجھ کے لگا بیٹھی ایک چونچ | بلبل ہمارے زخم جگر کے کھرنڈ پر |
| نہ چھیڑ اے نکہت باد بہاری راہ لگ اپنی | تجھے اٹکھیلیاں سوجھی ہین ہم بیزار بیٹھے ہین |
| چھیڑنے کا تو مزہ جب ہے کہو اور سنو | بات مین تم تو خفا ہو گئے لو اور سنو |
| گالی سہی ادا سہی چین جبین سہی | یہہ سب سہی پر ایک نہین کی نہین سہی |
| چند مدت کو فراق صنم و دیر تو ہے | چلو پھر کعبہ ہی ہو آئین بہلا سیر تو ہے |
| گر نازنین کے کہنے سے مانا برا ہو کچھہ | میری طرف کو دیکھیے مین نازنین سہی |
| گالیان سیکڑون دین پاؤن جو دابا ہم نے | محنتین خوب سہی کین خوب سے انعام لیے |
| دو بوسو نین راضی نہوا مین تو وہ بولے | تیری تو کسی طرح سے نیت نہین بھرتی |

**انور** سید شجاع الدین نام عرف امراؤ مرزا دہلوی خلف سید جلال الدین خوشنویس اوستاد بہادر شاہ از تلامذۂ ذوق است گویند امروز در جیپور پاے افشردہ است این مایہ از گفتارش بدست آمد بس نیکو میسر آید

| | |
|---|---|
| وہ آنکھین نہین ہاے کیا ہو گیا | وہ کافر تو اب کچھہ نیا ہو گیا |
| نہین سمجھا نہ آپ آئے کہین سے | پسینا پونچھیے اپنی جبین سے |

**ایجاد** مرزا رحیم الدین پسر مرزا حسین بخش از شاگردان مولوی صہبائی است

| | |
|---|---|
| لگے ہم سے نظر اپنی چرانے | وہ سمجھے جس گھڑی لطف نظر کو |

## باب الموحدہ

**بحر** شیخ امداد علی خلف شیخ امام بخش لکھنوی از تلامذۂ ناسخ است درایں دہہ درگذشت

کہا کسی نے نہ اتنا ہمارے دفن کیوقت — کہ اپنے خاک نہ ڈالو یہہ ہین نہائے ہوئے
جو بات کل تہی ملاقات ہین وہ آج نہین — برا نہ مانیئے دو دن کا پیار دیکہہ چکے

**برق** فتح الدولہ بخشی الملک مرزا محمد رضا خان فرزند مرزا کاظم علی از ناسخ فیض پذیر بود با واجد علی شاہ بادشاہ سابق اودہ بہ کلکتہ شد و از انجا بسنہ ۱۲۷۵ھ رہگرایے نیستی گاہ گشت

قیس کا نام نہ لو ذکر جنون جانے دو — دیکہہ لینا ہمیں تم موسم گل آنے دو
ہم تو اپنون سے بہی بیگانہ ہوئے الفت مین — تم جو غیرون سے ملے تمکو نہ غیرت آئی

**برکت** برکت علی خان خیرآبادی مختار فرمانرواے پٹیالہ نیک برمی گذارد

غم اوٹھانا یہہ مرے دل کا ٹھکانے لگجائے — ایک دم کے بہی لئیے پاس جو بہلائے کوئی
مجھکو مرکاٹہ کا ساجو پایا تو یون کہا — پالے خدا نہ ڈالے کسی بدگمان کے
تصور مین ترے گر کوئی چھیڑے ہی تو کہتا ہون — ذرا دم لو کوئی آیا ہوا جاتا ہے پہلو سے

**بسمل** عبد الحکیم برادر زادہ مولوی صہبائی بپارسی آشنا بود و از فن طب وحکمت بہرہ مند ست

اگر نہ تیغ نگہہ سے اسے بچاتا مین — تو ہر بدف کے لئے آج دل کہان ہوتا
حضرت بسمل کی حالت دیکہکر بولا یہہ قیس — پیر و مرشد خیر تو ہے آپ کو یہہ کیا ہوا

**بقا** بقاء اللہ اکبرآبادی پور حافظ لطف اللہ خوشنویس میر و مرزا را دریافتہ مرد ظرافت پیشہ درست اندیشہ بود بپارسی از مرزا مکین مستفیض و در ریختہ از شاہ حاتم و میر درد مستفید ست

سرمہری مل کے مرے پاس سے جانا کیا تہا — راہ بس ملنے آئے تہے یہہ آنا کیا تہا

دیکھہ آئینہ جو کہتا ہے کہ اللہ رے مین
اوسکا مین چاہنے والا ہون تقاوہ رنگین

**بلند** صفدر علی بیگ خط نستعلیق و شکستہ نیکو می نگاشت از مرزا صابر بہرہ اندوز بود ے

ایک بوسہ پہ یہہ لڑائی حیف
دس نہین سو نہین ہزار نہین

**بیان** خواجہ احسن اللہ از خاک پاک دہلی است مولانا فخر الدین را مرید عقیدت شعار و مرزا مظہر رح را تلمیذ رشادت پیوند بود رحمۃ اللہ علیہما در حیدرآباد فرو شد حرف خوش میزد ے

مت آئیو اے وعدہ فراموش تو اب بھی
جسطرح کٹا روز گزر جائیگی شب بھی

بیان کون ہے اب تلک پوچھتے ہو
تغافل کے قربان تجاہل کے صدقے

**بیتاب** عباس علی خان برادر زادۂ نواب محمد سعید خان بہادر مرحوم فرمان فرمای رامپور شیوہ سخن از حکیم مومن خان آموختہ سخن دلکش میگزارد ے

پیدا ہوا رقیب کا غم دلمین ان دنون
بیتاب غم بھی کھانے مین اب کچھہ مزہ نہین

سحر نہ دیکھنی ہمکو نصیب ہو یارب
شب وصال بھی اپنی یہی دعا ہوگی

**بیدار** میر محمدی دہلوی با مرتضے قلی خان نسبت تلمذ درست داشتہ و با مولانا فخر الدین رح پیوند ارادت محکم در اکبرآباد عنصری پیوند گسیخت ے

کردن ہون شاد دل اپنا ترے تصور سے
اگر یہہ شغل نہوتا تو کیا کیا کرتا

فتراک سے باندہ خواہ مت باندہ
اب تیرے شکار ہو گئے ہم

آج لگتی ہے کچھہ بغل خالی
کون سینہ سے لے گیا دل کو

خوابمین ایک بھی شب یار نہ آیا بیدار
اس تمنامین کئی دن ہوئے سوتے سوتے

**بیمار** شیخ علی بخش از خاک پاک قصبہ آنولہ متعلقہ کمشنری بریلی از اوائل عمر سودای سخنگوئی در سر میداشت در شباب شوق بہ لکھنؤ گذر کرد و در تلامذۂ

مصحفی انتظام یافت بہ کمال شہرت سخن او نواب محمد سعید خان سروری آرای ریاست رامپور بواسطہ حکیم سعادت علی خان بہادر جنرل فوج طلب داشتند باصرار رئیس محتشم الیہ شاگردی آخون زادہ احمد خان غفلت تخلص رامپوری اختیار نمود صاحب زبان مغز دار است و استاد قیامت کار چندین دیوان غزلیات و قصاید فراہم آوردہ پریشان ساخت ہ

| | |
|---|---|
| کون پرسان ہے حال بسمل کا | خلق منہہ دیکھتے ہی قاتل کا |
| سانس آہستہ لیجیو بیمار | ٹوٹ جائے نہ آبلہ دل کا |
| ہر روز وہ پھر جاتے ہین در تک مرے آکر | کچھ جذب محبت کو لگی ہے نظر ایسی |
| بیمار کو غفلت ہے بہت خیر نہین آج | ہر چند کہ تھی حالت غش کل بھی پر ایسی |
| کیا سفر کا ارادہ جو بزم جانان سے | کوئی گلے نہ بلا موت کے سوا مجھہ سے |
| نہ رہنے دیگی وحشت بتکدہ مین | اوٹھو بیمار جو مرضی خدا کی |

## تاء فوقانی

تابان میر عبد الحی جہان آبادی نژاد از دودۂ حضرت علی موسی رضا رضی اللہ عنہ بدیع الجمال لطیف الاعتدال بود در عنفوان شباب درگذشت ہ

| | |
|---|---|
| تو دیکھہ مجھکو نزع مین مت کرہ کہ میرے بعد | مجھہ سے بہت ہین ایک نہو گا تو کیا ہوا |
| کس کس طرح کی دل مین گزرتی ہین حسرتین | ہے وصل سے زیادہ مزا انتظار کا |
| کس سے فریاد کرو نین کہ وہ ہرجائی ہے | آہ اس بات مین میری ہی تو رسوائی ہے |

تپش مرزا جان ناشن اسمعیل دہلوی مولد فرزند مرزا یوسف بیگ از اولاد سید جلال بخاری رحمۃ اللہ علیہ در لکھنو برفاقت مرزا جہاندار شاہ بسر بردہ پس

در بنگالہ بحرگۂ نواب شمس الدولہ در آمد سینسکرت نیکو میدانست درین فن از تلامذۂ میر درد بود رحمۃ اللہ علیہ بیشتر مقطعات میگفت ٥

| | |
|---|---|
| ہمین تو اشک کے قطرہ کا بھی ہی تہا منا مشکل | بہلے وہ لوگ ہین جنکے تئین دل تھام آتا ہی |

**تجلی** میر محمد حسن دہلوی المعروف بہ حاجی پور میر محمد حسین کلیم خواہرزادہ میر تقی میر ظرافت منش جوانے بود ٥

| | |
|---|---|
| آنکھین خدا نے دیکھنے کو دی ہین پر یہان | دیکھا تری طرف جو کسی نے تو کیا ہوا |
| وہ اب تو ہمین بھول گئے ہین یہ تجلی | جب ہم نہین ہونے کے بہت یاد کرینگے |

**تسلیم** منشی محمد انور حسین سہسوانی تلمیذ شیخ علی بخش بیمار در ہر دو زبان پارسی و ریختہ پختہ گوست و در صنایع و بدایع او را ناامہاست و در تاریخگوئی ید طولے دارد دو دیوان دارد یکے در پارسی دیگرے در ریختہ مثنوی و قصائد مزید علیہ اکنون سترگ نامہ در تحقیق الفاظ ترتیب دادہ است ٥

| | |
|---|---|
| کاٹ سر میرا ہلکا بدن ہو جائیگا | کام میرا نام تیرا تیغ زن ہو جائے گا |
| حال یہہ اون کی انجمن مین ہے | ہر سخن معرض سخن مین ہے |
| دیہج نئی تازہ اوپچ وہ میری فریاد کی ہے | باغبان لوٹ ہے حالت بری صیاد کی ہے |

**تسلیم** شیخ امیر اللہ فرزند مولوی عبد الصمد فیض آبادی سخن طرازی از نسیم دہلوی آموختہ دیوانے دارد مثنوی نالۂ تسلیم و مثنوی دل و جان او راست گویند امروز در رامپور از متوسلان ریاست است ٥

| | |
|---|---|
| نہین معلوم بگڑے آج کس سے | مزا ہے دشمنی مین دوستی کا |
| ہاے کب تک نہ مین گھبراؤنگا ای دست جنون | ابتو دامن بھی نہین ہی کہ بہلجاؤنگا |
| اتنے صدمے دئیے کہ آخر کو | ہاتھ اوٹھانا پڑا دعا کے لئے |

**تسکین** میر حسین دہلوی از اولاد سید حیدر بود کہ فرخ سیر را از ہم

گذرانید در سنہ ۱۲۶۹ وفات یافت ۵

چپ لگی مجھکو تو چرچا بھی پھر وہان ہوگا
راز اپنا نہ خموشی سے بھی پنہان ہوگا

ہر صبح وہ ڈھونڈھے ہے کوئی تازہ خریدار
صورت مری ہر روز بدل جائے تو اچھا

تمکو بھی تو غیرونسے وہ اخلاص نہین ہے
جو ربط کہ اس دست و گریبان مین دیکھا

خوبصورت نہو کوئی تو نہو بدنامی
سچ تو یہہ ہے کہ بُرا ہوتا ہی اچھا ہونا

کہتے ہین رنجشِ ظاہر مین مزہ آتا ہے
یون ہی تم مجہہ سے خفا ہوکے ذرا ملنا

تمہین بھی کھولنی زلفین پڑینگی
دلِ گم گشتہ گر اپنا نہ پایا

یہہ تو سچ ہی کہ جو تم جا ہوگے گر گذروگے
پر یہہ ممکن نہین ہم پر کبھی بیداد نہو

دہم آتا ہی مٹا کر خطِ پیشانی ہائے
اسمین لکھا نہو اوس در کی جبین سائی کو

اب یہہ حالت ہے کہ اونسا بیدرد
میرے بچنے کی دعا مانگے ہے

**تصویر** بتن نام دہلوی سواد روشن نکردہ بود اما طبع خوشی داشت نجیب زادہ بود اما از آشوب زمانہ بپیشۂ پیچہ بندان گرفتہ ۵

کچھہ بن آیا تو سبکو آپ کھکر اپنے ظلم
بیمزہ رکھنے کو میرے وہ پشیمان ہی رہا

رہا ہوتے یہہ بھی ہم تو رہی قفس ہی کے گرد
کہان وہ جائین کہ جو بال و پر نہین رکھتے

کچھہ مزا شورِ تبسم نے تمہارے ہے دیا
یون تو زخمونپہ بہت ہم نے نمکدان اولٹے

یہہ بھی کوئی ہنسی ہے کہ رخصت کا لیکے نام
سو بار بیٹھے بیٹھے مجھے تم رولا چکے

آج کی شب نہ خفا ہو ترے قربان ہمسے
کل تو لیوے ہی گی بدلا شبِ ہجران ہمسے

**تعشق** سید محمد دہلوی از تلامذہ میر عزت اللہ عشق یا میر قدرت اللہ خان قاسم پدر میر عزت اللہ عشق واللہ اعلم و نیز وے قرابتے با ایشان داشت تعلیم دانش جویان مدرسۂ انگریزی شاہجہان نامزد بود ۵

سامنے دیکھیو آتا ہے تعشق وہ کون
بارے کہا ابتو ہوا خوش دلِ محزون تیرا

| | |
|---|---|
| وعدۂ شام تو کیسا ہے ولے | کچھ وہ آتا نظر نہین آتا |

**تمنا** یکے از اقامت پذیرندگان کلکتہ ہ

جو اسطرف سے گذر ہوا ہے تو قبر عاشق بہی آکے دیکھو
نگاہ حسرت سے گر نہ دیکھو بلا سے تیوری چڑہاکے دیکھو

کُھلے ہین سب زخم خون چکیدہ برنگ گلہاے نو رسیدہ
تمام اعضا ہین گو بُریدہ مگر نہ عادت گئی ہنسی کی ہ

**تمنا** اسحاق خان دہلوی خیلے عاشق مزاج بود اوقات خود وقف صحبت نازنینان داشت یکے طبعش از اعتدال بر گردید طبیبان منعش از وقاع کردند دران حال شعرے گفت وہو ہذا ہ

| | |
|---|---|
| اپنی تو یہہ صورت ہی کہ جون بلبل تصویر | پرواز کی طاقت نہین اور پاس چمن ہے |

**تنہا** محمد عیسیٰ از دہلی ست از مصحفی تہذیب گفتار پرداخت ہ

| | |
|---|---|
| مین جو روٹہا تو منا کر مجھے وہ یون بولا | کہئے کیا کرتے جو تمکو نہ مناتا کوئی |

**توقیر** عبد القادر پنجابی در دہلی اقامت گزیدہ بود ہ

| | |
|---|---|
| زخمی تری نگاہ کے آخر کو مر گئے | کہہ کہہ کے ہاے ہاے جگر ہاے ہاے دل |
| ہم تو خاطر سے تری غیرونکو بہی تعظیم دین | رشک پر کہتا ہے بیٹہو اپنی یہہ عادت نہین |
| بتونکو چاہنا اور حضرتِ توقیر یہہ صورت | بظاہر تو نظر آتے ہو تم مرد مسلمان سے |

## تاء مثلثہ

**ثاقب** نواب شہاب الدین خان خلف الرشید نواب ضیاء الدین خان کا سہ لیس مرزا غالب است ہنگام شورش ہند جا بہ گزاشت خیلے نغز گفتار بود ہ

اوس عصر مین کہتے تھے سے آبیار سے طوفان
گہر بیابان مین بنایا نہین ہمنے لیکن
جو کام مین غیر کے ہوئین صرف
تمنا نہین ہمکو پروانگی کی
نہ لیتےٖین نہ ہون قتل انصاف یہہ ہے
دلکا سودا ہے خفا ہونیکی کچہہ بات نہین
دانے پانی کی خبر لینے کی توفیق نہین
رنجش سے گر کہا ہو تو ایمان نہو نصیب
رکہتے ہین لوگ خلوتِ دشمن کا اتہام

بچپن کا ہے یہہ نام مرے دیدۂ تر کا
جسکو گہر سمجہے ہوئے تہے وہ بیابان نکلا
افسوس وہ دلربا ادائین
وہ اب غیر کی شمع محفل ہوئے ہین
کہ ہم خود بدآموز قاتل ہوئے ہین
گفتگو رہتی ہے بایع کو خریدار کے ساتھ
کہیلنا جانتے ہین مرغ گرفتار کے ساتھ
کافر ہین تو نکو کہتے ہین عشاق پیار سے
بے پردگی مین پردہ ہی پردہ اوٹہائیے

# جیستہ تازی

**جرأت** شیخ قلندر بخش خلف حافظ امان دہلوی سخن از جعفر علی حسرت آموخت اما از و بمراتب درگزشت و باوستادی نام برآورد در ستار نوازی مہارت شایستہ و در ستارہ شناسی دستگاہ بایستہ داشت جرأت و انشا و مصحفی در یک زمانہ بودہ اند و بایکدیگر مطارحہ کردند در عمر نوزدہ سالگی بصارتش زوال گرفتہ در سنہ ۱۲۲۵ قالب تہی کرد ہنجارش عاشقانہ است و از جملہ معاصران در شیوۂ خویش ممتاز ہ

جنہونکا نامہ پہنچتا ہے اوس ستمگر تک
دور سے کل ہمنے اوسکے آستانکو دیکہکر
غم سے گہٹتا یہہ مرا سب بین بڑہتا تہی اوسے

او نہین کا کاشکے جرأت بہی نامہ بر ہوتا
رو دیا لیکن حسرت و نسے آسمان کو دیکہکر
جو مجہے دیکہے ہی سو دیکہنے جاتا ہی اوسے

وہ نہ آئے تو یہہ ہو جائے غلط | کہ بن آئی نہیں مرتا کوئی
قاتل نہ مجھ سے موڑیو منہہ وقت قتل تو | ٹک شرم کیجیو مرے گردن جھکانے کی
یہہ تو کیونکر میں کہوں کچہہ نہیں بہاتا مجھکو | کچہہ تو بہایا ہے کہ جو کچہہ نہیں بہاتا ہی مجھے
سنیو شوخی کہ یہہ کہتا ہی وہ قاصد سے مرے | نامہ لے پر ابہی وہان جا نہیں تاخیر لگا
حیران ہو نہیں وہ کون ہے جو عین وصل میں | کہتے ہو تم کہ چل بے اوسیکو تو پیار کر
میری بیتابی سے محفلمیں یہہ ٹہر کا ہی اوسکی | اوٹھہ کے ہونے نہ لگے یہہ مرے قربان کہیں
برنگ مہر ہی گردش ہی ہمکو سارے دن | جو تم پھر آؤ تمھارے پھرین ہمارے دن
کچہہ لگاوٹ کا سبب اور نہیں پر جرأت | یہہ وہ چاہے ہے کہ اسکو بہی لگائے رکھے
روداد اوس سے کہیئے تو منہہ پھیر مسکرا | کیا چپکے سے کہے ہے وہ شامت نصیب کی

دم آخر نہ پوچھو وضع اوس بدظن کے آنے کی
کہ آکر نعش پر کہنے لگا خوبی بہانے کی

یاد اوس سے بدے ہم نے بمنت کئی بوسے | ہارے بہی تو کیا ہار مزیدار نکالی

**جلال** حکیم سید ضامن علی فرزند حکیم اصغر علی لکھنوی ارشد تلامذہ فتح الدولہ برق قصیدہ در مدح پدر عالی گہرم فرستادہ بنظر نامہ گرد آورہم رسید خیلے خوش گفتہ است ؎

آج کچہہ لیٹے ہی جاتے ہیں وہ آئینہ سے | نشہ بیخود کئے دیتا ہے خود آرائی کا
آج تو وہ بہی نہایت مجھکو مضطر دیکھکر | کچہہ پکارے جانب چرخ ستمگر دیکھکر
فریب جنکا تماشا نگاہ یار کو دے | وہ داغ ڈہونڈتے ہیں جسم داغدار میں ہم
غم نصیبوں میں محبت کی خوشی کا کیا کام | کہیں ہنسنے تو نہ آیا ہو تبسم مجھکو
حشر میں چھپ نہ سکا حسرت دیدار کا راز | آنکھہ کمبخت سے پہچان گئے تم مجھکو
دعا ہمیں تمہیں دیتے سب اہل حشر پھرے | تمام ایک ہی جھگڑے میں روز محشر تہا

| | |
|---|---|
| ہماری جان عشق ہو شوخی نہ کیونکر ادسی وکی | کہ جسپر پیار آجاتا ہے تمسے خوبصورت کو |
| دکھایا اوسنے جلوہ اور ہمنے کچھہ نہین دیکھا | گواہی اسکی دینی ہوگی جاکر میری حیرت کو |
| ڈھونڈدیتے ہمین اوبت کو کہین سے ای شیخ | تم خدا ترس تہے اک کام ہمارا کرتے |
| غم نہین ترک جو کی دل نے رفاقت میری | میرے روٹھے کو منا لائیگی حسرت میری |
| روئے تقدیر کا رونا کوئی کسکے آگے | وہ تو ہنستی ہی نہین سنکے مصیبت میری |

**جلیل** سید جلیل احمد ابن مولوی سید اولاد احمد ابن سید آل احمد شاہ ابن سید نظر محمد شاہ المودودی النقوی السہسوانی کان اللہ لہم سال ولادتش ۱۲۷۳ھ ہجری از متوسلان ریاست بہوپال است اوراست ؎

| | |
|---|---|
| جسکا کشتہ ہے جہان وہ ستم ایجاد آیا | کیا برا ہولے تہے کیا خوب ہمین یاد آیا |
| تہا وعدہ وصال جو شبکو تو شام سے | پیغام مرگ آکے اجل نے سنا دیا |

**جمیل** سید جمیل احمد ابن منشی سید امتیاز علی ابن مولوی سید مراد علی سہسوانی سال ولادتش ۱۲۸۰ھ ہجری زانوی تلمذ پیش مولوی سید سبط احمد کہ از بزرگان اوست تہ نمودہ اصلاح سخن پارسی از منشی انوار حسین تسلیم و در ریختہ از منشی صابر حسین صبا میگیرد حالا متوسل ریاست بہوپال است از وست ؎

| | |
|---|---|
| بار عصیان نہ گنہگار اوٹہا کر لیجائین | ایخدا راہ مین لٹ جاسے یہہ سامان اونکا |
| کچھہ بلبلونکو یاد ہین کچھہ قمریونکو حفظ | عالم مین ٹکڑے ٹکڑے مری داستان کے ہین |
| بہت اوس گل کے بلبل ہین او جیتے کیون نہین اونسے | جھی پر خار کہائے بیٹہے ہین کانٹے بیابان کے |

**جودت** عبد الہادی فرزند مولوی عبد اللہ از اہل نیوتنی کہ قصبہ الیست متصل لکہنئو سلسلہ نسبش تا اولین خلیفہ رسول اللہ صلعم میرسد کتب درسیہ در رامپور خواندہ واکتساب پارسی از آبا و اجداد خویش نمودہ وفن طب از مرزا مظفر خلف مسیح الدولہ آموخت ومشق نستعلیق از میر عوض علی تلمیذ حافظ ابراہیم بہم رساند

الحال بذریعہ قصیدہ در سرکار بہوپال توسل یافتہ در ہر دو زبان پارس و ریختہ فکر میکند ریختہ آرائی از منشی امیر احمد امیر بدست آوردہ ہ

| | |
|---|---|
| ہمارے دلمین ہی آیا تو منہ چہپائے ہوئے | اس آئینہ مین بہی وہ شوخ بیحجاب نتہا |
| دل اوس نے مجھکو جو پہیر تو ناز نے یہہ کہا | کہ ایک یہہ بہی ہے انداز دلربائی کا |
| ہزار فسق کرے شیخ پر گمان نہین | عجب جگہہ ہے نہانخانہ پارسائی کا |
| سگ جانان ہماری ہڈیان کہانیکو آتا ہے | ادب سے قاعدے سے اک ذرا ہٹکر ہم آ ٹہیرے |

**جوشش** شیخ محمد روشن عظیم آبادی از خوش گویانست جادۂ وضع نیک پیمودہ ہ

| | |
|---|---|
| قیس پہرتا جو رہا دشت مین دیوانہ تہا | اوسکو لیلی ہی کے دروازہ پہ مرجانا تہا |
| بیکسی سے ہی گلہ ہے مجھے | تہام لیتی ہے ہاتہ قاتل کا |
| توانائی تو کر بیٹہی جدا آغوش سے مجھکو | کرامت دیکہیو اے ناتوانی پوش سے مجھکو |

## حاء مہملہ

**حالی** مولوی الطاف حسین خلف خواجہ ایزد بخش پانی پتی امروز در دہلی است در صحبت حضرت شیفتہ خیلے بسر بردہ مرزا غالب را فروہیدہ یادگار است در نغز سرائی نادرہ کار ریختہ از گفتارش دیدہ ام و برخے شنیدہ ام اندازہ دان لفظ و رتبہ شناس معنی است ہ

| | |
|---|---|
| روز وداع بہی شب ہجران سے کم نتہا | کچہہ صبح ہی سے شام الم کا ظہور تہا |
| نہین بہولتا اوسکی رخصت کا وقت | وہ رو رو کے ملنا بلا ہوگیا |
| ملتے ہی اونکے بہول گئے کلفتین تمام | گویا ہمارے سر پہ کبہی آسمان نتہا |

| | |
|---|---|
| آج امتحان ہے نالۂ بے اختیار کا | کل ظرف دیکھنا ہے ترے رازدار کا |
| او پچھے ہین طعن وصل عدو پر دم وصال | پھر روکنا بڑا دل امیدوار کا |
| تم نے کیون وصل مین پہلو بدلا | کسکو دعوی ہے شکیبائی کا |
| اب بہاگتے ہین سایۂ زلف بتانسے ہم | کچھ دل سے ہین ڈرے ہوئے کچھ آسمانسے ہم |
| رخصت ملی ہے وصل مین تحریک شوقکو | اے عشق بہاگتے ہین اسی امتحانسے ہم |
| ہے جستجو کہ خوب سے ہے خوبتر کہان | اب ٹہیرتی ہے دیکھیے جا کر نظر کہان |
| ہم جسپہ مر رہے ہین وہ ہے بات ہی کچھ اور | عالم مین تمسے لاکھ سہی تم مگر کہان |
| بیقراری تھی سب امید ملاقات کے ساتھ | اب وہ اگلی سی درازی شب ہجران نہین |
| خلوت خاص مین رہ رہ کے عدو سیکھ گیے | وہ اشارے کہ تری جنبش مژگان نہین |
| مجھے ڈالا ہے سو وہم و گمان مین | بہت کیون آج مجھ پر مہربان ہو |
| سخت مشکل ہے شیوۂ تسلیم | ہم بہی آخر کو جی چرانے لگے |
| رہرو تشنہ لب نہ گھبرانا | اب لیا چشمۂ بقا تونے |

**حسرت** مرزا جعفر علی خلف ابو الخیر عطار دہلوی در لکھنؤ جا داشت شاگرد سرپ سنگھ دیوانہ بود یک چند بسرکار مرزا جہاندار شاہ بسر برد آخر از جہان و جہانیان برید در سنہ ۱۲۰ از جہان رفت ه

| | |
|---|---|
| کون دیکھے گا بہلا اسمین ہے رسوائی کیا | خوابمین آنیکی بہی تم نے قسم کہائی کیا |

این شعر در دیوان حسرت بنظر رسید و اہل تذکرہ در دیوان جرأت آوردہ اند واللہ اعلم ه

| | |
|---|---|
| ساقی مے دے کہ اہل مجلس | پانی پانی پکارتے ہین |
| کسکا ہے جگر جسپہ یہہ بیداد کروگے | لو دل تمہین ہم دیتے ہین کیا یاد کروگے |
| یہہ ہی اک ستم ہی کہ خوابمین بہی شکل آکے دکہا گئے | کبھی نیند برسون مین آئی تہی سو اسیطرح سے جگا گئے |

**حسن** سید غلام حسن خلف میر غلام حسین ضاحک تلمیذ ضیاء الدین ضیا ہراتی اصل دہلوی مولد از خوان نوال نواب سردار جنگ بہرہ می داشت مثنوی بدر منیر از دست در سنہ ۱۲ آخشیجی پیکر بر انداخت خوش گفتہ ؎

تا اشارہ کو سمجھنے نہ لگے غیر کے وہ
میں نے اس ڈر سے کبھی اوسکو اشارا نکیا

پھر چھیڑا حسن نے اپنا قصہ
بس آجکی شب بھی سو چکے ہم

ناز سے عشوہ سے غمزہ سے لگا لیتے ہین
وہ جسے چاہتے ہین اپنا بنا لیتے ہین

جو کوئی آئے ہی نزدیک ہی بیٹھے ہی ترے
ہم کہانتک ترے پہلو سے سرکتے جائین

ترے ہمنام کو جب کوئی پکارے ہی کہین
جی دھڑک جاتا ہے میرا کہ کہین تو ہی نہو

دی تھی یہہ دعا کس نے مرے دلکو الٰہی
اوجڑے یہہ گھر ایسا کہ پھر آباد نہووے

ساتھہ دیکھوں ہوں کسیکے جو کسی کو سر راہ
مین بھی جی رکھتا ہون مجھکو بھی ہوس آتی ہے

**حکیم** محمد پناہ خان فرزند سید شریف خان زر بخش تلمیذ خواجہ میر درد در اوائل نثار تخلص میکرد در تاریخ و موسیقی کمالے داشت و در فن طب دستگاہے ؎

پوچھتے کیا ہو حکیم جگر افگار کا گھر
ایک تکیہ سا ہے اوس شوخ کی دیوار کے پاس

**حیا** مرزا رحیم الدین دہلوی فرزند مرزا کریم الدین رسا گویند امروز در رامپور است شطرنج بس خوب میبازد ؎

دیکھنے پائے نہ دل بھر کہ قیامت میں آئے
روز محشر وصل کی شب کے برابر ہو گیا

اک نہ اک دن جان جاتی آتش عشق میں حیا
مر گئے اوس پر تو اوسکے دل ہی مین گھر ہو گیا

ملایا خاک مین اور اوسپہ کہتے ہین کہ مجھے
کچھہ امتحان محبت کا کر نہین آتا

ممکن ہی کہ رحم اوس بت کافر کو نہ آئے
پر ہمکو حیا حال دکھانا نہین آتا

سنا ہے یار کہتا ہی کسیکے کام آونگا
جو یہہ سچ ہے تو مین بھی اپنی قسمت آزماؤنگا

| | |
|---|---|
| دشمن کو دیا میرے لیے وہ ہی فلک نے | جو کینہ کہ مینے دل مضطر سے نکالا |
| حق مین حیا کے یار و دعا کیجیو کہ وہ | مصروف وقت مرگ بھی یاد بتا نہین تھا |
| وہ ناتوان ہون کہ آیا نظر نہ موت کو مین | قضا پھری مرے بستر کے گرد ساری آ |
| ناصح نہ دل سے ترک محبت کا کر کلام | ایسی سنے تو مین ہی نہ سمجھا لیا کرون |

**حیران** میر حیدر علی خواجہ تاش جعفر علی حسرت در بہار از دست کسے از ہم گذشت و وے نیز قاتل خویش را از ہم گذرانید ہ

| | |
|---|---|
| دیکھہ زخمی مجھے اوس کوچہ قاتل والے | ہنسکے کہتے ہین کہ آ زخم جگر سلوالے |

## خاء معجمہ

**خضر** مرزا خضر سلطان فرزند ابوظفر بہادر شاہ از مرزا نوشہ تربیت یافتہ ہ

| | |
|---|---|
| گالی سے کون خوش ہو مگر حسن اتفاق | جو تیری خو تھی وہ ہی مرا مدعا ہوا |
| کہتے ہو وہ بھی ہوس پیشہ ہی جیسا تو ہے | مجھہ سے اک چھیڑ ہوئی شکوہ عدو کا نہوا |

**خلیل** میر دوست علی خلف سید جمال علی از رفقاء مرزا نادر نیشاپوری تیز در لکھنؤ می بود با خواجہ آتش نسبت تلمذ داشت دیوانے از وست ہ

| | |
|---|---|
| میرے دل مین اگر آپ آئیے گا | داغ کی طرح سے رہجائیے گا |
| جا سخن عاشقو نہین نام جدائی کا نہ لو | موت کا ذکر نہین کرتے ہین بیمار دنین |

**خلیل** شرف الدولہ محمد ابراہیم خان بہادر وزیر محمد علیشاہ بادشاہ لکھنؤ کشمیری موطن لکھنوی مسکن بود در ہنگام شورش ہند کشتہ شد اکتساب سخن از نواب عاشور علی خان کردہ ہ

| | |
|---|---|
| روح قالب سے یہہ کہکر نکلی | دل کسی اور سے بہلائیگا |

# دال مہملہ

**داغ** نواب مرزا خان خلف نواب شمس الدین خان بہادر برگزیدہ ترین تلامذہ خاقانی ہند شیخ ابراہیم ذوق است واز مشیران خاص فرمانرواے رامپور ست مرا با او غائبانہ اتحادی است ہرچند تلاقی صوری صورت نہ بستہ درین نزدیکے گفتار دلاویز خویش را فراہم آوردہ گلزار داغ نام دیوانے ترتیب دادہ ہست بعد طبع یکے نزد نامہ گرد آور فرستادہ شوخی کہ در کلام اوست بندہ ندانم کہ امروز دیگرے را دادہ باشند وزبانیکہ او را بخشیدہ اند فی زماننا ہیچ کسے را میسر نیست بیشتر ازین ستایش گفتار وے چہ توان گفت خیر الکلام ما قل ودل فرصتم نیست ورنہ از ہمہ کلام او انتخاب میزدم وبقلم می کشیدم اینکہ می بینی از چند جا بر داشتہ ام

چوس لیتے ہین مرے زخم زبان پیکان
چھوڑ دیتے ہین یہہ منہ چوم کے سوفارونکا

ستم وہ چشم کافر سے ترے چلنا اشارونکا
غضب وہ دل پکڑ کر بیٹھہ جانا بیقرارونکا

خدا جانے ہوئی ہین دفن کیا کیا حسرتین اسمین
پھپھولونسے مرے سینہ پہ عالم ہی مزارونکا

ترا اک وعدۂ دیدار اور وہ بھی قیامت پر
پھر اوسپر صبر اتنا ہاے دل امیدوارونکا

لے ہی تو آئین گے اوسے ہمدم
میرے ہی نام سے تو آئیے گا

ہوکے ظاہر تو کیا عشق نے اک حشر بپا
حسرت اوس دلپہ کہ جس دلمین یہہ پنہان ہوگا

کوستا ہون جو نصیبونکو تو کہتا ہی وہ شوخ
پھر محبت نکرے گا اگر انسان ہوگا

عشق کیا شی ہی وہ یہہ شی ہی کہ دلمین شوق وصل
خون ہوکر آگیا غم بنگیا سم ہوگیا

اک حرف آرزو پہ وہ مجھہ سی خفا ہوئے
اتنی سی بات کہہ کے گنہگار ہوگیا

جسکی بغلمین شبکو وہ ہوا اوسکو دیکھیے
جسوقت آنکھہ کھل گئی دیدار ہوگیا

خدا کریم ہے یون تو مگر ہے اتنا رشک
کہ میرے عشق سے پہلے تجھے جمال دیا

بتا ئین لفظ تمنا کے تمکو معنی کیا
تمہارے کان مین اک حرف ہمنے ڈالدیا

ہماری میت پہ تم جو آنا تو چار آنسو گرا کے جانا
ذرا رہے پاس آبرو بھی کہین ہماری ہنسی نکرنا

لیے تو چلتے ہین حضرت دل تمھین بھی اوس انجمن مین لیکن
ہمارے پہلو مین بیٹھکر تم ہمین سے پہلو تہی نکرنا

مری تقدیر کی برگشتگی سب مین بری ٹھیری
حسینونکے لیے اک حسن ہی برگشتہ مژگانکا

بناتا ہے وہ ظالم تو دہ تیر ستم ہی ہے
کہان اوڑہا ہے لیکر قبر کو مردہ مسلمانکا

کسیکی شرم آلودہ نگاہون مین یہہ شوخی ہے
اسے دیکھا اوسے دیکھا ادہر تاکا اودہر جھانکا

بہت آنکھین ہین فرش راہ چلنا دیکھکر ظالم
کف نازک مین کانٹا چبھ نجائے کوئی مژگانکا

گرہ کیسی لگی تہی کُہل پڑی کس راہ مین فتنے
نظر آتا ہے خالی آج گوشہ تیرے دامانکا

حوران خلد بولتی ہین بڑہ کے بولیان
نیلام ہو رہا ہے تمہارے شہید کا

لی جو یار کی شوخی سے اسکی بے چینی
تمام رات دل مضطرب کو پیار کیا

ڈوب کر سینہ مین اس رنگ سے پیکان نکلا
دل سے بے ساختہ نکلا کہ وہ ارمان نکلا

نام اوسکا تو مرے دلمین نہان تہا ناصح
ہائے کمبخت ترے منہ سے یہہ کیونکر نکلا

دلمین لے دے کے رہا تہا ایک قطرہ خونکا
کچھ نیاز غم ہوا کچھ صرف مژگان ہو گیا

بوسہ لیکر دل دیا ہی اور پہر نالان مین داغ
کوئی جانے مفت مین حضرت کو نقصان ہو گیا

کیا تہا دفن کشتہ کو تمہارے قبلہ رو لیکن
خدا جانے کہ منہ اوسکا فرشتون نے کدہر پایا

وہ میرا چھیڑنا آغاز الفت مین شکایت سے
وہ رکہکر ہاتہہ کانون پر ترا کہنا کہ بہر پایا

تمہاری رہگذر مین لوگ دیوانہ بتاتے ہین
کہا مجھ سے ترا دل ہی کسی نے کچھ اگر پایا

بزم اغیار کا مذکور ہے میرے آگے
وہ بھی اسطرح کہ افسوس وہان تو نہوا

ترے دست حنائی مین بھی ہے چور
کسی کو ہاتہہ کا سچا نپایا

وصل مین ہائے وہ اترا کے مرا الوان اوڑہنا
اے فلک دیکھہ تو یہہ کون مرے گھر آیا

ہے نگاہ آشنا کو ہر جگہہ جلوہ سے ربط
دیر بھی کعبہ تھا جب مین ناصیہ فرسا ہوا

ہماری خاک مین اتنی کہان رسائی ہے
نہ جانین دلمین ترے کسطرح غبار آیا

وہ ہی بت قاتل ہی جسکو عمر بھر پوجا کیئے
ڈر ہی منہہ کیا لیکے جاؤن داور محشر کے پاس

مرتا ہون قبر مین بھی اسی خوف سی کہ ہائے
پوشیدہ زیر خاک کہین آسمان نہو

مجھہ سے ہی چاہتا ہی وہ ہر ہر ستم کی داد
سمجھا ہی اپنے ظلم کا اک قدر دان مجھے

ظالم جفا کشی کی ہوس تو نکال لون
تجھسا ستم شعار ملیگا کہان مجھے

مرگ شب وصال کی خوبی ہی ورنہ غیر
رکھتا نہ گھر مین تا بہ سحر میہمان مجھے

**صادق** میر جعفر علی خان دہلوی از تالیفات اوست بہارستان جعفری ہ

شرم سے نام وہ نہین لیتا
پھر ہمارا خطاب ہے کوئی

**صبا** میر وزیر علی ولد میر بندہ علی لکھنوی از تلامذۂ خواجہ آتش بود دیوانے دارد در سنہ ۱۲۷۱ درگذشت در سخن سنجان لکھنو غنیمت است ہ

کیا بنایا ہے بتون نے مجھکو
نام رکھا ہے مسلمان میرا

کوچۂ عشق کی راہین کوئی ہمسے پوچھے
خضر کیا جانین غریب اگلے زمانے والے

**صبا** منولال لکھنوی از شاگردان مصحفی ہ

چرخ کو کب یہ سلیقہ تھا ستمگاری مین
کوئی معشوق ہی اس پردۂ زنگاری مین

**صبا** منشی محمد صابر حسین فرزند منشی احتشام الدین محمد سہسوانی از چند ماہ بائے اقامت در بہوپال افسردہ در پارسی از مولوی نجف علی خان صاحب فرہنگ دساتیر نسبت تلمذ دارد و در ریختہ زانوئے تلمذ بپیش مولوی محمد ایوب خان گلشن تخلص رامپوری تہ کردہ و چندے بخدمت برادر بزرگوار خود منشی محمد انوار حسین تسلیم مشق سخن نمودہ سپس بزور طبیعت خدا داد ترقی فن کردہ در معاصران خویش

ممتاز آمد در تاریخگوئی محسود روزگار است هرچند در رامپور از کاملان این فنون موجود بودند لیکن میگویند که بمقابله تاریخگوئی و صنعت نگاری وے انگشت حیرت بدندان و از مقابله پشیمان امروز آنچه در ملک اوست غزلے چند است که در مشاعره تکلیفش داده اند و پیوند محبت او با نامه نگار خیلے استحکام دارد از مغتنمات دوران است از تالیفات اوست مثنوی شوکت خسروی بیرد از سکندر نامه در ستایش والی رامپور و لسان العجم در فن لغت و سراپائے سخن در مصطلحات ٥

جگر کو دلکو دونون کو برابر تو اس کہاہی — اوسے غم دوست ٹھیراون تو یہہ درد آشنا ٹھہرے
کوئی ارمان نہ باقی دل پرغم مین رہے — تم ذرا پاس سے کہدو مرے ماتم مین رہے
نہ رہے عاشق غم دوست الٰہی دلشاد — عیش کانٹا سا کھٹکتا دل پرغم مین رہے
درد ہو جائے محبت تری آنسو ہو جائے — گھر کرے دلمین مرے دیدۂ پرنم مین رہے
بھلا ہو خیر کی ہمت رہی میخانے والے مین — فقیر مست کو ملجائے چلو بھر پیالے مین
ہر اک جا پرنیا ہی نام اونکے خال مشکین کا — سویدا دلمین پتلی آنکھہ مین ہے داغ لالے مین
اغیار سے خالی ہو شب وصل کی خلوت — اندیشہ نہ دلمین ہو نہ آنکھومین حیا ہو
چٹکی کوئی خاک قدم یار کی دیدو — چلتا ہوا نسخہ ہو تو عاشق کی دوا ہو
ملجائے فقیرونسے بھی آنکھ ای شہ خوبی — ہو خیر تری شرم کی چتون کا بھلا ہو
ناتوانی مین لاغری مین مرے — کچھ بچے ہین تری نزاکت سے
مردہ دل ہون شکستہ خاطر ہون — ہین نشان مجھہ مین ٹوٹی تربت کے
چھوڑکر وعظ میکدے کو چلو — یہہ بھی سن لینگے وقت فرصت کے
کون ہے سکو کوستے ہو آج — مر چکے ہین صبا تو مدت کے
کیسا خط کا جواب خیر ہوئی — بچ گیا ناک کان سے قاصد

| | |
|---|---|
| ہوئے ہین کشتۂ حسرت کے دشمن دوستدار زمین | قضا ہم نوحہ خوان ہین اجل ہی سوگوار زمین |
| تمکو آئینہ سے فرصت ہی نہین | کونسا وقت ہے تنہائی کا |
| دل جو قابو سے چلا نالۂ دل کہہ اوٹہے | ٹہیریے ہم بھی تواے بندہ نواز آتے ہین |
| اپنی اپنی ہے اداڈہنگ ہے اپنا اپنا | ہم وفا سے وہ جفا سے کہین باز آتے ہین |
| ہائے وہ اوسکا شب وصل بگڑکر کہنا | ہیش مہمان سے یون ہی بندہ نواز آتے ہین |
| شکل درد اوٹہتے ہین گر پڑتے ہین آنسو ہوکر | تیرے کوچہ مین جو ارباب نیاز آتے ہین |
| کھینچتے ہی اون کی ابروکی شبیہہ | کچھ گئی ہے مانی و بہزاد مین |
| ہم ندیدے کیا کہین لطف چمن | آنکھ کھولی خانۂ صیاد مین |
| کسکے آنے سے یہہ شادی مرگ ہے | لگگیا شیون مبارک باد مین |
| تم نہ آئے تو بھی اک جلسہ رہا | کٹ گئی شب نالہ و فریاد مین |
| کہتے ہین ضد سے کرینگے اور ظلم | دیکھین کیا کیا ہین اثر فریاد مین |
| دل بھی اب پہلو تہی کرنے لگا | ہوگیا تھا تمہاری یاد مین |
| دادخواہی کون محشر مین کرے | ہے مزہ سبکو تری بیداد مین |

**صفا** مرزا سعید الدین کہین برادر مرزا رحیم الدین حیا دہم شاگرد آتش ؔ

| | |
|---|---|
| یو چہتے ہین کہ کہان بہتے ہو اور جاتی ہین | کہ بجز دشت ٹہکانا نہین دیوانون کا |
| گھر مین بیٹھے ہین اور اتنا نہین کہتی منہہ سے | کون ٹکراے ہے دیوار سے سر دیکھو تو |

**صفا** پیرن شاہ فرزند رتن شاہ دہلوی رح تلمیذ ذوق دہلوی ؔ

| | |
|---|---|
| مین نے بوسہ طلب کیا تو کہا | یہہ خرابی ہے منہہ لگانے مین |

**صفدر** صفدر بیگ خلف حیدر بیگ از سکناے کرنال ؔ

| | |
|---|---|
| بوسہ مانگا تو وہ کہنے لگے صفدر افسوس | اب تلک تم مری عادت سے خبردار نہین |

**صفدری** میر صادق علی کہین برادر میر نظام الدین ممنون کا فرے بیگناہ ہشر

از ہم گذرانید ع این ماتم سخت است کہ گویند جوان مُرد ؎

| | |
|---|---|
| نہیں معلوم دلمیں صفدری کے درد کیا ہے | کہ ہر دم ہاتہہ سینہ پر وہ بیتابانہ رکھتے ہیں |
| صفدری قد کو کہیں اوسکے کہا تہا گل سرو | سید ہی اوس شوخ نے کیا کیا نہ سنائی مجھکو |

**صفیر** میان جان دہلوی از تلامذہ مومن خان ؎

| | |
|---|---|
| کہتے ہو جان جائے تری اور تمہیں ہو جان | ہے ہے خدانخواستہ یہہ تمنے کیا کہا |
| ہوا ہو سہو تو پھر خوب یاد کر لیجے | کہ رہ نجائے کوئی جور امتحان کے لیے |

## ضاء معجمہ

**ضابط** مہر علی موطنش دہلی ست ؎

| | |
|---|---|
| حشر میں خاک سے سب لوگ تو نکلے لیکن | قبر عاشق سے جو دیکہا تو دہوان سا نکلا |
| نام کی تو شرم کر ضابط خدا کیواسطے | یہہ ترا گریہ تجھے آخر بہا لیجائے گا |

**ضاحک** میر غلام حسین پسر میر عزیز اللہ دہلوی ؎

| | |
|---|---|
| کیا دیجئے اصلاح خدائی کو ولیکن | کافی تہا ترا حسن اگر ماہ نہ ہوتا |

**ضیا** میر ضیاء الدین دہلوی در عظیم آباد پائے اقامت افشردہ در سنہ ۱۱۹۴ھ یا سنہ ۱۱۹۶ھ آنجہانی شد از شعرائے نامی ست ؎

| | |
|---|---|
| نے دل جلا ہوں آہ نہ میں سینہ تفتہ ہوں | میں داغ یاس و حسرت پامال رفتہ ہوں |

## طاء مہملہ

**طالب** مرزا سعید الدین خان دہلوی برادر خورد نواب شہاب الدین خان

ثاقب از تلامذۂ میرزا غالب است گویند امروز مشورۂ سخن با مولوی الطاف حسین حالی میکند ؎

| | |
|---|---|
| وہ جب کرتے ہین طالب عدہ ہستا ہی ہیا جہگڑا | ہمیشہ آس مین اور یاس مین اور شوق و ترسانین |
| درسے اوسکے اوٹہے اوٹہائے ہوئے | نا توانی ذرا سنبہال ہمین |

**طرب** مولوی رحیم بخش نواسہ شیخ نور محمد قادری تہانیسری رح استفاضۂ علمی از مولوی صہبائی نمودہ و اصلاح شعر از مولوی عبد الکریم سوز گرفتہ ؎

| | |
|---|---|
| بہت ہی ملتی ہی اسکی طرب سے کچہہ صورت | موا پڑا اسے ترے در پہ اک جوان کیسا |
| اور ملتا ہی نہین مجہکو ٹہکانا کوئی | پہر پہر اکر ترے دروازہ پہ آجاتا ہون |
| کیون کیا ترک ملاقات کو رفتہ رفتہ | یون ہی کہدو کہ ترے ملنے سے ہی عار مجہے |

**طرز** احمد حسین دہلوی از شاگردان مرزا قیصر ؎

| | |
|---|---|
| پڑی ہین حسرتین خون گشتہ لاکہون | مرے مدفن سے اوسکی رہگذر تک |
| اتنا تو صبر دے ہمین یارب کہ بعد وصل | جلدی کرین نہ اوس بت دیر آشنا سے ہم |
| ابکے ملجائے وہ تو کام نہین | اگلی پچہلی حکایتون سے ہمین |

## ظای معجمہ

**ظفر** ابو ظفر سراج الدین محمد بہادر شاہ بادشاہ دہلی احوال و اوصافش از بیان مستغنی ست در اکثر خطوط دستی توانا داشت سخن بر شاہ نصیر دہلوی میگذرانید سپس نسبت تلمذ بخاقانی ہند ذوق درست کرد بعد وفات ذوق خدمت اوستادی بہ میرزا غالب متعلق گشت وے را چہار دیوانست فرصت کجا کہ بانتخاب آنہا پردازیم این بیتے چندست کہ از تذکرہ چند بر داشتیم خدایش بیامرزاد خیلے خوش گفتہ ؎

جو دیکھون بزم مین اوس شوخ جنگجو کیطرف / چھری کو دیکھکے دیکھے مرے گلو کیطرف

ہمارے آگے ہی ذکر اگلے دوستدارونکا / برا نہ مانے مُردونکی وہ ہڈیان اوکھاڑتے ہین

جنون مین کیا مری پیوند پیرہن مین لگے / کہ ایک تار بھی چھوڑا ہو تو کفن مین لگے

کبھی تو آؤ ہمارے گھر مین سنو ہماری بھی چار باتین

عجب ہے شکوہ رقیب کا یہان ہزار منہہ مین ہزار باتین

ہم بتونکے دلکو جذب دل سے کھینچ جائینگے / پر بڑے پتھر ہین یہہ مشکل سے کھینچے جائینگے

نہ پہونچا کوئی اپنے پاس پہونچا جبکہ وقت اپنا / اجل کو آفرین ہی وقت پر پہونچی تو یہہ پہونچی

ہمیشہ رہتے ہین اونکی مصاحبت مین وہی / ظفر ملاتے ہین جو ہان سے ہان نہین سے نہین

ہمکو کیا کام ہی ہم کون شکایت والے / کچھہ کہین یا نہ کہین آپکی صحبت والے

قیمت جنس دل اپنی ہین کہون کیا تم سے / پوچھو کیا دیتے ہین بازار محبت والے

لے دونگا اپنی جان تلک بیچکر تمہین / اے نالو ہاتھہ آئے بقیمت اثر تو لو

ابتو خط مین نے لکھا تمکو ہوئی مجھسے خطا / پھر نہین لکھنے کا کہیئے تو مچلکا لکھدون

قتل عالم کو کرو تم اور قضا کا نام لو / اے بتو تہمت نہ لو دیکھو خدا کا نام لو

نہ دیا بوسہ نہ منہہ تمنے لگایا منہہ سے / آپ کہتے رہے یون ہی ہین کیا کیا منہہ سے

اوسکو دوست سمجھتے ہین وہ جو کچھہ نہ کہے / کرے جو اوسسے جواب وسوال دشمن ہے

مین جو کہتا ہون بیوفا ہے رقیب / وہ مجھے کہتے ہین کہ تو کیا ہے

## ظہیر

سید ظہیر الدین حسین عرف نواب مرزائی دہلوی خلف میر جلال الدین خوشنویس اوستاد محمد بہادر شاہ از شاگران ذوق دہلوی بود

مانا کہ تم سے دل نہین ملتا نہین ملے / کیا مجھہ سے خاک مین بھی ملایا نہ جائیگا

کوسے دشمن سے گذرنا کیا تھا / اے وہ رفتار قیامت ہی سہی

# عین مہملہ

**عارف** میر عارف علی از باشندگان امروہہ وشاگردان مصحفی از عروض وقافیہ خیلے آگاہ بود آخر الایام در مراد آباد طرح سکونت ریختہ وترک شعروشاعری گفتہ بہدایت خلق اللہ پیش گرفتہ ع

| | |
|---|---|
| رات ساری مجھسے دونون کی تسلّی مین کٹی | ہاتھہ دلبر سے اوٹھایا تو جگر پر رکھا |

**عارف** نواب زین العابدین خان خلف نواب غلام حسین مسرور تخلص از جرعہ نوشان سرچشمۂ فیض میرزا غالب بود دیوانے دارد در سنہ ۱۲۶۸ اجلش در رسید از گفتار وے می تراود کہ دستگاہے بلند درین فن داشتہ ع

| | |
|---|---|
| ہماری خاک ہی اوسکو کدورت کب کی تہی یارب | سکھایا ہی اوسے چلنا اوٹھاکر جسنے داماں کا |
| شوخی وہ بہری ہی کہ ذرا جا نہین پاتی | دشوار ہے آنا تری آنکھوںمین حیا کا |
| سخت شرمائے ہین اتنا نہ سمجہتا تہا انہین | چھیڑتا تہا تو کوئی شکوہ بیجا کرتا |
| دیوانگی مین غیر کو دون خاک گالیان | اب مانتا ہے کون برا میری بات کا |
| مفلسونکو تو ہی مرنا بہی جدائی مین محال | کہائینگے کیا نہ اگر زہر میسّر ہوگا |
| امتحاناً وہ مرض کام کے کرتے ہین علاج | یہہ بہی ہے فضل خدا جو مجھے آرام نہین |
| غصّہ مین اونکو کچھہ نرہا تن بدن کا ہوش | کیا لطف ہم نے شکوا اوٹھائے عتاب مین |
| دیکھا ہے ترے بیمار کو عیسیٰ تو جواب | لب جان بخش ترے دیکھیے کیا کہتے ہین |
| نہ تو ور دزن کوئی سینہ مین نہ پہلو مین شگاف | دل سے ارمان مرے نکلے تو کیونکر نکلے |
| بیکسی مین مجھے ہوتی ہی غنیمت وہ بہی | کوئی جسوقت مرے سر پہ بلا آتی ہے |
| کس تعجب سے اوسے غور سے ہم سنتے ہین | کہین آپسمین اگر ذکر وفا آتا ہے |

**عرشی** میر احمد حسن برادر کلان پدر عالی گہر منست در شباب از جہان رفت و کان ذلک فی سنہ ۱۲۶۶ھ گفتار خویش بر میرزا غالب میگزرانید در قصیدہ گوید ؎

مغلوب ہین سب اہل زبان میرے سخن سے — ہون زلہ ربا غالب اعجاز رقم کا

و بر ہر صنف از اصناف سخن قدرتی داشت و در ہر سہ زبان تازی و پارسی و ریختہ حرف می زد قوت طبع و جودت ذہن کہ او را بود کمتر از کسے برفراز پیدا ای آید کلام پاکیزہ اش بیشتر صنائع شد آنچہ ما یافتہ ایم بنا بر ضابطہ بیتے چند ازان می آریم ؎

| | |
|---|---|
| مجھے خوشی ہے ترے عشوہ ہائے پیہم کی | رہے نہ کوئی ستم عذر امتحان کے لئے |
| شعلہ عشق وہ ہے جس سے زمانہ جل جائے | یون تو پتھر کے بھی سینہ مین شرر ہوتا ہے |
| جولان کہان یہ کیجئے گر لا مکان نہو | ہمت کسے دکھائیے گر آسمان نہو |
| اے وضع احتیاط یہہ فصل بہار ہے | گلبانگ شوق زمزمہ خیز فغان نہو |
| اتنی ہی آرزو ہے ہمین تجھسے اے فلک | یہہ اونکی اک نہین ہی نہو وے جو ہان نہو |
| حاضر ہون آج مجمع دیوان عام مین | پھر کچھ کسیکو حوصلہ امتحان نہو |
| کیا اک بات مین جامہ سے باہر | شب وصل اوس نے جب مجھ سے حیا کی |
| خود آرائی پہ چھوڑینگے یہہ کافر | خدائی یون تو برحق ہے خدا کی |
| سنتا ہی نہین کوئی مرے درد نہانکو | قلقل نہین کہتا کبھی مینا مرے آگے |
| سحر جو مینے کہا ہو تصور شب کا معاف | تو ہنسکے بولے کہ چل دور ہو ہوا سو ہوا |

**عرشی** منشی عبد الحی خلف منشی رسول بخش از اہالی کاکوری ؎

| | |
|---|---|
| مجھے یاد آگئی صبح شب وصل | بہت کچھ دھوم تھی روز جزا کی |
| تبسم سے تمہارے بلبلون مین | ہنسی ہونے لگی آخر چمن کی |

**عزیز** مولوی عبد العزیز خلف مولوی صہبائی کتب درسیہ بخدمت پدر بزرگوار

گذرانیده طبع ہمواره داشته ه

| | |
|---|---|
| خدا نخواسته کیا ہمکو اس سے تھا انکار | عزیز کعبه اگر گوچه بتان ہو تا |
| ساقی چلے ہے بزم مین کسکا جگر که آج | ہر سو روان ہے قافلہ بوے کباب کا |
| خرام ناز مبارک تجھے ولے اے برق | خیال رکھیو ہمارے بھی آشیانے کا |
| یاد کرتے ہو مجھے گرچه بری طرح سے پر | مین اسی بوجھه سے احسانکے دبا جاتا ہون |

عزیز محمد عبد العزیز ابن شیخ مخدوم بخش انصاری خیر آبادی نواسۂ منشی عبد الکریم میر منشی ریاست بھوپال از شاگردان استادی افتخار الشعرا شہیر است و در پارسی نیز سخن میگزارد ه

| | |
|---|---|
| بوسه تم غیر کو دو غیر تمہین پیار کرے | منهه کو بیٹھا مین تکون ہائے ری حسرت مری |
| آج ہوتی ہے بیکسی بیکس | تیرا بیمار ہجر مرتا ہے |

عشق شاه رکن الدین دہلوی عرف شاہ گھسیٹا نبیرۂ شاه فرہاد معاصر سودا در عظیم آباد سکونت ورزیده بوقار بسر برد دیوانے دارد ه

| | |
|---|---|
| تیر کے نام پر تڑپتا ہے | اسطرح کا کہین جگر دیکھا |

عشق حکیم میر عزت اللہ خان خلف حکیم قدرت اللہ خان قاسم از تلامذهٔ ثناء اللہ خان فراق و از پدر خود نیز مستفید بود دیوانے دارد ه

| | |
|---|---|
| تم غیر کے گھر بیٹھه کے دل شاد کروگے | ہم کون ہین صاحب ہمین کیون یاد کروگے |

عشق شیخ غلام محی الدین از سکنا ر میرٹھه مبتلا ہم تخلص میکرد دیوانے دارد ه

| | |
|---|---|
| کہے ہے سن کے وه یون مبتلا کے قصه کو | که خواب ناز کو تازه یہه اک فسانه ہوا |

## غین معجمه

**غالب** فخر عرفی و غیرت طالب میرزا نوشہ اسد اللہ خان المخاطب بہ نجم الدولہ دبیر الملک نظام جنگ بہادر افراسیابی دودمان اکبر آبادی مولد دہلوی مسکن لفظ غریب تاریخ ولادت اوست وفاتش در ۱۲۸۵ھ واقع شدہ از تالیفات اوست پنج آہنگ دستنبوے و مہر نیمروز و قاطع برہان در پارسی زبان دیوانے دارد مجموع ابیاتش دہ ہزار و چار صد و بست و چہار است در اوائل بروش میرزا بیدل حرف میزد آخر الامر اندازے دیگر مطبوع ابداع نمودہ و دیوانے کہ در ریختہ است فراوان ابیات ازان ساقط کردہ قدر قلیلے انتخاب زدہ است اولاً اسد تخلص میکرد چنانچہ در بعضے مقاطع غزلیات ہنوز موجود است مدتِ مشق وے پنجاہ سال است در پارسی پایہ اش از فحول اساتذہ کم نیست و در ریختہ ہم رتبہ اش بسیار اگر کسے ست اگر حدیقۂ نظم را نو بہارست در عرصۂ نثر نیز مرد کارست قدرتے کہ بر جمیع اصناف سخن اوراست نتوان گفت نمی بینی کہ توجہ بعضے سخنوران ہمہ بغزل معطوفست و جز غزل نغمۂ دیگر نمی توانستند سرودن و راس المال برخے ہمہ قصیدہ است و جز قصیدہ ترانۂ دیگر از ایشان نتوان شنودن و علی ہذا القیاس غالب سخنوریست کہ اگر زمین غزل است بآسمان بردۂ اوست و اگر عرصۂ مثنوی ست پامال کردۂ او چکامہ اش بقصیدہ عرفی ہمپایہ است و چامہ اش چون غزل نظیری گرانمایہ و توانگر ترانکہ وے بہر وادی کہ قدم میکشود بسرعت تمام می پیمود باایںہمہ فروغ مضامین و چستی ترکیب و شوکت الفاظ و رنگینیٔ معنی و متانت بیان و شستگی زبان کہ از شعر اکثر کسے را بالقوہ میسر بود بالفعل نصیب او بود آنچہ بہ نسبت دیگران مبالغہ اش نامند در حق نفس الامر شمر خوانند انصاف بالاے طاعتست اگر بہ پیشینیان ہمسرش نگوییم کہ الفضل للمتقدمین دیوانہ نہیم کہ پسترش از ایشان پنداریم و باکمال سخنوری

کمال سخن فہمی داشت وچنانکہ می شاید لطف شعری بر داشت حضرت شیفتہ می نگارد وے
مضامین شعری را کماھو حقہ می فہمد وبجمیع نکات ولطائف پی میبرد واین فضیلتے ست کہ مخصوص
بعض اہل سخن ست اگر طبع سخن شناس داری باین نکتہ برسی چہ خوش فکر اگرچہ کمیاب ست
اما خوش فہم کمیاب تر خوشا حال شخصے کہ از ہر دو شرب یافتہ وحظے ربودہ انتہے بنا بر ضابطہ شعری
چند شعر ثبت میشود ورنہ دیوانش ہمہ نقطہ انتخاب است ہ

تیشہ بغیر مر نہ سکا کوہکن اسد
جاتی ہی کشمکش کوئی اندوہ ودرد کی
مین نے چاہا تہا کہ اندوہ وفا سے چھوٹون
گریہ چاہے ہی خرابی مرے کاشانہ کی
کی مرے قتل کے بعد اوس نے جفا سے توبہ
آئینہ دیکھہ اپنا سا منہہ لیکے رہگئے
بغم فراق مین تکلیف سیر گل مت دو
وا سے گر میرا ترا انصاف محشر مین نہو
اعتبار عشق کی خانہ خرابی دیکھنا
کوئی ویرانی سی ویرانی ہے
رشک کہتا ہی کہ اوسکا غیر سے اخلاص حیف
نظر مین کھٹکے ہی بن تیرے گہر کی آبادی
اسد بسمل ہی کس انداز کا قاتل سے کہتا تہا
گرنی تہی ہم پہ برق تجلی نہ طور پر
مرگیا پہوڑ کے سر غالب وحشی ہی ہے
وہ حلقہ ہاے زلف کمین مین ہین اے خدا

سرگشتہ خمار رسوم وقیود تہا
دل بھی اگر گیا تو وہی دل کا درد تہا
وہ ستمگر مرے مرنے پہ بہی راضی نہوا
در و دیوار سے ٹپکے ہے بیابان ہونا
ہاے اوس زود پشیمان کا پشیمان ہونا
صاحب کو دل نہ دینے پہ کتنا غرور تہا
مجہے دماغ نہین خندہ ہاے بیجا کا
اب تلک تو یہہ توقع ہی کہ وہان ہو جائیگا
غیر نے کی آہ لیکن وہ خفا مجہہ پر ہوا
دشت کو دیکھہ کے گہر یاد آیا
عقل کہتی ہے کہ وہ بے مہر کسکا آشنا
ہمیشہ روتے ہین ہم دیکھکر در و دیوار
کہ مشق ناز کر خون دو عالم میری گردن پر
دیتے ہین بادہ ظرف قدح خوار دیکھکر
بیٹھنا اوسکا وہ آکر تری دیوار کے پاس
رکہیو یا رب میرے دعوی وارستگی کی شرم

لون وام بخت خفتہ سی اک خواب خوش ولے
غالب یہہ خوف ہی کہ کہانسے ادا کرون

مانع دشت نوردی کوئی تدبیر نہین
ایک چکر ہے مرے پاؤن مین زنجیر نہین

ترے سرو قامت سے اک قد آدم
قیامت کے فتنہ کو کم دیکھتے ہین

کہتے ہین جیتے ہین امید پہ لوگ
ہمکو جینے کی بھی امید نہین

مین نے کہا کہ بزم ناز چاہیے غیر سے تہی
سنکے ستم ظریف نے مجھکو اوٹھا دیا کہ یون

قیامت ہی کہ سن لیلی کا دشت قیس مین آنا
تعجب سے وہ بولا یون بہی ہوتا ہی زمانے مین

اہل تدبیر کی واماندگیان
آبلون پہ بہی حنا باندہتے ہین

تم وہ نازک کہ خموشی کو فغان کہتے ہو
ہم وہ عاجز کہ تغافل بہی ستم ہے ہمکو

عاشق ہوئے ہین آپ بہی اک اور شخص پر
آخر ستم کی کچھہ تو مکافات چاہیے

مے سے غرض نشاط ہے کس روسیاہ کو
اک گونہ بیخودی مجھے دن رات چاہیے

رہے اوس شوخ سی آزردہ ہم چندے تکلف سے
تکلف برطرف تہا ایک انداز جنون وہ بہی

مرے دلمین ہی غالب شوق وصل و شکوہ ہجران
خدا وہ دن کرے جو اوس سے مین یہہ بہی کہون وہ بہی

غیر کو یارب وہ کیونکر منع گستاخی کرے
گر حیا بہی اوسکو آتی ہی تو شرما جائے ہے

نقش کو اوسکے مصور پر بہی کیا کیا ناز ہین
کہینچتا ہے جسقدر اوتنا ہی کہنچتا جائے ہی

غم دنیا سے گر پائی بہی فرصت سر اوٹہانیکی
فلک کا دیکہنا تقریب اوسکے یاد آنے کی

اوگ رہا ہی در و دیوار سے سبزہ غالب
ہم بیابان مین ہین اور گہر مین بہار آئی ہے

بس ہجوم ناامیدی خاک مین ملجائیگی
یہہ جو اک لذت ہماری سعی لاحاصل مین ہے

نظارہ نے بہی کام کیا وان نقاب کا
مستی سے ہر نگہ ترے رخ پر بکہر گئی

پہر اوسی بیوفا پہ مرتے ہین
پہر وہی زندگی ہماری ہے

نے مژدۂ وصال نہ نظارۂ جمال
مدت ہوئی کہ آشتی چشم و گوش ہے

دے مجھکو شکایت کی اجازت کہ ستمگر
کچھہ تجھکو مزا بہی مرے آزار مین آوے

| | |
|---|---|
| اچھا ہے سر انگشت حنائی کا تصور | دلمین نظر آتی تو ہے اک بوند لہو کی |
| منحصر مرنے پہ ہو جسکی امید | نا امیدی اوسکی دیکھا چاہیئے |
| وعدہ آنیکا وفا کیجیے یہہ کیا انداز ہے | تمنے کیون سونپی ہی میرے گھر کی دربانی مجھے |
| کبھی نیکی بھی اوسکے جی مین گر آجائے ہے مجھسے | جفائین کرکے اپنی یاد شرما جائے ہے مجھسے |
| گرچہ ہے کس کس برائی سے ولے باانہمہ | ذکر میرا مجھہ سے بہتر ہے کہ اوس محفل مین ہے |
| مین بلاتا تو ہون اوسکو مگر اے جذبۂ دل | اوسپہ بنجائے کچھہ ایسی کہ بن آئے نہ بنے |

**غضنفر** غضنفر علی خان نبیرۂ غلام حسین خان کڑوڑہ لکھنوی از شاگردان جرأت است حضرت شیفتہ می فرماید کہ ارباب تذکرہ نوشتہ اند کہ از ہمہ شاگردانش ممتاز است و فقیر شعرے ندیدم کہ نظر بران این معنی باید پزیرفت الابیت اول بسیار مشابہ بانداز اوستاد اوست و ہو ہذا ہ

| | |
|---|---|
| کہتا تہا اس مریض کو کل وہ سنا سنا | کر دے کوئی معاف کسی کا کہا سنا |
| کھچی دیکھی جو کل تصویر مجنون | تو گویا بیٹھے مین بس ہو بہو ہم |

**غمگین** میر عبد اللہ پسر میر حسین تسکین از شاہجہان آباد رخت بربست و نزد پدر خویش برامپور رفت وہ انجا قالب تہی کرد از نوجوانان بود ہ

| | |
|---|---|
| آتے ذرا نہ اور تو مر ہی چکے تھے ہم | تم نے تو کہدیا کہ ہمین کچھ خبر نہین |
| کمی کرین جگر و دل تو کیا کرون یارب | کچھہ اور دے مجھے مژگان خونفشانکے لئے |
| اب آیون ہی میرے سینہ سے لگا | گرہ وا ہو جسکی بند قبا کی |
| چاہیئے تہا کوئی مرنے کا بہانا دل کو | تم چلے روٹھہ کے اب دیکھئے کیا ہوتا ہے |

**الف**

**فاخر** مرزا جھینگا قوم مغل از باشندگان دہلی ست

| | |
|---|---|
| لب ہی تک آکے پھر گیا نالہ | ورنہ کیا جانیے کیا سے کیا ہوتا |
| تہا دلمین بوسہ سوتے مین لیجیے پہ کیا کہین | سو کیے نصیب یہہ کہ وہ بیدار ہوگیا |

**فاخر** منشی محمد فاخر حسین خلف منشی محمد احتشام الدین سہسوانی دراوائل اصلاح ازمہین برادر خود منشی انوار حسین تسلیم میگرفت اکنون از منشی منیر اتفاق می افتد قانون شریعت محمدی اوراست شنیدہ شدکہ دو دیوان ریختہ دارد و دیوان ثانی دریک قافیہ و ردیف است قریب یکہزار غزل دران بودہ باشد ست

| | |
|---|---|
| شرط بوسون کی وہ اگر جیتے | فاخر اسمین بھی اپنی ہار نہین |
| آئینہ کہتا ہے فاخر دیکھکر میری طرف | کیونکر آجائے ترا انداز حیرانی مجھے |
| مین تو روٹھا ہوا بیٹھا ہون مناتا ہو وہ شوخ | شکل ایسی کوئی تصویر مین بہزاد رہے |

**فدا** مرزا بلند بخت دہلوی خلف شہزادہ مکرم بخت بہادر از شاگردان مولوی صہبائی ست

| | |
|---|---|
| حشر مین پرسش ہری پہلے ہو یارب رہ نہین | جب تلک چپکا رہونگا جی مرا گھبرائے گا |

**فدا** فدا حسین خان خلف ضیاء الدین حسین خان عرف آغا مرزا قوم مغل از سکنا لکھنؤ اولا در سلک تلامذۂ میر ممنون منتظم بود عاقبت زانوے ادب پیش مصحفی تہ کرد از دست ست

| | |
|---|---|
| نہین کھاتا وہ قسم غیر کے گھر جانیکی | سچ جو پوچھو تو یہی بات ہے مرجانیکی |

**فراق** حکیم ثناء اللہ خان برادرزادہ ہدایت اللہ خان ہدایت از ارادتمندان خواجہ میر درد بود قدس سرہ و نیز نسبت تلمذ بایشان داشت دیوانے گذاشتہ از ریختہ گویان بود ست

| | |
|---|---|
| چمن کی سیر کو آجاتے ہین کبھو گلچین | دماغ کسکو یہان آشیان بنانے کا |
| یہہ غم ہے ساغر و مینا مجھے کہ میرے بعد | ذرا بھی تمکو نہین کوئی منہ لگانے کا |

| | |
|---|---|
| دامن تلک گیا تھا کہین اوسکے دست ہم | اللہ رے ناز کی وہین چولی مسک گئی |
| تم گالیان جو دو تو مین چٹکی بھی کیا نلون | پیارے کسیکا ہاتھ کسی کی زبان چلی |

**فروغ** محمد عمر سلطان دہلوی خلف مرزا سہا برادر است ؎

| | |
|---|---|
| دل تو ہم دینگے اوس ستمگر کو | وہ بھی سمجھے اسے اگر اپنا |
| رنج دینے لگی وفا دل کو | اپنا انداز تو سکھا دل کو |

**فصیح** مرزا جعفر علی مرثیہ گو خلف مرزا ہادی لکھنوی از تلامذۂ شیخ ناسخ ؎

| | |
|---|---|
| تجھہ مین اک عیب بڑا ہے کہ وفا دار نہین | تم مین دو وصف ہین بدخو بھی ہو مغرور بھی |

**فغان** اشرف علی خان مخاطب بہ کوکل تاش خان کوکۂ احمد شاہ بادشاہ ابن مرزا علیخان از باشندگان عظیم آباد و شاگردان علی قلیخان ندیم بود دیوانے دارد در ۱۱۸۶ھ جامہ گزاشت ؎

| | |
|---|---|
| قاصد جو نا امید پھرا کوے یار سے | خفقت ہوئی مجھے دل امیدوار سے |
| ذکر کیون غیر کا کرتے ہو فغان کے آگے | انہین باتون سے یہہ کمبخت خفا ہوتا ہے |
| دلمین اوس شوخ کے ہو پاس وفا سو معلوم | کہنے سننے کے لئے بات بنا رکھی ہے |

**فیض** میر فیض علی پسر میر تقی در سرکار وزیر الممالک با پدرش بسر می برد اور است ؎

| | |
|---|---|
| گل کھا موئے تھے جنکے لئے جسم زار پر | دو پھول بھی نہ لائے کبھی وہ مزار پر |

**فیض** مولوی فیض الحسن سہارنپوری حافظ کلام اللہ حاجی بیت اللہ جامع معقول و منقول حاوی فروع و اصول در نظم غزلی ید بیضا دارد و ہمپایۂ او درین فن کسے نیست و احیانا در پارسی و ریختہ ہم فکر مینماید و سحر طرازیہا بکار می برد از تصانیف اوست شواہد تفسیر بیضاوی و شواہد خمسہ و تذکرۂ صحابہ بسفر و حاشیہ بر مشکوٰۃ و جلالین و حماسہ و کتابے در انساب و ایام عرب و تحفۂ صدیقیہ و از مثنویات معروفہ اوست۔

روضۂ فیض و چشمۂ فیض دریں نزدیکی بر حسب طلب نامہ گردآوریدہ چند کہ لطف داشت نگاشتہ می آید کلامش لطیفکہ دارد نتوان گفت ؎

| | |
|---|---|
| غنیمت ہے کہ بعد از مرگ عاشق آشنا کتنے ہو | برا تھا یا بھلا تھا خیر جیسا تھا وہ اپنا تھا |
| گو وہ سنتے نہیں پر ہم تو کسی حیلہ سے | ایک دو بات محبت کی سنا جاتے ہین |
| مرنے کے بعد فکر قیامت مخل ہا | سوئے سہی مگر نہ ملی وا دخواب کی |
| پہلے ہی مدتون سے نتھی قدر و منزلت | پر شب کی منتون نے ڈبو دی رہی سہی |
| تھے اپنی زندگی سے میان فیض سخت تنگ | آخر یہہ سن لیا کہ وہ کچھ کہا کے مر گئے |

# القاف

**قابل** مرزا علی بخش از دودۂ تیموریہ تلامذۂ شیخ ابراہیم ذوق بود ؎

| | |
|---|---|
| کیا جو قتل مجھے تو نے آج خوب کیا | کہ مین عذاب سے چھوٹا تجھے ثواب ہوا |
| احوال گریہ سنکے مرا یار نے کہا | اے لو ابھی سے عشق مین اسنے تو رو دیا |

**قاسم** سید قاسم علی خان نواسہ عطا حسین خان تحسین صاحب نو طرز مرصع کہ مخاطب بمرصع رقم بودہ از باشندگان لکھنؤست در موسیقی دستگاہے داشت ؎

| | |
|---|---|
| جو یان ہوئی تو جئین گے نہین تو جانگئی | ہماری زیست و مرگ آپکی زبان مین ہے |

**قاسم** حکیم میر قدرت اللہ خان دہلوی تلمیذ ہدایت اللہ خان ہدایت از مریدان حضرت مولانا فخر الدین بود قدس سرہ در ۱۲۴۶ھ وفات یافت دیوانے دارد و تذکرۂ کہ دران کلام ارباب ریختہ فراہم آوردہ ؎

| | |
|---|---|
| قاسم کے ساتھہ بادہ خوری تھی تمام شب | اور نام سے ہے اوسکے تجاہل علی الصباح |

| | |
|---|---|
| دشنام دے سناتے ہو روٹھے کو آن مین | کیا جانے کیا فسون ہے تمہاری زبان مین |
| تفصیل سے کہہ قاسم حال دل دیوانہ | ہم سے نہ چھپا ظالم ہم یار ہین یارونکے |
| کہا مان قاسم نہ روک آنسوؤنکو | یہہ لڑکے ہین ناحق گلوگیر ہون گے |

**قایم** شیخ قیام الدین از باشندگان چاندپور متعلق سنبھل مرادآباد وارشد شاگردان سودا وتلمیذ میر درد ہم اوراتوشتہ اند در سنہ ۱۲۱۰ھ داعی اجل رالبیک اجابت گفت دیوانے دارد وتذکرہ شعرا ریختہ ہم اوراست حضرت شیفتہ میفرماید انچہ بعض ناشناسان سخن بمکانت سودا می شمارندش حرف در دیوانگی شان از جنون ست از بہرہ اندوزان دانش نباید پستی زمین را با فراز فلک یکے دانستن وارباب بصیرت چشم از حق نتوانند بست چگونہ ذرہ را آفتاب می توان گفتن بہرحال قایم در سخن دستگاہے دلپسند دارد گو بپایۂ سودا نباشد احاطہ بر اصناف سخن اورا میسر است لاسیما در قطعات ورباعیات مضامینے کہ دلالت بر شوخی فکرش کند از طبعش تراویدہ انتہی از گفتار پاکیزۂ اوست ؎

| | |
|---|---|
| قسمت کو دیکھہ ٹوٹی ہے جاکر کہان کمند | دو چار ہاتھہ جبکہ لب بام رہ گیا |
| غیر سے ملنا تمہارا سنکے گو ہم چپ رہے | پر سنا ہوگا کہ تمکو اک جہان نے کیا کہا |
| تا بہ فلک نالہ تو پہونچا تہا رات | مین ہی کچھہ اللہ کا ڈر کر گیا |
| کوچہ گردی دل مجنون نے مری کی ایجاد | مبتذل جانکے ڈہب بادیہ پیمائی کا |
| معاملہ ہی یہہ دل کا اسے کہے گا وہ کیا | پیامبر کے ہین ساتہہ آپ جاتا تہا |
| ہر دم آنے سے مین بہی ہون نادم | کیا کرون پر رہا نہین جاتا |
| ظالم تو میری سادہ دلی پر تو رحم کر | روٹہا تہا آپ ہی تجہسے مین اور آپ ہی من گیا |
| ہنسنے کا یار یہہ بہی کوئی طور ہے کہ آج | قایم نے تیرے ہاتھہ سے گہبراکے رو دیا |
| گر زیست ہے تجہہ تک تو پہر کیا | صدقے ترے مرہی جاوینگے ہم |

دو جہان بھی ملین تو بس ہے ہمین | یان کچھ اتنی تو احتیاج نہین

مے کی توبہ کو تو مدت ہوئی قایم لیکن | بے طلب اب بھی جو ملجائے تو انکار نہین

قایم اور تجھ سے طلب بوسے کی کیونکر کیجئے | یون وہ نادان ہو پر اتنا تو بدآموز نہین

اتنا تو ہون ذلیل جو پوچھے ہے یہہ کوئی | تو چاہتا ہے اوسکو تو کہتا ہون نہین نہین

سنگ کو آب کرین پل مین ہماری باتین | لیکن افسوس یہی ہے کہ کہان سنتے ہو

ہان وہ تو آدمی ہین کہ جنسے تمہین ہے ربط | کیا شکوہ تم سے روئیے اپنے نصیب کو

قایم کو اپنی بزم سے جانے ندے کہ یار | ہے کیا برا جو مفت مین اک شعرخوان رہے

خدا نہ کردہ اوسے غیر سے تو کیا سروکار | تھی ایک بات ہمارے ہی یہہ جلانے کی

مفت تک دون ہون مین دل تو بھی کوئی لیتا نہین | ہان مگر اسے بھی کچھ یہہ جنس سستی کیجئے

گو ہم سے تم ملے نہ تو ہم بھی نہ مر گئے | کہنے کو رہگیا یہہ سخن دن گذر گئے

رو کے پوچھا جو میسر ہو ترا کیونکہ وصال | ہنسکے کہنے لگا طالع کی مددگاری سے

بتون کی دید کو جاتا ہون دیر مین قایم | مجھے کچھ اور ارادہ نہین خدا نکرے

آخر تو جرم عشق سے کرتے ہین مجھکو قتل | یکبار اوسکے بھی تو کرین روبرو مجھے

**قدرت** شاہ قدرت اللہ برادر عم زادہ میر شمس الدین فقیر از باشندگان دہلی در مرشد آباد سکونت ورزیدہ از شاگردان میرزا مظہر رح و جعفر علی حسرت بود در ۱۲۰۵ در گذشت دیوانے گذاشتہ از مشاہیر شعرا بود ۵

سینہ اوسکا ہی دل اوسکا ہی جگر اوسکا ہی | تیر بیداد جدھر ہر رو کرے گھر اوسکا ہے

**قسمت** نواب شمس الدولہ خلف نواب بارگاہ قلیخان دہلوی مقیم لکھنؤ از شاگردان جعفر علی حسرت بود در سرکار مرزا جہاندار شاہ اقتدارے داشت ۵

امیدوار بوسہ لب ہے کہا کوئی | دیتا ہے تجھکو دیر سے پیارے دعا کوئی

پھر مجھکو کیا جو غیر کے تم جا کے گھر رہے | میرے تو ساتھ وعدہ شام و سحر رہے

**قلق** امجد علی ولد محمد علی در گلستان سخن نام پدرش اسد علی نگاشتہ و ہمہ علم از باشندگان لکھنؤ بود و از شاگردان فخر الملک نواب میر منّو بیتاب دیوانے دارد ٥

| | |
|---|---|
| ہجوم آپکے در پر ہے داد خواہون کا | ستم تو دیکھیے ان شرمگین نگاہونکا |
| سنگ درِ جانان سے سر ہمکو ٹپک آنا | دو چار گھڑی دن کو دو چار گھڑی شبکو |

**قلندر** شاہ قلندر از شاگردان میرزا مظہر رح مذہب خود ترک گفتہ در سلک اہل اسلام منتظم گشتہ ٥

| | |
|---|---|
| تھمتے ہی تھمیگا اشک ناصح | رونا ہے یہہ کچھہ ہنسی نہین ہے |

**قمر** مرزا قمر الدین عرف مرزا حاجی مخاطب بافتخار الدولہ نایب غازی الدین حیدر بہادر بادشاہ لکھنؤ فرزند منشی مرزا جعفر لکھنوی در گلشن بیخار ہمین پور مرزا تقی ہوس نوشتہ بہرحال از تلامذۂ مرزا قتیل بود دیوانے دارد ٥

| | |
|---|---|
| صلح کرتے ہوئے آخر وہ بجنگ آہی گیا | عشق کا نام بُرا ہے اوسے ننگ آہی گیا |

**قمر** قمر الدین خان اکبرآبادی از طایفۂ یوسف زئی بود کہ شعبہ ایست از قوم افغان ٥

| | |
|---|---|
| کسیکے عشق سے پابند صد رنج و تعب ہین ہم | ہزارون آفتین ہین ایک ہم ہین کچہہ عجب ہین ہم |

**قناعت** مرزا غلام نصیر الدین خلف مرزا ولی الدین نبیرۂ شاہ عالم بادشاہ از تلامذۂ عبد الرحمن خان احسان و مرزا صابر دیوانے دارد ٥

| | |
|---|---|
| اوسکے یہہ کہنے کے ہین صدقے کہ گھبرا کر کہا | سانس اولٹی ہاے کیون یہہ نوجوان لینے لگا |
| ضعف اپنا یان تلک پھونچا کہ ہم | آ نہین سکتے تمہارے دہیان مین |
| مجھہ مین اور تجھہ مین ہی سو سائو تجلّی کا ربط | ایک مژدہ ہے یہہ کہنا بھی کہ منظور نہین |
| بظاہر آپ تو آئے ہین صلح کو لیکن | اسے کہ تیغ بھی زیب کمر ہے کیا کہیے |
| تا غمزۂ خونخوار کا پاک اوس سے ہوا منہ | شوخی سے لیا نام قضا کا مرے آگے |

| | |
|---|---|
| اے بتو جو چاہو سو کر لو ستم | ہو رہے گی کچھ خدا کے سامنے |
| شوق کو کثرتِ نظارہ سے رشک آتا ہے | حشر سے پہلے میسر ہو وہ دیدار مجھے |
| پڑ پڑ کے پاؤن مجھکو بٹھاتے ہین خار دشت | پھر ایسے قدردان ملینگے کہان مجھے |

**قیس** مرزا احمد علی بیگ عرف مدارا بیگ خلف مرزا مراد علی بیگ در گلشن بیخار امداد علی بیگ نام پدرش آوردہ ہمانا مشہدی اصل لکھنوی مولد ست سخن را بر حسرت عرض می نمود ۵

| | |
|---|---|
| پھرتا ہون ہر کسی سے مین القاب پوچھتا | خط کے ترے جواب نے رسوا کیا مجھے |
| آئینہ دیکھ دیکھ کے کہتا تھا کل وہ شوخ | اس عالم شباب نے رسوا کیا مجھے |

**قیصر** مرزا خدا بخش نواسہ شاہ عالم بادشاہ نسبت تلمذ بہ مومن خان داشت ۵

| | |
|---|---|
| ہوسِ غیر سے عشق اپنا اوسے یاد آیا | کیا نئی طرح سے ہم دلمین گزر کرتے ہین |
| تو لطف کرے یا نکرے خوش ہو کہ ناخوش | اس بات پہ مرتا ہون کہ عاشق ہون ترا مین |

## کاف تازی

**کامل** مرزا ناصر الدین المعروف بہ محمد مرزا نبیرۂ عالمگیر ثانی از برادر عم زادِ خود مرزا رحیم الدین حیا باستفادہ پرداختہ ۵

| | |
|---|---|
| کاملِ آشفتہ سر کو دیکھکر کہنے لگے | رہ گئے تھے اک یہی عاشق مری تقدیر کے |

**کرم** شیخ غلام ضامن از اہالی کوتانہ بود دیگچند بہ شاہجہان آباد بسر بردہ و چندے در حیدرآباد گزرانیدہ در بھوپال وفات یافت از تلامذۂ مومن خان بود بہر دو زبان ریختہ و پارسی فکر میکرد و قوت نظمیہ بسیار داشت ۵

| | |
|---|---|
| تیر ناخوردہ ہمارے رشک سے کیا کیا تڑپا | استخوانون مین مرے دیکھکے پیکان تیرا |

فرہاد وقیس عشق مین سرگرم لاف تھے | خاموش ہوگئے جو مرا نام آگیا
کیا ہی پابرہم ہوی زلف اوس نے جو پوچھا مجھے | اے کرم کس نے کیا حال پریشان تیرا
سہو نگے جور طاقت وتاب وتوان تلک | لیکن یہہ پوچھتے ہین تجھی سے کہان تلک
چین جبین ہے موج تبسم نگاہ مین | ڈر ہے مجھے فریب کا تیرے یہان تلک
اے طفل اشک دیکھیے برباد کیجیو | ہر پارۂ جگر ورق انتخاب ہے
اوسکو شہرت کی تمنا مجھے رسوائی کی | ہر کوئی آرزوے نشو ونما کرتا ہے

**کلیم** میر محمد حسین دہلوی نبیرۂ میر تقی ہم در پارسی سخن میگفت وہم در ریختہ فکر میکرد سخنوران استاد مسلمش داشتہ اند دیوان ومثنوی ہا ازو یادگار است وے فصوص الحکم را بریختہ آوردہ

آتی ہے دلپہ قلقل مینا سے اب شکست | وہ دن گئے کلیم کہ یہہ شیشہ سنگ تھا
ہوچکا حشر گئی دوزخ وجنت کو خلق | رہ گیا مین ترے کوچہ مین گرفتار ہنوز
رکھون مین آنکھو نمین کیونکر تجھے کہ ہے برسات | پھر ایسا گھر کہ جو خانہ خراب ٹپکے ہے
غرور حسن کیا ممکن اگر فریاد کو پہونچے | غرض تم سن چکے احوال ہم داد کو پہونچے

**کلیم** المعروف بہ نور الحسن بن امیر الملک والاجاہ نواب سید محمد صدیق حسن خان بہادر کان اللہ لہما بکدام روے خودرا در ضمن ریختہ فکران نغز سنج شمارم کہ انچہ از رطب ویابس می نگارم از اتفاقات است وآن ہم بیشتر بہ سلسلۂ جنبانی احباست ورنہ بہ شعر وشاعری سرے ندارم ونفسے کہ بیاد کسے گذرد مغتنم می انگارم آرے پیشتر ازین عہد کمابیش دو سال مشق سخن کردہ ام وشب وروز مصروف این کار بودہ مناسبتے کہ ازین فن دارم از انجاست وذریعہ این اکتساب درین عالم اسباب ہمت حضرت شہیر بود سلمہ اللہ تعالے این بیتے چند از افکار خویش ثبت می نماید

کیا لے گئین لگا کے وہ عالم فریبیان | کتنا ہمین بھی دل کے لگانے سے عار تھا

دل توڑ رندون کے صاف ہوتے ہین
اے جوشِ عیش جی نہین لگتا کسیطرح
دونون جہانسے ہے دلِ وحشی کنارہ گیر
جو در خور قبول نہو وہ سلام ہون
آتے ہین یاد صحبتِ احباب کے مزے
اقتضا وقت کا کہتا ہے کہ زاہد بنئیے
ہو گیا آج سلمان کلیم خستہ
کوئی بدلے تو دل بدلتے ہین
ہرچند چاہتا ہون مین ترکِ وفا مگر
در سے اوٹھینگے نہ تیرے کبھی مر جائینگے
ہائے کسکو رولا دیا تونے
روشِ التماس کیا کہنا
کیون مجھکو سب گلے سے لگاتے ہین وقتِ نزع
ذوقِ شنید نے مجھے مارا کہ ہائے ہائے
مر نہین سکتے ہجر مین بھی ہمین
کہتا تہا حال وجد مین کوئی جلا بُھنا
اس غمزدہ سے ضد ہی رہے ہی فراغ کو
اب بھی حسرت ہے ترے بیداد کی
ہون خیر خواہ پیر مغان دے مجھے شراب
اچھا محل ملا ہے شکایت کا یار کی
دل سا کہان ملے گا تجھے صید گاہ مین

خطرہ آتا نہین عبادت کا
پیدا کہین ہے ناخنِ غم کی خراش کر
کچھ ربط اسکو ہے تو تمہاری بغل سے ہے
جسکا جواب کچھ نہ ملے وہ پیام ہون
خلوت مین کیا ستمزدۂ ازدحام ہون
وضع کہتی ہے کہ یہہ بات تو کچھ خوب نہین
اسکا ہمکو تو یقین ہی نہین پر کہتے ہین
آدمی ہی تو ہین ضرورت ہے
بنتی نہین ہے بات وہان بن وفا کئیے
تو ہی جب ہمکو اوٹہائے تو کدہر جائینگے
نگہ یاس کیا کیا تونے
کام بگڑا ابنا دیا تونے
اور یہہ بھی جانتے ہین کہ خنجر نہین ہون مین
بیجا بھی تو کہے تو اوسے مین بجا کہون
اتنا بے اختیار ہونا تہا
دیکھو تو کیا نہین ہے دل داغ داغ مین
تم لیکے کیا کروگے دلِ داغ داغ کو
داد دینا اس دلِ ناشاد کی
ورنہ کہین گے لوگ کہ اسمین کرم نہین
منہہ شکوۂ ستم کا سوے آسمان ہے اب
اس صید رم شعار کو رکھنا نگاہ مین

ہے ایک بادہ نشہ ہے جسکا عروج پر / کچھہ اپنے سر مین اور کچھہ اوسکی نگاہ مین
خجلت نصیب ہم سے نہ تم سے کرم شعار / تم اور آؤ دل سے دیارِ تباہ مین
ہین حضرتِ کلیم بہی کیا خوب آدمی / ہمکو بھی کل ملے تھے وہ اثنا راہ مین
مستی کسی نگہہ کی ہے اپنی شراب مین / آتی ہے بو کسی کی ہمارے کباب مین
ہین کور ہم ہی ورنہ وہ آیا کئے مدام / روز سیہ مین اور شب ماہتاب مین
پیر مغان ہے رات کو جو کچھہ سنا سو آج / منہہ سے نکل نجائے کہین اضطراب مین
مرتا ہون اسکو دیکھہ مغنی کے ہاتھہ مین / آواز آرہی ہے کسی کی رباب مین
کہیل ادھر اہے قصۂ فرہاد مین / فرق آتا ہے کسی کی یاد مین
ہین بہت سے جور سے بھی بے نصیب / مہربانی ہے نہان بیداد مین
شورش کہانسے لائے جو ہمسا ہو دردمند / شوخی کہان سے پائے جو تمسا جمیل ہو
در خورِ عشق حقیقی ہین یہہ اہل تقوی / ہم سے لوگون کے لئے عشق بتان اچھا ہے
ڈرتے ہین یاس سے کہ ادہر اوسکا قصد ہے / بیٹھے ہین شوق حوصلہ فرسا کئے ہوئے
دیدار کی طلب پہ وہ کہتے ہین گر ملے / جب دل سے دل ملے تو نظر سے نظر ملے
کچھہ بھی نہین ملے یہہ حرم مین اگر ملے / جب بادہ میکدہ مین ہمین اسقدر ملے
ہم اور بوستان پہ تگا پوے ہمصفیر / دامن مین دہر لیے جو کہین بال و پر ملے
لاؤن کہان سے مین وہ عدالت کدہ جہان / دادِ نمک فشانی زخمِ جگر ملے
ہے گرچہ دور شیوۂ ارباب ناز سے / کرنا پڑا ہے لطف ہمارے نیاز سے
زاہد تمہین بھی یار بہت کچھہ ہین جانتے / حضرت بھی میکدہ مین ہمین بیشتر ملے
خوگر عیش نہون جان سے جانے والے / کوئی بازار سے لے آئے رولانیوالے
لطف کا کوئی تو پہلو ہے کہ ہم جاتے ہین / جی بٹھا دیتے ہین محفل سے اوٹھانیوالے

**کوثر** مرزا مہدی ولد مرزا قطب الدین حیدر لکھنوی دہلوی موطن از تلامذۂ

ناسخ دیوانے گزاشتہ ٥

| | |
|---|---|
| تیرا تو آسرا تہا جدائی مین یار کی | اے موت تو بھی مجھسے گریزان ہی اندنون |
| تربت پہ میری ایسی برستی ہے بیکسی | بے اختیار شمع کے آنسو ٹپک پڑے |

**کیف** شیخ فضل احمد خلف شیخ اکبر علی کشمیری لکھنوی از تلامذۂ وزیر علی صبا دیوانے دارد ٥

| | |
|---|---|
| یارب سبیل رکھکر پیر مغان پکارے | للہ پیتے جاؤ پیاسو ثواب ہوگا |
| بیہوش کل اوٹھا کر لائے تھے کیف کو ہم | پھر آج میکدہ مین خانہ خراب ہوگا |
| کسی نے باغ مین ایسا شگوفہ چھوڑا ہے | کہ آجتک گل و بلبل مین بول چال نہین |
| بزم مین یار کو پوچھے جو کوئی تبلا دون | شمع کے پاس وہ بیٹھے ہین جلانے والے |

## کاف پارسی

**گویا** حسام الدولہ نواب فقیر محمد خان بہادر از امراے نامی لکھنؤست و از شاگردان ناسخ و وزیر بود دیوانش از نظر گزشت خوش گوست ٥

| | |
|---|---|
| اے بتو کل تو ہے اللہ کو منہہ دکھلانا | آج منہہ ہمکو دکہاؤگے تو احسان ہوگا |
| وہ ایسا نہین چپ رہے بات سنکر | کوئی اور ہووے گا گویا نہوگا |

دعائین مانگی ہین مدتون تک جھکا کے سر ہاتھ اوٹھا اوٹھا کر

ہوا ہون تب مین بتون کا بندہ خدا خدا کر خدا خدا کر

| | |
|---|---|
| جاتے ہین یا اوسکو بلواتے ہین ہم | دل کو یہہ کہہ کہہ کے بہلاتے ہین ہم |
| زاہد وہ جرم کیا کرتا ہون مین بہر ثواب | دل ہے کعبے سے گرا ہی سیہ پوش تجھے |
| وصل کی رات ہی یون جلد نہ آئی ہوتی | اے سحر اور ذرا دیر لگائی ہوتی |

گر ترے اوٹھنے نہ بیٹھنے سے بگڑ بیٹھا وہ
تو تو گویا تھا کوئی بات بنائی ہوتی

## لام

**لطف** مرزا علی استرآبادی الاصل دہلوی منشا عظیم آبادی مسکن تلمیذ میر تقی سجید رآباد رفتہ قصاید انشا کردہ وصلہ ہا یافتہ از شاگردان سودا بغلط مشہور است تذکرۂ ریختہ گویان از و یادگار است ٥

نہ پہونچی ضعف سے لب تک دعاہی ورنہ سلطا
در قبول تو اس آرزو مین باز رہا

جو عمر خضر ہو شاید تو وصل ہووے نصیب
یہ زندگی جو تھی اسمین تو امتحان رہا

ہے یہہ بھی ہی چھیڑ شب وصل مین سو کا
پوچھے ہے وہ کتنی رہی شب کچھ نہین معلوم

اگرچہ فرق زمین آسمان کا ہے تاہم
ملے ہی وضع فلک سے کی بہت تری خو مین

## میم

**ماہ** مرزا عنایت علی بیگ ماہ کہین برادر مرزا حاتم علی مہر از باشندگان لکھنؤ و از اقامت گزیدگان اکبرآباد از شاگردان آتش دیوانے دارد ٥

جب مین کہتا ہون کہ اب جان سے گزر جانے لگے
ہائے کس ناز سے کہتا ہی وہ اچھا کب تک

**ماہر** مرزا جمعیت شاہ دہلوی خلف مرزا زورآور بخت نبیرۂ شاہ عالم بادشاہ از تلامذۂ مرزا صابر است ٥

سمجھ ہی اولٹی ہے دیوانگان الفت کی
کہ در کے جانے پہ رکھتے ہین نام آنے کا

رو دیا قتل کے بعد اوس نے پشیمان ہو کر
اوسکو پیدا جو جفاکش کوئی مجھسا نہوا

وصل کی رات ہر اک بات پہ منہہ پھیر کے وہ | بیمزہ یون ہے کہ گویا اونہین منظور نہین
رونا تہا دلکے ساتھہ سو خون ہوکے بہہ گیا | اب دل نہین تو نام کو بھی چشم نم نہین
بگڑکے بیٹھنا اوسکا بناوٹ ہے گویا | ہر ایک بات مین خوبی ہی خوشنما کے لیئے
بڑہانی تمکو تو مشق ستم ہے اور ہم بہی | نہین کچھہ ایسی کہ اتنا جگر نہین رکہتے
آنکھون سے تو دکہا چکی کیا کچھہ یہہ چشم تر | کانون سے کیا سنائیگی دیکھون زبان مجہے
کتنا ہی ہم چراتے ہین آنکھہ اوسنے پر نظر | ناچار پڑہی جاتی ہے کمبخت پیار کی

**مائل** میر محمدی دہلوی از ارشد تلامذۂ قیام الدین قایم و در گلشن بیخار شاگرد مولوی قدرت اللہ اکبر آبادی نگاشتہ بہر حال وے در عہد شاہ عالم بادشاہ در مرشد آباد سکونت ورزیدہ ؎

کیا کیا کہون مین تجھسے دل زار کی ہوس | مشہور ہے جہان مین بیمار کی ہوس

**مائل** میر عالم علی خان خلف میر مودود بخش خان سردار بہادر از باشندگان سہسوان شنیدہ شد کہ در سرکار بڑودہ او و بزرگان او اقتدار ہا یافتند و خطاب خانی بجلدوے خیر سگالی از سرکار انگریزی تفویض گشت سخن بر میرزا غالب می گذرانید آما روش میرزا در گفتار او نمی یابم آرے ہر کسے را طبایع مختلف دادہ اند و مطبوع ہر یکے اندازے خاص است گویند جوانے زیبا بود در عالم شباب در گذشت ؎

منہہ لگکے میرے منہہ پہ وہ کہتے ہین پیار سے | مائل ہے اب بھی جی مین ترے کچھہ ہوس رہی
دل مائل کی چہینے سے آپکو لازم رعایت ہی | یہہ میرا ناز پرور تو گرفتار مصیبت ہے
خطا ثابت کرینگے اپنی ہم اور اونکو چہیڑینگے | سنا ہے اونکو غصہ مین چمٹ جانیکی عادت ہے
کہتے ہین وہ مدام کہ ہین تابع رضا | مائل ہے جی مین آج اونہین آزمائیے

**مادہو رام** ساہوکار فرخ آبادی از شاگردان منشی منیر طبع خوشی دارد ؎

دیکہکر مجہکو وہ شوخی سے کہنی مارتے ہین | اک سلامت رہے تو چاہنے والا میرا

عہد کرکے او نہین دیکھون تو یہہ فرماتے ہین
مینے جو یہہ کہا تہین الفت مری نہین
چبھتے ہین خارِ دشت تو کہتی ہے بیکسی
شکر ہے بعد مرے یار نے آشنا تو کہا
گلے لگا کے شبِ وصل کس ادا سے کہا
قتل کرنا وہ شوخ کیا جانے

شرم سبھی تجھکو نہ آئی پھر ادہر دیکھہ لیا
گردن جھکا کے ناز سے بولے کہ جی نہین
حضرت کدہر ہے دہیان تمہارا یہہ گھر نہو
سچ تو ہے چاہنے والا نہین ملتا کوئی
نہوئی تجھسے محبت تو پیار کیون کرتے
ابھی کمسن ہے دل دہڑکتا ہے

**مبین** حافظ غلام دستگیر شاگرد و فرزند حافظ قطب الدین مشیر اوراست ؎

کس منہہ سے بیوفا کہون تمکو کہ مینے بہی
سخت جانیکو مرے کھیل کہین سمجھے ہو
کوے بتان سے نکلے تو کعبہ گیے بسین

شکوہ کیا ہے دلمین کئی بار آپ کا
توڑنے آئے ہو کیون خنجر بران اپنا
شرمندگی اوتارنے کو پارسا ہوکے

**مجروح** میر مہدی حسین خلف میر حسین نگار از باشندگان دہلی و شاگردان میرزا غالب از وست ؎

کچھہ ان بن ہو چلی ہے باغبان سے
تڑپتی کیون مگر بجلی کے دل مین

بس اب نکلا ہی سمجھہ گلستان سے
کھٹک ہے میرے خارِ آشیان کی

**محبت** نواب محبت خان شہباز جنگ خلف حافظ الملک نواب رحمت خان والی کٹھیر از تلامذہ حسرت و میر درد بود رح لبعد واقعۂ شہادت پدر خویش در لکھنؤ سکونت گرفتہ در ۱۲۲۳ھ وفات یافتہ دیوانے گذاشت ؎

جسکو تری آنکھون سے سروکار رہیگا
بیٹھنے دیوے جو وہ بزم مین اپنی نہ مجھے
گالی کا انتظار تو حد سے گزر چکا

بالفرض جیا بہی تو وہ بیمار رہے گا
تو اوٹھا لیجیو اے بار خدا یا مجھکو
منہہ کو کہان تلک ترے دیکھا کرے کوئی

**محمود** حافظ محمود علی خان برادر زادہ اعظم الدولہ میر محمد خان سرور دیوانے

از ویادگارست ؎

| | |
|---|---|
| اپنی برگشتگیٔ بخت کا دیوانہ ہون | کی شفاعت جو کسی نے تو وہ اغوا سمجھا |
| افسوس ہوا حشر مین کیا بے کسی کا | قاتل جو ہین سر بگریبان نظر آیا |
| جو پاسے زہر ہین یہہ گران جانیون مین ہم | اعدا کے گہر تری مہمانیون مین ہم |
| جان کیا چیز ہے پر عشق مین تاثیر تو ہو | کوئی مرجائے اگر تو کوئی دلگیر تو ہو |
| لاغری سے مین نظر آتا نہین | چارہ گر بیٹھے ہین ماتم دار سے |

**محنت** مرزا حسین علی دہلوی لکہنوی منشا از تربیت یافتگان جرأت ؎

| | |
|---|---|
| احوال مرا ہیان سے سنتا تہا ولیکن | کچہہ بات جو سمجہا تو کہا مین نہین سنتا |

**مخیر** محمد احسان اللہ دہلوی اکتساب سخن از شیخ ابراہیم ذوق نمودہ ؎

| | |
|---|---|
| بنا کر آئینہ خود بین کیا آئینہ رویون کو | ہمین حیرت ہے ہمنے کیا بگاڑا تہا سکندر کا |
| واعظا جسد نسے کی ہے توبہ پی جاتا ہون مین | میرے لب تک گر کبہی آتی ہے پیمانہ کی بات |

**مرہون** مرزا علی رضا مشہدی الاصل دہلوی مولد مدتے در حیدرآباد بسر بردہ از تلامذہ میر ممنون بود ؎

| | |
|---|---|
| جز یک نگاہِ خشم کبہی اوسکی خو نہین | قسمت تو دیکہہ یہہ بہی کبہو ہے کبہو نہین |

**مسرور** نواب غلام حسین خان بہادر خلف شرف الدولہ نواب فیض اللہ بیگ خان دہلوی در ستار نوازی دستگاہے تام داشت ؎

| | |
|---|---|
| لکہکر زمین پہ نام ہمارا مٹا دیا | اونکا تو کہیل خاک مین ہمکو ملا دیا |
| سخت جانی سے دم ذبح مرے ہاتہہ نہ کہینچ | کہ تجہے تجربہ قوت بازو ہی سہی |

**مشتاق** لالہ بہاری لال نگارندۂ اکمل الاخبار دہلی از شاگردان مرزا نوشہ ؎

| | |
|---|---|
| یون تیرے ساتہہ بزم مین دشمن کا بیٹھنا | وہ اعتراض ہے کہ اوٹھایا نجائیگا |

جہان جاگے وہین انگڑائیان لو
یہان پھیلائی ہے سستی کہان کی

**مشیر** حافظ قطب الدین دہلوی شیوۂ سخنوری از شاہ نصیر آموختہ ہ

الہی کون سی جنت ہے بے حور
کہان لے جاؤن مین اوس بدگمان کو

**مصحفی** غلام ہمدانی از اہالی امروہہ منضافات مراد آباد در آغاز شباب بہ جہان آباد بسر می برد عاقبت در لکہنو رفت و ہمانجا بحق پیوست روزے چند برفاقت مرزا سلیمان شکوہ گذرانیدہ بود ابتدایش انتہاے دورۂ سودا است با جرأت و انشا در یک ردیف و قافیہ جادۂ سخن می پیمود در ریختہ ہشت دیوان و دو تذکرہ دارد و در پارسی دیوانے بجواب نظیری و تذکرۂ او راست در بلاد مشرق مسلم الثبوت بود در استادی وے سخن نیست بر جمیع اصناف سخن قدرتے داشت تمام و گزیدہ اشعارش نتوان گفت کہ چہا شور انگیز است ہ

مین اسی رشک سے مرتا ہون کہ کل غیر نے ہاے
ہاتہہ ہنگام قسم کیون ترے سر پر رکہا

تہا اگر روز قیامت تو بہی ہم شادان رہے
وہ جو اکدن اوسکے ملنے کا مقرر ہوگیا

شوخی تو دیکہو تیر کو سینہ سے کہینچکر
کہتا ہے میرے تیر کا پیکان رہگیا

مجہکو قاصد کے تغافل نے تو مارا ہی ہے
روز ظالم یہی کہتا ہے کہ کل جاؤن گا

مصحفی ہم تو یہ سمجہے تہے کہ ہوگا کوئی زخم
تیرے دل مین تو بہت کام رفو کا نکلا

مت میرے رنگ زرد کا چرچا کرو کہ یہان
رنگ ایکسا ہمیشہ کسی کا نہین رہا

بھیج دیتا ہے خیال اپنا عوض اپنے مدام
کسقدر یار کو غم ہے مری تنہائی کا

چین سے کیونکہ مین سوؤن کہ شب ہجر مجہے
یاد آتا ہے وہ راتو نکا جگانا تیرا

تلوار کو کہینچ ہنس پڑا وہ
ہے مصحفی کشتہ اس ادا کا

تری کو مین اس بہانے مجہے دن سے رات کرنا
کبہی اس سے بات کرنا کبہی اوس سے بات کرنا

پہٹ چکا جب سے گریبان تب سے
ہاتہہ پر ہاتہہ دہرے بیٹہے ہین

وہی دشت اور وہی گریبان چاک
ہائے وہ دل کہ جسے مینے بغلین پالا
فلک گر سنتا ہے مجہپر کسیکو
کہانے نہین دیتے ہین مجھے خون جگر بہی
وہ سُنے یا نہ سُنے اوسکو ہم اپنا احوال
جو کٹ پہ جنکی مین نے رو رو کے رات کاٹی
مصحفی یار ہین اسوقت کے سب مردہ پسند
او دامن اوٹہا کے جانے والے
مہدی کو اپنی دیکہہ کے کہنے لگا وہ شوخ
وعدۂ قتل سے رکہتا ہون دل اپنے کو مین شاد
وہ جی مین یہہ نازان کہ مرا عیب تو دیکھو
مجھکو پامال کر گیا ہے ابہی
غم کہاتا ہون جتنا مری نیت نہین بہرتی

جب تلک ہاتھہ پاؤن چلتے ہین
اب اوسے یون ہدفِ ناوکِ مژگان دیکھون
مین ہنسکر فلک کی طرف دیکہتا ہون
نالے تو مرے حلق کے دربان ہوئے ہین
پس دیوار کھڑے ہوکے سنا جاتے ہین
سنتا ہون صبح گیا وہ مہمان کسیکے گہر مین
بدنتہا ہم بہی تخلص جو مزاری رکہتے
ٹک ہمکو بھی خاک سے اوٹھا لے
ہے ہے کسی کا خون ہوا میرے ہاتہہ سے
کہ اسی وعدہ پہ اک وعدۂ دیدار بہی ہے
مین خوش کہ خیالِ نگہ دور کسے ہے
یہہ جو دامن اوٹہائے جاتا ہے
کیا غم ہے مزے کا کہ طبیعت نہین بہرتی

**مظہر** قطب الاقطاب شیخ المشایخ شمس الدین حبیب اللہ حضرت مرزا جانجانان خلف الصدق میرزا جان رحمۃ اللہ علیہما حضرت ایشان بہ بست وہشت واسطہ بتوسط محمد ابن حنیفہ با میر المومنین علی مرتضے کرم اللہ وجہہ میرسد در سنہ ۱۱۱۳ ہجری خلعت وجود پوشیدند ودر عمر شانزدہ سالگی گرد یتیمی بر رو نشست ودر سنہ ۱۱۹۵ھ از دست قضا شہادت یافتند میر قمر الدین منت عاش حمیدا مات شہیدا تاریخ وفات حضرت ایشان یافتہ حضرت ایشان علاوہ کمالات باطنی وظاہری در فن شعر نیز درجہ عالی میداشتند وجز حرف عشق ودرد بر لوح زبان نہ می نگاشتند واصلا در ضمن شعر غرض دنیا واظہار ہنر در میان نہ داشتند وگاہے

در مدح و ذم کسے زبان را آلودہ نمی کردند وقتیکہ شیخ حزین در ہندوستان آمد کسے را از مستعدان ہند بخاطر نیاورد لیکن باوجود عدم ملاقات مدح حضرت ایشان میکرد روزے شیخ در دکان شارع عام نشستہ بود ناگاہ حضرت ایشان بر اسپ سوار ازان راہ می گزشتند چون نظر شیخ بر حضرت ایشان افتاد پرسید کہ این کدام جوان است گفتند حضرت میرزا جانجانان اند شیخ گفت چشم بد دور ہمہ دانی و ہمہ جانی حضرت ایشان را دیوانیست مختصر در پارسی و بیاضیست خریطۂ جواہر نام بندہ دیدہ ام انتخاب اشعار چنانکہ میشاید دران صورت بستہ است ہ

| | |
|---|---|
| نہین کچھہ غم کہ کیون ملتا نہین ہمیان گسل میرا | کہ مین روتا ہون دل کی بیکسی پر ہائے دل میرا |
| لوگ کہتے ہین موا مظہر بیکس افسوس | کیا ہوا اوسکو کہ اتنا ہی تو بیمار نہ تہا |
| توفیق دے کہ شور سے اکدم وہ چپ رہے | آخر مرا یہہ دل ہی الٰہی جرس نہین |
| مظہر چھپا کے رکھہ دل نازک کو اپنے تو | یہہ شیشہ بیچتا ہے کسی میرزا کے ہاتہہ |
| خدا کے واسطے اسکو نہ ٹوکو | یہی اک شہر مین قاتل رہا ہے |

**معروف** نواب الٰہی بخش خان دہلوی برادر خورد فخر الدولہ نواب احمد بخش خان بہادر رئیس فیروزپور جہرکہ خلف مرزا عارف جان برادر شرف الدولہ قاسم جان از تلامذۂ شاہ نصیر دہلوی بود در آخر ایام ترک دنیا گفتہ در سنہ ۱۲۴۲ھ از جہان رفتہ دو دیوان دارد درین فن دستگاہے شایستہ داشت و طرازہاے دلپذیر می یافت ہ

| | |
|---|---|
| کہانتک راز عشق افشا نکرتا | مشکل یہہ ہے کہ مرتا کیا نکرتا |
| غیر روتے ہین مری حالت پہ وہ تو یار تہا | دیکھکر گہر ہتا نہ آیا میرے گہر اچہا ہوا |
| کی وصیت یہہ کچہہ ارمان بہری آہ کہ رات | سارے گہر کو ترے بیمار نے سونے ندیا |
| کہتا ہے جب وہ ہنسکر ہی گریہ اختیاری | آتا ہے اور مجہکو بے اختیار رونا |
| اوسکے جانیکی اگر کچہہ بہی خبر رکہتے ہم | ایسے دیوانے نتہے گہر مین جو در رکہتے ہم |

کہا جو مینے کہ اس ناتوان کا سنیے حال
کہے ہے مجھہ سے کوئی تجھکو یاد آیا ہے
دیا ہے اپنے سے ظالم کو اوسنے دل معروف
آپ جسوقت رقیبونکی قسم کہاتے ہین
مے کے پینے سے تو ہرچند نباہی توبہ
گریۂ و آہ و فغان سے ایکدم فرصت نہین
ہائے اوس شوخ کا یون روٹھہ کے جانا معروف
میرے مرنے سے موئی اوسپر خلق
خرق عادت اپنے دیوانے کی دیکھہ
دمبدم پاؤنسے تو ہمکو نہ ٹھکرا چل جا
معروف اب تو دیکھتے ہو تم ہمین غریب
دور جو بزم مین وہ آنکے بیٹھے ہم سے
روٹھنے کو تو چلے روٹھہ کے ہم وانسے ولے

کہا جو حال سناوے وہ ناتوان نہین
کرون ذرا جو مین اوس بدگمان سے باتین
اب اور اوس بت بیدادگر کو کیا کوسون
ہم رقیبونکے نصیبونکی قسم کہاتے ہین
پیر مغانسے وہ خجل ہون کہ الٰہی توبہ
ہم سمجھتے تہے محبت کام ہرکارزنکا ہے
اور یہہ کہنا کہ ہمین اب نہ منائے کوئی
مین نہ مرتا تو نہ مرتا کوئی
جسطرف کو وہ چلے پتھر چلے
خیر ہم دیکھہ چکے فندق پا اچھی ہے
ٹک منہہ لگائے یار تو پھر ہمکو دیکھیے
کیا ہی پچتائے کہ آگے سے رہین کیون نہ ولے
روٹھکے تکتے تہے کہ اب کوئی منا کر لیجائے

**معین** معین الدین دہلوی از حال تلمذ و آگہی دست نداد نمکینی از گفتار او پیداست چنین خوش گفته است ؂

مر گیا آج خدا بخشے معین خستہ
ایک موزون سا جوان تہا کبھی دیکھا ہوگا
لخت دل آنکھونین کچھ آتے ہین کس کس شوق سے
میری مژگان پر گمان کرکے تمہارے تیر کا
مثل نقش پا اوس در سے اوٹھہ نہ سکتے کوئی اوٹھائے
ضعف کی دولت بارے ہم بھی اتنی طاقت رکھتے ہین
نہ جاہا حسن نے آزردہ اوس نازک کلائی کو
کیا طرز تبسم نے ادا تیغ آزمائی کو

کہچنے سے تیرے وصل کی شب بہی خوا ہوگئے
یہہ عقدہ ہائے دل ترے بندِ قبا ہوگئے

ترے فراق مین بیجا ہنسی کا تہا نہ دماغ
مگر یہہ اپنا ہی زخمِ جگر ہے کیا کہیے

تری جفا کی حکایت اور اپنا حالِ وفا
یہہ پیٹنا تو یون ہی عمر بہر ہے کیا کہیے

تمہاری بات ہے بے اعتبار کیا سنیئے
اور اپنی کہیئے تو وہ بے اثر ہی کیا کہیے

دیکہکر بخیہ کیجیے ناصح
بندہ پرور مرا گریبان ہی

**ممنون** میر نظام الدین ملقب بہ فخر الشعرا اوستاد اکبر شاہ بادشاہ دہلی خلف میر قمر الدین منت موطنش سونی پت مولد و منشاش دہلی ست مدتے در لکہنو ماندہ سپس در اجمیر بر عہدہ صدر الصدوری مامور گردید وفاتش در سنہ ۱۲۶۰ ہجری واقع شد دیوانے ازو یادگار است توت نظم اکثر اصناف سخن داشت ازانجا کہ ممنون از مشاہیر است و نیز کلام ہر کسے گواہ طبیعت او باشد حاجت ستایش ندارد ۵

بُرا مانیے مت مرے دیکہنے سے
تمہین حق نے ایسا بنایا تو دیکہا

قربان ناز نعش مری دیکہکر کہا
گردن پہ کس کی خون ہے اس بیگناہ کا

ہاتہہ مین جنبش محمل کی عنان ہے اپنے
ورنہ یان کسکو سرِ آبلہ فرسائی تہا

شغلِ شب فراق یہی تہا کہ دہیان مین
ایک ایک شکن گنا تری زلفِ دراز کا

یہہ نہ جانا تہا کہ اوس محفل مین دل رہجایگا
ہم یہہ سمجہے تہے چلے آئینگے دم بہر دیکہکر

قاتل ہی وہ نہووے جو ممنون کی نعش پر
کہتا تہا اک جوان بہت بار بار حیف

یون تو وہ ہے فرشتہ خو لیکن
ہے ذرا آدمی کُشی کا شوق

مین اس سخن کے تصدق وہ دیکہیہ آئینہ
یہہ مجہسے پوچہے ہے کیون کسیطرحا ہے بنے ہم

اس ذوق سے کہتی ہین حدیثِ لبِ شیرین
گویا ترے ہونٹون ہی سی لیتے ہین مزا ہم

پوچہینگے گر آرزو دمِ ذبح
جلّاد ہی کو بتائین گے ہم

یون رشک کہے کم جو دہان رنگِ حنا ہو
ہاتہہ اوس نے کسی دیدۂ تر پر نہ دہرا ہو

| | | |
|---|---|---|
| اوس مرگ پہ سوجہان ہری صدقہ کہ دم نزع | | گھبرا کے کہے تو کہ بس اب دیکھیے کیا ہو |
| آہ خلوت مین جو تنہا کبھی پاؤن تجھکو | | جس لیے تجھکو بنایا ہی دکھاؤن تجھکو |
| تفاوت قامت یار و قیامت مین ہے کیا منون | | وہ ہی فتنہ ہی لیکن یان ذرا سانچے مین ڈھلتا ہی |
| رخصت کے وقت ہوان ترے گریان کہ آدمی | | رو دے ہی اوس گھڑی کہ نہ جسکو بس چلے |

**منت** میر قمر الدین مخاطب بہ ملک الشعرا شاگرد میر نور الدین نوید و میر شمس الدین فقیر اصلش از مشہد و مولدش سونی پت و منشاش دہلی است در لکھنؤ رفتہ مذہب امامیہ پذیرفتہ از انجا بکلکتہ شتافت و در سنہ۱۲۱۱ بعمر چہل و نہ سال وفات یافت ریختہ کمتر میگفت اشعار پارسی او قریب یک و نیم لک بودہ باشد ہ

| | | |
|---|---|---|
| اس آنے کا کچھ بے لطف پیارے | | ہر دم جو کہو کہ جائین گے ہم |

**منتظر** نور الاسلام لکھنوی خلف شاہ فیض علی از گزین تلامذہ مصحفی ست دیوانے گزاشتہ ہ

| | | |
|---|---|---|
| وہ دل لیکر نکر جانا کسی کا | | یہہ جی ہی جی مین غم کھانا کسی کا |
| دولت حسن ہے جن پاس یہہ اوس سے ہی سوال | | کچھہ نہ لے اور نہ دے پر ہمین تو کہ سمجھے |

نہ تو عشق سے مجھے عشق ہے نہ تو چاہ کی مجھے چاہ ہے
وہ جو بات منہہ سے نکالی تھی سو اوسی کا مجھکو نباہ ہے

**منشی** میر محمد حسین خلف سید ابو الحسن عرف میر کلن ایرانی الاصل دہلوی مولد مدتے در لکھنؤ بسر کار مرزا سلیمان شکوہ بسر بردہ پدر وے از مشاہیر خوشنویسان بود وے نیز بدرستی خطوط متصف بود ہ

جو پوچھا اوس سے لوگون نے کہ منشی کون ہے بولے
مجھے کچھہ یون ہی اوس سے دور کی صاحب سلامت ہی

**نیر** سید اسمعیل حسین خلف منشی احمد حسین تنکر شکوہ آبادی از تلامذہ رشک و

ناسخ است امروز در رامپور بظل عطوفت والی انجا باعزاز بسر می برد سخنور ریختہ گوست وانچہ از گفتارش بنظر رسیدہ ہمہ نکوست دو دیوان دارد ؎

آتش حسن کو کیون ناز ہے یکتائی کا — شعلۂ طور شریک آسمین ہے جو تھائی کا
بیکسی آپ سے باہر نہین جانے دیتی — مجھ سے آباد ہے عالم مری تنہائی کا
ایک دن حشر کا تشہیر کو کافی نہوا — حق ادا ہو نہ سکا ذلت ورسوائی کا
کیا بتائین کہ کہان جاکے شب غم مین رہے — آپکی جان سے دور اور رہی عالم مین رہے
کوئی حیلہ تو تعارف کا خوشی کی نکلے — کاش تقدیر ہی پر آئے تبسم مجھکو
چھوڑ دون مین بھی ملاقات تو بیکس ہو جائے — ستم یار پہ آتا ہے ترحم مجھکو
سب سے ملنا تو چھوڑا یا ہے مگر جب جائین — بیکسی سے بھی اگر ملنے نہ دو تم مجھکو
دور سے بھی کبھی ملنے کے اشارے نہوئے — ہم کسیکے نہوئے تم جو ہمارے نہوئے
بھولے سے پھانس نکالی نہ ہمارے دلکی — ایک تنکے کے بھی شرمندہ تمہارے نہوئے

**مومن** حکیم مومن خان فرزند حکیم غلام نبی خان دہلوی در طب ید طولے داشت ودر نجوم پایۂ والا بر جمیع اصناف سخن قادر بود از لطایف شعر وشاعری کما ہو حقہ ماہر بقوت سخنوری مومن کمتر کسے برخاستہ وبہ ہر دو لفظ چندان دستگاہے نصیب او گشتہ کہ پارسیان ازان خود می انکارند وہندیان بشرف ہمزبانی ناز ہا دارند دیوانش مملو از اصناف سخن ست مثنویات متعدد دارد فرصتم نیست کہ بانتخاب دیوان وے پردازم ہمانا از گلشن بنجا بیتے چند بر داشتم کہ ہریکے ازان دستنبوے فصاحت وگلدستۂ بلاغت میتوان شمرد الحق درین فن محسود ابناے روزگار ست ومشہور ہر شہر ودیار ناظورۂ بیان نازکش سرمایۂ حیات عشاق ناکام ومعشوقۂ کلام دلاویزش تسلی خاطر ہاے پر آلام مذاق آشنایان معنی از عذوبت کلام شیرینش ذائقہ لطف برداشتہ ونکتہ شناسان نغز گفتار سخن جادو فریبش را افسون دلربا انگاشتہ اند ہمانا وفات او

در سنہ ۱۲۶۸ھ واقع شدہ از دست ولیس نکوست ۵

اوس نقش پا کے سجدہ نے کیا کیا کیا ذلیل — مین کوچہ رقیب مین بھی سر کے بل گیا
یہہ ناتوان ہون کہ ہون اور نظر نہین آتا — مرا بھی حال ہوا تیری ہی کمر کا سا
خواہش مرگ ہوا تھا نہ ستانا ورنہ — دلمین پھر تیرے سوا اور بھی ارمان ہوگا
کیا سناتے ہو کہ ہے ہجر مین جینا مشکل — تم سے بے رحم پہ مرنے سے تو آسان ہوگا
وصل کی شب شام سے مین سو گیا — جاگنا ہجران کا بلا ہو گیا
دل لگا نیکے تو اوٹھائے مزے — جی بلا سے رہا رہا نہ رہا
نہ مانونگا نصیحت پر نہ سنتا مین تو کیا کرتا — کہ ہر ہر بات مین ناصح تمہارا نام لیتا تھا
کیا تم نے قتل جہان اک نظر مین — کسی نے نہ دیکھا تماشا کسی کا
وہ کرتے ہین بیباک عاشق کشی یون — نہین کوئی دنیا مین گویا کسی کا
ان نصیبون پر کیا اختر شناس — آسمان بھی ہے ستم ایجاد کیا
یہہ عذر امتحان جذب دل کیسا نکل آیا — مین الزام اوسکو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا
پھرنے سے شام وعدہ تجھکے یہہ کہ سو رہے — آرام شکوہ ستم اضطراب تھا
وقت وداع بے سبب آزردہ کیون ہو گئے — یون بھی تو ہجر مین مجھے رنج و عذاب تھا
کیا جی لگا ہے تذکرہ یار مین عبث — ناصح سے مجھکو آج تلک اجتناب تھا
دشنام یار طبع حزین پر گران نہین — اے ہمنفس نزاکت آواز دیکھنا
بدکام کا انجام برا ہے جزا کے دن — حال سپہر تفرقہ انداز دیکھنا
میرے گھر ہی پھرتے چلتے ایکدن آجائیگا — دو مبارکباد اسکے یار رہ جائی ملا
بس دم غضب لئے اولٹی سمجھہ تو دیکھہ — بل جو پڑا جبین پہ تمنا کو لب ہوا
آغوش گور ہو گئی آخر لہو اٹھا ان — آسان نہین ہے آپکے بسمل کو تھامنا
اس حال کو پہونچے ترے قصہ سے کہ اب ہم — راضی ہین گر اعدا بھی کرین فیصلہ اپنا

راز نہان زبان اغیار تک نہ پہونچا
ہٹ گیا ہوگا دوپٹہ منہہ سے سوتے مین کہین
ہجر بتان مین تجھکو ہے مومن تلاش زہر
جلوہ دکھلائے تا وہ پردہ نشین
متّقی ناری مزار تلک آکے اسیہ بھی
سجدہ پہ سر قلم ہو دعا پر زبان کٹے
رکھدے سر اپنے زانوئے نازک پہ شوق سے
توبہ کہان کدورت باطن کے ہوش تھے
وصل بتان کے دن تو نہین ہیہ کہ ہو وبال
مجھہ سے نہ بولو تم اسے کہتے ہین کیا بھلا
بیزار جان سے جو نہوتے تو مانگتے
اوس کو ہین جام رنگیے مدد اے ہجوم شوق
خنجر تو نہ توڑ سخت جانی
وہ جفاکش ہین اے فلک کہ کیا
اب تپ ہجر دیکھہ مومن ہین
گرہی شوق شہادت ہی تو مومن جی چکے
جانے دے چارہ گر شب ہجر انہین مت بلا
ہے دوستی تو جانب دشمن نہ دیکھنا
منظور ہو تو وصل سے بہتر ستم نہین
بے جرم پائمال عدو کو کیا کیا
عاشق کتنی ہے شیوہ اگر بے ہوس بھی

کیا ایک بھی ہمارا خط یار تک نہ پہونچا
شب یہان رہنے کا تیرے جسمین چرچا ہوگیا
غم پر حرام خوار توکل نہوسکا
مین نے دعوے کیا تحمّل کا
کہتے ہین لوگ خاک مین اوسنے ملادیا
گویا نہ وہ زمین ہے نہ وہ آسمان ہے اب
تیرا مریض عشق بہت ناتوان ہے اب
غش ہوگیا مین رنگ مے ناب دیکھکر
مومن نماز قصر کرین کیون سفر مین ہم
انصاف کیجے پوچھتے ہین آپہی سے ہم
شاید نشنکا ہوان پہ ترے مدعی سے ہم
آج اور زور کرتے ہین بیطاقتی سے ہم
پھر کسکو گلے لگائینگے ہم
اوس ستمگر نے انتخاب ہمین
ہے حرام آگ کا عذاب ہمین
مار ڈالے کاش کوئی کافر دلجو ہمین
وہ کیون شریک ہون مرے حال تباہ مین
جادو بھرا ہوا ہے تمہاری نگاہ مین
آشنا رہا ہون دور کہ ہجران کا غم نہین
مجھکو خیال ہی ترے سر کی قسم نہین
آخر کچھہ اپنی جان کے دشمن تو ہم نہین

مین گلہ کرتا ہون اپنا تو نہ سن غیرونکی بات
ہین یہی کہنے کو وہ بھی اور کیا کہنے کو ہین

غیر سے سرگوشیان کر لیجیے پھر ہم بھی کچھہ
آرزو ہائے دل رشک آشنا کہنے کو ہین

ابرو رہ گئی مرنیکی کہ روتے تو ہین وہ
اشک شادی ہی سے گو چشم کو نم کرتے ہین

وہ ہی بغل مین تو بھی تو یان نیند اوڑگئی
یہہ سوچ ہے گیا نہو اعدا کے خواب مین

سمجھا ہون روز جزا داد یہہ ستم دیکھو
کب آزماتے ہین جب وقت امتحان نہین

ہین غیر مرے نکلنے سے خوش
گویا کہ ہین انکا مدعا ہون

کیا کیجیے کہ طاقت نظارہ ہی نہین
جلتے وہ بے حجاب ہین ہم شرمسار ہین

شبنم خراب مہر وکتان سینہ چاک ماہ
لو اور بھی ستم زدہ روزگار ہین

کیسے گلے رقیب کے کیا طعن اقربا
تیرا ہی جی نچاہے تو باتین ہزار ہین

وفا سکھلا رہے گا دل ہمارا
تمہاری خاطر نامہربان کو

مومن تم اور عشق بتان آپیر و مرشد خیر ہے
یہہ ذکر اور منہہ آپکا صاحب خدا کا نام لو

جب تو چلے جنازۂ عاشق کے ساتھہ ساتھہ
پھر کون وارثونکے سنے اذن عام کو

سنگ اسود نہین ہے چشم بتان
بوسہ مومن طلب کرے کیا منہہ

اولٹے وہ شکوے کرتے ہین اور کس ادا کے ساتھ
بیطاقتی کے طعنے ہین عذر جفا کے ساتھ

بے پردہ غیر پاس اوسے بیٹھا نہ دیکھتے
اوٹھہ جاتے کاش ہم بھی جہان سے حیا کے ساتھ

خوشی نہو مجھے کیونکر قضا کے آنے کی
خبر ہے نعش پر اوس بیوفا کے آنے کی

کر علاج جوش وحشت چارہ گر
لادے اک جنگل مجھے بازار سے

چھڑکے ہے کان ملاحت لون کیا
خود لپیٹ جا سینۂ افگار سے

ابتو مرجانا بھی مشکل ہے ترے بیمار کو
ضعف کے باعث کہان دنیا سے اوٹھا جاے ہے

ایک ہم ہین کہ ہوئے ایسے پشیمان کہ بس
ایک وہ ہین کہ جنہین چاہ کے ارمان ہونگے

پامال اک نظر مین قرار و ثبات ہے
اوسکا نہ دیکھنا نگہ التفات ہے

پیغامبر رقیب سے ہوتے ہین مشورے | سنتا نہین کسی کی یہہ کہنے کی بات ہے
عیش مین بھی تو نہ جاگے کبھی تم کیا جانو | کہ شب غم کوئی کس طور سحر کرتا ہے
میرے تغیر رنگ کو مت دیکھ | تجھکو اپنی نظر نہو جائے
اے قیامت نہ آئیو جب تک | وہ مری گور پر نہو جائے
لے تو ہی بھیجدے کوئی پیغام تلخ اب | تجویز زہر ہے ترے بیمار کے لیے

اجل سے خوش ہون کسیطرح ہو وصال تو ہے | نہ آئے نعش پہ وہ پر یہہ احتمال تو ہے

جفائے یار کو سونپا معاملہ اپنا | اب آگے ہو نہو امید انفصال تو ہے
تسلی دم واپسین ہو چکی | ہمین ہو چکے جب نہین ہو چکی
تھی بدگمانی اب اونہین کیا عشق ہورکی | جو آکے مرتے دم مجھے صورت دکھا گئے
رشک دشمن بہانا تھا سچ ہے | مین نے ہی تم سے بیوفائی کی
شب ہجر مین کیا ہجوم بلا ہے | زبان تھک گئی مرحبا کہتے کہتے

**مونس** سید اعظم حسین نبیرۂ حکیم خادم حسین که از مشاهیر اطبای اینجا بوده اند جوانیست تحصیل تمام کرده باکثر علوم آشنائی دارد و درین فن نیز اورا دستگاهی ست آما توجهش بپارسی بیشتر مصروف است بریخته کمتر فکر میکند لکن در اوائل مشق ریخته کرده است گاهی گاهی بانامه نگار بر میخورد و اخلاص تمام دارد این بیت از زبان او استماع افتاده بود ثبت میشود خیلی خوش گفته است ۵

لا کر شفیع ہم عمل ناصواب کو | کیا کیا منا رہے ہین کسی کے عتاب کو

**مہجور** نقشبند خان خلف نواب مصطفی خان شیفته جوانی بود زیبا طبع شگفته داشت حک و اصلاح کلامش به مولوی الطاف حسین حالی متعلق بود در ینجا آمده بود بانامه نگار برخورده خوش تهذیبی داشت هرگاه ازینجا بدهلی رفت همانجا درگذشت

فدایش بیام مرزا داین بیتہا کہ می بینی از و گرفتہ بودم ٥

| | |
|---|---|
| نگہِ لطف سے جب دیکھتے ہو تم مجھکو | دلِ غمدیدہ یہ آتا ہے ترحم مجھکو |
| کہتے ہین مسکرا کے تمناے وصل پہ | صاحب کسی کے دلکی بھلا کیا خبر مجھے |
| اے شوق رشک غیر بھی دل سے بھلا دیا | احسان رہیگا یاد ترا عمر بھر مجھے |
| کیا خوشی ہمکو اگر غیر شبستان مین نہین | وصل عشاق کی شب گردش دوران مین نہین |
| ایک صوفی نے کہا محو تماشا ہو کر | اوس مین کچھ بات ہی ایسی کہ جو انسان مین نہین |
| تم نہ سنتے تھے کہ بیداد کا کیا ہی انجام | ہم نہ کہتے تھے کہ کیا کچھ غم پنہان مین نہین |
| قاصد جو کہا ہے اوسنے کہہ جھک | باتین نہ بنا ادہر اودہر کی |
| کہتے ہین دعائے وصل پر وہ | ہمکو بھی امید ہے اثر کی |
| الفت مین ہین اور بھی بلائین | پر سخت بلا ہے چارہ گر کی |

**مہر** مرزا حاتم علی لکھنوی خلف مرزا فیض علی از مشاہیر تلامذہ ناسخ است در سنہ ۱۲۹۷ راہ عدم پیمود دیوانے گذاشتہ ٥

| | |
|---|---|
| کرتا غضب ابتک تو ہمارا دلِ بیتاب | رو کے ہوئے ڈانٹے ہوئے دھمکائے ہوئے ہین |
| تمہارے واسطے دلسے نہین کوئی مکان بہتر | جو آنکھ مین نہین تمہین کہون تو ڈر ہے انکو نظر ہوگی |

**میر** میر تقی اکبرآبادی از قدماست و اوستاد مسلم الثبوت و نزد جمیع اساتذہ مقبول زبانے دلپذیر دارد و بیانے سادہ پرکار کہ نمی توان گفتن بر جملہ اصناف سخن قادر بود لاسیما بر غزل و مثنوی حضرت آزردہ نوشتہ اند در تذکرہ خود کہ در حال ارباب نظم ریختہ است حیثہ قال پستش اگرچہ اندک پست است اما بلندش بسیار بلند و جناب شیفتہ نگاشتہ پست و بلند کہ در کلامش بینی و رطب و یابس کہ در ابیاتش بنگری نظر نکنی کہ گفتہ اند ٥

| | |
|---|---|
| شعر گر اعجاز باشد بے بلند و پست نیست | در ید بیضا ہمہ انگشتہا یکدست نیست |

انتهی و سے شش دیوان ریختہ دارد حاوی اصناف سخن و مسدس کہ بمضامین واسوخت گفتہ مشہور است میر در قصیدہ فکر خوشی نداشتہ چندانکہ غزلش بلند مرتبہ تر قصیدہ اش پست پایہ تر ذوق دہلوی بہ نسبت میر گوید ؎

| | |
|---|---|
| نہوا پر نہوا میر کا انداز نصیب | ذوق یارون نے بہت زور غزل مین مارا |

و میرزا غالب میفرماید ؎

| | |
|---|---|
| ریختہ کے تمہین اوستاد نہین ہو غالب | کہتے ہین اگلے زمانہ مین کوئی میر بھی تھا |

و نیز می سراید ؎

| | |
|---|---|
| غالب اپنا بھی عقیدہ ہے بقولِ ناسخ | آپ بے بہرہ ہے جو معتقدِ میر نہین |

انتہی این ابیات او راست و خیلے دلرباست ؎

| | |
|---|---|
| ہمارے آگے ترا جب کسی نے نام لیا | دلِ ستم زدہ کو مینے تھام تھام لیا |
| اتنی گذری جو ترے ہجر مین سو اوسکے سبب | صبر مرحوم عجب مونس تنہائی تھا |
| مسجد مین امام آج ہوا آکے وہان سے | کل تک تو یہی میر خراباتِ نشین تھا |
| اوجھا اوپڑ گیا جو ہمین اوسکے عشق مین | دل سا عزیز جان کا جھنجال ہو گیا |
| آنکھون مین جی مرا ہے ادہر دیکھتا نہین | مرتا ہون مین تو ہائے رے صرفہ نگاہ کا |
| خدا کو کام تو سونپے ہین مینے سب لیکن | رہے ہے خوف مجھے وانکی بے نیازی کا |
| دل کی کچھہ قدر کرتے رہیو تم | یہہ ہمارا بھی نازپرور تھا |
| قاصد جو وانسے آیا تو شرمندہ مین ہوا | بیچارہ گریہ ناک گریبان دریدہ تھا |
| فلک کا منہہ نہین اس فتنے کے اوٹھانیکا | ستم شریک ترا ناز ہے زمانے کا |
| آنکھین چرائیو نہ ٹک ابر بہار سے | میری طرف بھی دیدۂ خونبار دیکھنا |
| تیرے کوچہ کے رہنے والون نے | یہین سے کعبہ کو سلام کیا |
| ہم خاک مین ملے تو ملے لیکن اے فلک | اوس شوخ کو بھی راہ پہ لانا ضرور تھا |

جواب نامہ سیاہی کا اپنے ہے وہ زلف
کسی نے حشر کو ہم سے اگر سوال کیا

جاتا ہے یار تیغ بکف غیر کی طرف
اے کشتۂ ستم تری غیرت کو کیا ہوا

سخت کافر تھا جسنے پہلے میر
مذہب عشق اختیار کیا

جہان سے فتنے کو خالی کبھی نہین پایا
ہمارے وقت مین تو آفت زمانہ ہوا

ابتو جاتے ہین میکدے سے میر
پھر ملین گے اگر خدا لایا

سمجھے تھے ہم تو میر کو عاشق اوسیگھڑی
جب سنکے تیرا نام وہ بیتاب سا ہوا

مستی مین لغزش ہوگئی معذور رکھا چاہیئے
اے اہل مسجد اسطرف آیا ہون مین بہکا ہوا

خانہ خراب میر بھی کتنا غیور تھا
مرتے موا پر اوسکے کبھی گھر نہ جا پھرا

کم کم اوٹھتا وہ نقاب آہ کہ طاقت رہتی
کاش اکبار ہمین مونہہ نہ دکھایا ہوتا

کہتے تو ہو یون کہتے یون کہتے جو وہ آتا
کہنے کی ہین سب باتین کچھ بھی نہ کہا جاتا

میرا ہی مقلد عمل تھا
مجنون کے دماغ مین خلل تھا

کہلا نشہ مین جو پگڑی کا پیچ اوسکے میر
سمند ناز پہ اک اور تازیانہ ہوا

کوسون ہم سے بہاگو ہو کیا سیکھے طرز غزالونکا
وحشت کی ناشیوہ ہے کچھ اچھی آنکھین والونکا

عشق ہمارے خیال پڑا ہے خواب گیا آرام گیا
جی کا جانا ٹھیر رہا ہے صبح گیا یا شام گیا

دو قدم ساتھ جنازہ کے نہ آیا وہ میر
جانتا تھا کہ اسے ہے مری رفتار پسند

جاتا ہے آسمان لیئے کوچہ سے یار کے
آتا ہی جی بھر ادر و دیوار دیکھکر

مرگ اک ماندگی کا وقفہ ہے
یعنی آگے چلینگے دم لیکر

کچھ ہو رہیگا عشق و ہوس مین بھی امتیاز
آیا ہے اب مزاج ترا امتحان پر

منتظر قتل کے وعدہ کا ہون اپنے یعنی
جیتا مرنے کو رہا ہے یہہ گنہگار ہنوز

اوسکے کوچہ مین نکر شورِ قیامت کا ذکر
شیخ یان ایسے تو ہنگامے ہوا کرتے ہین

اوسکے نزدیک کچھہ نہین عزت
میر جی یون ہی خوار ہوتے ہین

ایک بیمار جدائی ہون مین آپ ہی تس پر
پوچھنے والے جدا جان کو کھا جاتے ہین

اک وہم نہین بیش مری ہستی موہوم
اسپر بھی تری خاطر نازک یہ گران ہون

مدعی مجھکو کھڑے صاف برا کہتے ہین
چپکے تم سنتے ہو بیٹھے اسے کیا کہتے ہین

ایسے ہمت صرف کر جو اوسسے جی اوچٹے مرا
پھر دعا اسے میر مت کیجو اگر ایسا کرون

عشق کا گھر ہے میر سے آباد
ایسے پھر خانمان خراب کہان

نازک مزاج آپ قیامت ہین میر جی
جون شیشہ میرے منہہ لگو مین نشہ مین ہون

کاش اوسکے دل دو تو ہوتے عشق مین
ایک رہتا ایک کھوتے عشق مین

جائیے ہے جی نجات کے غم مین
ایسی جنت گئی جہنم مین

قتل کیے پر غصہ کیا ہی لاش مری اوٹھوانے دو
جانسے بھی ہم جاتے رہے ہین آؤ تم بھی جانے دو

کب تئیں میسر اوسکے منہہ کا دیکھنا آتا ہے میر
پھول گل سے اپنے دلکو تم بھی بہلایا کرو

رات ساری تو گئی سنتے پریشان گوئی
میر جی کوئی گھڑی تم بھی اب آرام کرو

یہہ اضطرار دیکھکے اب دشمنونسے بھی
کہتا ہون اوسکے ملنے کی کچھہ تم دعا کرو

زور و زر کچھہ نتھا تو بارے میر
کس بھروسے پر آشنائی کی

تجھکو مسجد ہے مجھکو میخانہ
واعظا اپنی اپنی قسمت ہے

آج پھر تھا بے حمیت میر وان
کل لڑائی سی لڑائی ہو چکی

مین جو بولا کہا کہ یہہ آواز
اوسی خانہ خراب کی سی ہے +

جب نام ترا لیجیے تو چشم بھر آئے
اس زندگی کرنیکو کہانسے جگر آئے

اوس ستمگار کے کوچہ کے ہوادار و نین
نام فردوس کا ہم لیکے گنہگار ہوئے

باہم سلوک تھا تو اوٹھاتے تھے نرم گرم
کاہیکو میر کوئی دبے جب بگڑ گئی

گھبرا نہ میر عشق مین اس سہل زیست پر
اپنے تو ہونٹ بھی نہ ہلے اوسکے روبرو
پہنچا تو ہوگا سمع مبارک مین حال میر
میرے تغیر حال پر مت جا
اب چھیڑ یہہ رکھی ہی کہ عاشق ہی تو کہین
میر صاحب بھی اوسکے ہان تھے پر
آئے کبھی جو وہانسے تو یہان بھی تھی اوداس
وہ تو بگڑے ہے میر سے ہر دم
کعبہ مین جان بلب تھی ہم دوری بتان سے
در کیون نہ محلہ مین رہے رونے سے میر
پیدا کہان ہین ایسے پراگندہ طبع لوگ
مقدور تک تو ضبط کرون پر مین کیا کرون
واعظ ناکس کی باتو نپر کوئی جاتا ہے میر
فریاد شب کی سنکے کہا ہے دماغ ہے
پھرتے ہین میر خوار کوئی پوچھتا نہین
اوسکا غضب ہے نامہ نہ لکھنا تو سہل ہے
نہین ہے چاہ بھلی اتنی بھی دعا کر میر
کشتی ہر اک فقیر کی بھر دی شراب سے
دل سے شوق رخ نکو نہ گیا
میر بھی کہنے لگا دیر کی لوگونکی سی
میر کے ہوش کے ہین ہم عاشق

جب بس چلا نہ کچھہ تو مرے یار مر گئے
رنجش کی وجہہ میر یہہ کیا بات ہو گئی
اسپر بھی جی مین آئے تو دلکو لگائیے
اتفاقات ہین زمانے کے
القصہ خوش گذرتی ہی اوس بدگمان سے
جیسے کوئی غلام ہوتا ہے
آخر کو میر اوسکی گلی ہی مین جا رہے
اپنی سی یہہ بنائے جاتا ہے
آئے ہین پھرکے یاروابھی خدا کے ہان سے
سیلاب نے اس کوچہ مین گھر مول لیا ہے
افسوس تمکو میر سے صحبت نہین رہی
منہہ سے نکل ہی جاتی ہے اک بات پیار کی
آؤ میخانے چلو تم کس کی باتو نپر گئے
دیکھو تو اس بلا کو یہہ شاید کہ میر ہے
اس عاشقی مین عزت سادات بھی گئی
لوگون کے پوچھنے کا کوئی کیا جواب دے
کہ اب جو دیکھون اوسے مین بہت نہ پیار آئے
اس دور مین کلال عجب مرد ہو گیا
جھانکنا تاکنا کبھو نہ گیا
کچھہ خدا لگتی بھی کہتا جو مسلمان ہوتا
فصل گل جب تلک تھی مست رہا

ہر چند میر بستی کے لوگون سے ہے نفور — پر ہائے آدمی ہے وہ خانہ خراب کیا
صبر تہا ایک مونسِ ہجران — سو وہ مدت سے اب نہین آتا
ایسے بت بے مہر سے ملتا ہی کوئی بھی — دل میر کو ہماری تہا جو پتھر سے لگایا
کہتے ہین آگے تہا بتون مین رحم — ہے خدا جانئے یہہ کب کی بات
نظر میر نے کیسی حسرت سے کی — بہت روئیے ہم اوسکی رخصت کے بعد
مرتے ہین سب یہ میر نہ اس بیکسی کے ساتھ — ماتم مین تیرے کوئی نہ رویا پکار کر
شکوۂ آبلہ ابھی سے میر — ہے پیارے ہنوز دلی دور
اسوقت ہے دعا و اجابت کا وقت میر — اک نعرہ تو بھی پیشکش صبحگاہ کر
وہ لوگ تمنے ایک ہی شوخی مین کہو دئے — پیدا کئے تہے چرخ نے جو خاک چہانکر
نہین دیر اگر میر کعبہ تو ہے — ہمارے کوئی کیا خدا ہی نہین
میر صاحب کو دیکہیے جو بنے — اب بہت گہر سے کم نکلتے ہین
ہنوز طفل ہے وہ ظلم پیشہ کیا جانے — لگا دے تیغ سلیقہ سے جو لگائی ہو
میر کو کیون نہ مغتنم جانے — اگلے لوگون مین اک رہا ہے یہہ
ہم ہوئے تم ہوئے کہ میر ہوئے — اوسکی زلفون کے سب اسیر ہوئے
بہت سعی کیجے تو مر رہیئے میر — بس اپنا تو اتنا ہی مقدور ہے
اب خدا مغفرت کرے اوسکو — صبر مرحوم تہا عجب کوئی
سرہانے میر کے آہستہ بولو — ابھی تو روتے روتے سو گیا ہے

**میکش** ارشاد احمد دہلوی در پارسی زبان محوی تخلص میکند از سال چند درینجا وارد ست با نامہ نگار تعارف درمیانست مذاق صحیح دارد و سخن خوش میگذارد از دوست و نکوست ٥

ربط نہانِ غیر کا پردہ ہے ورنہ آپ — دشمن کے ساتھ صرفہ کرین رسم و راہ مین

آتا ہے رحم اوسکی نزاکت پہ ورنہ مین — جادو اوسی نگاہ کا رکہتا ہون آہ مین

ستائے ہین فلک کو شورہ ہے — کسی بے رحم کے چین جبین سے

بچے دل کم نگاہی سے یہ معلوم — وہ رہزن اور پہر ایسی کمین سے

سرشک گرم کی حدت کو پوچھو — مرے دامن سے اپنی آستین سے

رہے پہلو مین وہ یا اوسکا خنجر — غرض دل ٹہرتا ہے دلنشین سے

ہیچ ہین فتنے سب قیامت کے — لیکن آگے تمہارے قامت کے

## النون

**ناسخ** شیخ امام بخش از مشاہیر اساتذہ لکھنو ست از اصناف سخن جز بر غزل و رباعی قدرتی نداشت بشیوہ خود در سخن ممتاز است بلکہ کم انباز این قدر ہست کہ مضامین بیگانہ پارسی گویان بیشتر بستہ است کما لایخفی علی ارباب البصیرت گویند روزے چند از محمد عیسی المتخلص بہ تنہا اصلاح گرفتہ سپس انحراف ورزیدہ وفات او در ۱۲۵۴ صورت بستہ دو دیوان دارد این اشعار از وست و بس نکوست ہ

محشر مین ہمکو نامۂ اعمال دیکھکر — قاصد خیال آئیگا خط کے جواب کا

لے اجل ایکدن آخر تجہے آنا ہے ولے — آج آتی شب فرقت مین تو احسان ہوتا

ذبح کر ڈالونگا گر ایکے تو بولا شب وصل — مین نے سو بار تجہے مرغ سحر چہوڑ دیا

تھی شہادت سے غرض سو اس ادا مین ہو گئی — گو نہ قاتل سے نزاکت کے سبب خنجر اوٹہا

لے چلی موت مجہے سوے حسینان بہشت — ایک دم پاس جو وہ حور شمائل نہوا

کس چین سے ہم اوسکے تصور مین محو تہے — کنج لحد مین شور قیامت مخل ہوا

مر گیا کیا ناسخ میکش جو سارے میفروش — مسجدون مین بیٹہے اپنی اپنی دوکان چہوڑکر

بس یہی تدبیر ابراونکے بہکا دینے کی ہے
جی مین ہی ہو جاؤن عاشق چند روز اغیار پر

جو مجھکو یار نے مارا تو غیر کو کرو قتل
عزیزو اسکے سوا اور انتقام نہین

دہوکا نہ کھا ظروف وضو کو تو دیکھکر
مسجد ہے میفروش کی ناسخ دکان نہین

مے پرستو آؤ کرلین محتسب کو سنگسار
بچ رہے ہین سنگ کچھ میخانے کی تعمیر سے

تنگ آکر جب کہا مینے کہ مرجاؤن کہین
بدگمان سمجھا کہ اسکو اشتیاق حور ہے

**ناظم** نواب یوسف علی خان بہادر والی رامپور خلف نواب محمد سعید خان بہادر اوصاف او مستغنی از بیانست درین فن دستگاہ بلند داشتہ و مرزا غالب بتہذیب گفتار او پرداخت این اشعار از دیوان وے برداشتہ آمد بلند فکری او پیداست و نغز سنجی او ہویدا ه

بڑہتا گیا جو رشک تو اخلاص کم ہوا
چھینا عدو نے دوست کو یہہ کیا ستم ہوا

ہونے دیا نہ شاد یہہ دن پہر کہان مجھے
ہے ہے تمہین رقیب کے مرنے کا غم ہوا

حکم اخیر کی تہی توقع بروز حشر
باقی رہا نہ دن ہی جب اظہار ہو چکا

بیداد سے تو یہ اونہین کرتی ہی بن آئے
جب بعد مرے کوئی نہ مجھسا نظر آیا

جی مین ڈرتے تو قتل کیون کرتے
طنز سے کہتے ہین کہ کیا ہوگا

سنتے ہین مٹ گیا ہے کوئی نقش
وہ ہمارا ہی مدعا ہوگا

ہے طلب کی یہی روش ورنہ
ایک بوسہ مین کیا بھلا ہوگا

آپ دنرات پڑا لبے سرو پا پھرتا ہے
تو ستم پیشہ نہوتا تو فلک کیا کرتا

تو نہ آیا پر اجل وقت سے پہلے آتی
آدمی اوسکی اگر اتنی تمنا کرتا

دلکے لینے مین یہہ قدرت اوسی اللہ نے دی
جسکو مٹی کے کہلونے پہ مچلتے دیکھا

ہے یہہ ساقی کی کرامت کہ نہین جام کی پاؤن
اور پھر بزم مین سب اوسسے چلتے دیکھا

واعظ و شیخ سبھی خوب ہین کیا بتلاؤن
مین نے میخانے سے کس کو نکلتے دیکھا

بچے نہ سیم و زر اوس سے نہ دین و دل چھوٹے
مجھی کو تم پہ مسلط کرے تو دیکھو سیر
اوس در پر آنے جانیکی صورت بنی رہے
ہوتا جو دلپذیر تو جاتا نہ دل سے دور
کیا تم نہ جانتے تھے کہ بے خانمان ہون مین
بار خاطر مین نہین اور اگر بزم مین ہین
کرکے خون ایک کا جا بیٹھے ہین گھر مین اور پھر
یہہ تو نکلا وہ نہ نکلا دل سے
اور کھانے کو دہرا ہے پان کیا
ڈھونڈون تو کس پتے سے اوسے پاؤن انخیدا
آبرو کیا پیرہن جب بے گریبان رہ گیا
سینہ چیر و دشنہ سے یہہ خوب گنجایش ملی
فقیر بنکے گیا وان تو کیا سوال کرون
خریداری ہی شہد و شیر و قصر و حور و غلمانکی
نہ کبھی کوئی خط آیا نہ پیام یار آیا
ترے گھر وہ آئے ناظم تو یہ اضطراب کیا ہے
نخوت ہوئی زیادہ بنانے سے زلف کے
قتل ہونے سے مرے خوش نظر آتا ہی رقیب
نام لے لیکے برا ہم اوسے کہتے ہر بار
آدمی کے ساتھ سوا زر ہین یہہ کیا کہ بس
بنگئی ہے کوچہ جانا نمین اک دار الشفا

کچھ اور خاک نہین جانتے مگر لینا
ستم کا چاہیے خدا انتقام اگر لینا
دربان ہوا تو شحنۂ شہر آشنا ہوا
وہ نالہ کام کا نہ رہا جو رسا ہوا
پھرتا ہے نامہ بر مرا گھر پوچھتا ہوا
حال دل عرض کرون کہتے ہین تنہا کہنا
پوچھتے ہین کہ مرے در پہ ہے غوغا کیسا
تیر تیرا ہے تو پیکان میرا
میرا غم کھائے گا مہمان میرا
عاشق ہون حسن سادہ پہ بے خط و خال کا
بارے آنسو تھمگئے میرے کہ دامان رنگیا
کھینچئے پر تیر کے دلمین جو پیکان رہگیا
مگر کہون کہ بھلا کر ترا بھلا ہوگا
غم دین بھی اگر سمجھو تو اک دہندا ہی دنیا کا
مگر اک جواب اولٹا کہ ہزار بار آیا
کوئی بادشاہ آیا کوئی شہریار آیا
نشانہ بھی آئینہ کا مددگار ہوگیا
وہ بھی خوش ہوتے اگر اونکا اشارا ہوتا
غیر اچھا تھا کہ ہمنام تمھارا ہوتا
آہ کی اور راز الفت آشکارا ہوگیا
اب تو وان رہنے کا کیا اچھا سہارا ہوگیا

بے پردہ آکے کل مجھے صورت دکھا گیا — اک پردہ تھا نہ آئینہ کا وہ بھی اوٹھا گیا
ہوتے ہی درد دل کا بیان اوٹھ کھڑے ہوئے — یعنی یہہ ایسے ہین کہ نہ انسے سنا گیا
ہے ترقی عشق کو بھی حسن روز افزون کے ساتھہ — آگے بڑہ کر میرا تیرا امتحان ہوجائیگا
مجھ مین کیا ہے مگر اکدم کہین اٹکا ہوگا — وہ عبادت کو بھی آجائینگے تو کیا ہوگا
چارہ گر خستۂ غم کو نہین جینے کی خوشی — ہان تری ناموری ہی اگر اچھا ہوگا
جب کہا اونسے کہ ہی کچھہ مجھے کہنا تو کہا — سن لیا ہمنے کوئی شکوہ بیجا ہوگا
کس سے کہون کیا ہے مری وقت نزع — اوسکا یہہ کہنا کہ یہہ کیا ہوگیا
معتقد ہون کعبہ کا ناظم مگر جاکر وہان — عبرت آتی ہے کہ کیا بتخانہ ویران ہوگیا
بستم ہین شہرہ جو وہ آفتِ زمانہ ہوا — فلک کو عذر ستم کے لیے بہانہ ہوا
تری محفل مین خوش بیٹھا تھا کیا معلوم تھا مجھکو — کہ مجھہ تک آکے پھر اولٹا چلے گا دور ساغر کا
یہہ غصہ ہے کہ دل مضطرب نشانہ تھا — ہوا جو تیر خطا مین گناہگار ہوا
جب شکوہ میرا غل نہ سنا سر گران ہوا — قدرت خدا کی مین نہوا پاسبان ہوا
صیاد خوبرو کو نہین احتیاج دام — جسپر پڑی نگاہ وہ تسخیر ہوگیا
عشق اور مدعا طلبی واہ رے سمجھہ — دھبّا ہوس کا داغ تمنّا ٹھہر گیا
کرتے ہین ایک عذر نیا ہر ستم کے بعد — گریون ہی ہی تو قاعدہ اچھّا ٹھہر گیا
مجھکو تقصیر کا دھبّا نہ لگایا ہوتا — تم خفا ہوتے اگر تمسکو خفا ہونا تھا
انداز نیا ہے دل لگی کا — ہنسنے مین پتا نہین ہنسی کا
بات ایسی کون سی ہے کہ جسکو بڑہائیے — اک مختصر سوال ہے یا بوسہ یا جواب
کھلنڈرے ہین پر ایسے کہ راہ مین ہر روز — بگاڑ دیتے ہین دو تین چار کی صورت
مرنے سے اپنے خوش ہین کہ انجان بنکے وہ — ہر اک سے پوچھتے ہین مجھے بار بار آج
عشق ایک سچ ہی مگر اوسمین ہوئے ہین جمع — غمہائے جانگداز و مرضہائے لا علاج

وہی تم ہو وہی خنجر ہے پر انصاف کرو
راز میرا ہے او نہین غیر سے کہنا منظور
شیخ نے حجرہ کا دروازہ رکھا ہے نیچا
کیون آکے کہو در پہ کہ وہ گہر من نہین ہین
مین نے کہا کہ دعوی الفت مگر غلط
کہتے ہین کہ وہ بہی یہی کہتے ہین کرون کیا
مرنے کی جگہہ ہے کہ وہ سنکر مری تقریر
ہم تمکو برا کہتے ہین یا خو کو تمہاری
اب لکھینگے شکوہ بیداد ہم دل کہولکر
فسانہ ستم ہجر ہے سوال نہین
وفا شعاری ناظم یقین نہین نہ سہی
یہی سمجھو کہ نکالے ہوئے ہونگے ورنہ
میری وفا کی داد نہ جرم عدو سے بحث
سبکے اس عمر مین ہوجاتے ہین ایسے ہی حواس
ہمت مرغ سحر خوان کا ہون قائل کہ اوسے
گل کا نام اک نکل گیا تو کیا
ملجاتے ہین تو کہتے ہین اچھی طرح تو ہو
خوش ہو رہے تہے ہم کہ بنایا ہے ہمنے یار
چاہتے ہین کہ سنین مرحبا نا
رخصت عرض حال کیا مانگون
کہتے ہو جائینگے پہر کیون نہین جاتے جاؤ

ہاتہہ پر ہاتہہ دہرے بیٹھے ہو کیا میرے بعد
اور مین خوش ہون کہ سن لیتے ہین تنہا ہوکر
یعنی یان آئیگا بیساختہ انسان جہک کر
کیا ہم نہین پہچانتے سرکار کی آواز
کہنے لگے کہ ہان غلط اور کسقدر غلط
کہتے ہو کہ دلجوئی اعدا نکرو تم
بولے بہی تو یہہ بولے کہ غوغا نکرو تم
لوگون کے بہی اچہے سہی جہگڑا نکرو تم
نام اونکا آسمان ٹہرالیا تحریر مین
ند و جواب سنے جاؤ کچہہ ملال نہین
یہہ کون شخص ہے اسکا بہی کچہہ خیال نہین
کیون پہر اوس بزم سے ہم خانہ خراب آتے ہین
کیا خوبیان ہین میرے تغافل شعار مین
تجہہ سے کچہہ شکوہ ہمین اے فلک پیر نہین
نالے سے زمزمہ مقصود ہے تاثیر نہین
تم ہی اچھے ہو رنگ مین بو مین
گویا ہمارے جی مین کچہہ ارمان ہی نہین
دیکھا تو اونکے در پہ وہ دربان ہی نہین
پوچہتے رہتے ہین اکثر مجہکو
کہہ نہ بیٹھین کہین کہ رخصت ہو
میرے جینے کی مجہے راہ بتاتے جاؤ

واجب القتل نہین زیست سے بیزار تو ہون
مین تو سائل ہون خریدار نہین کیون اولجہون
مجھے اوٹھاتے ہو کہکر کہ ہے یہہ خلوتِ خاص
غلط سہی اثرِ آہ و نالہ پر ناظم
اک مزہ البتہ ملتا ہے سو وہ بھی مشترک
اور کیا نالہ و فریاد سے حاصل مجھکو
تکلف کیا ہی گر صورت مین مہر ہہ سے بہتر ہو
ڈرنے لگا ہے اب مہ و خورسے بہی دل یہہ
اب کچھہ نہین تو باندہتے ہین خنجر و شمشیر
کہتے ہو کہ ہم غیر کو آنے نہین دیتے
وفا کی ہم نے اور تم نے جفا کی
نگاہِ شوق نے کیا کچھہ نہ دیکھا
کرون آج اوسکو ناز و غمزہ مین تیز
نکالا ہم نے کچھہ فاضل اونہین پر
قصّۂ کوہکن و قیس کو تہ کر رکھیے
جانتے ہم بھی کہ ہی خلد مین راحت کیسی
جو چھینتے ہی ہو دلکو تو مول کیون پوچھو
بیان سوز غم عشق سنکے کہتے ہین
ضد سے وہ بزم مے مین نہین دیتے جا مجھے
مرنا تو ہر طرح ہے مسلم پر اوسکی تیغ
مین نے جو کی حسد کی مذمت تو آپنے

لو اب آئے ہو تو جھگڑا ہی مٹاتے جاؤ
قیمتِ بوسۂ لب روز بڑہاتے جاؤ
وہ کون لوگ چلے جاتے ہین اودہر دیکھو
رہے نہ دل مین ہوس آؤ یہہ بہی کر دیکھو
بوسہ کیا شے ہے کہ جسکے دینے مین تکرار ہو
پھیر دیجے کہین گھبرا کے مرا دل مجھکو
طریقِ ظلم مین بھی دو قدم گردون سے بڑہکر ہو
پھرتے ہین راتدن فلکِ فتنہ زا کے ساتھہ
کیا جانئے کیا باندہتے ہوتی جو کمر کچھہ
سچ ہو یہی پر مینے سنا اور ہی کچھہ ہے
تم اچھے ہم بُرے قدرت خدا کی
گرہ جب کھل گئی بندِ قبا کی
کوئی گنتی کہون تیغِ ادا کی
وفا سے کم رہی گنتی جفا کی
اپنی ہتی کہے یہہ خاک نشین تھوڑی سی
ملتی اوسمین سے اگر ہمکو یہین تھوڑی سی
خریدنے مین نہین اسطرح مچل جاتے
یہہ بات ہوتی اگر سچ تو تم نہ جل جاتے
مین جانتا ہون جانتے ہین پارسا مجھے
ملتی اگر گلے سے تو ملتا مزا اب مجھے
پیرایے مین ہنسی کے کہا مرحبا مجھے

ثبوت جرم کی تا اوسکو احتیاج تہو
عدو کو دیکھون تو دیکھون اونہین خدا نکرے
جنت مین شہد و شیر و گل و میوہ ہو تو ہو
کہلے کیا دل در و دیوار کے آثار باقی ہین
اوس بت کا کوچہ مسجد جامع نہین ہی شیخ
ڈرتے ہین محتسب سے بہلا آئے تو سہی
ناظم کبھی نہ کوچے مین تیرے قدم رکھے
بوسۂ لب تو دیا کیا کہنا
نامہ بر ہو کے ذلیل آتا ہے
کہا مینے کہ بیدل ہون کہا یہ قول باطل ہے
کہے یہہ کون کہ تم کیون وفا نہین کرتے
مین خفا ہو کے جو محفل سے چلا آیا تہا
اک جہان کشتۂ انداز خود آرائی ہے
گذرے گی شغل حیلہ تراشی مین شب مجھے
عذر ستم فریب و تمنائے صلح جہوٹ
انبار ہین غمون کے مرے دل مین ہر طرف
نہی تم سے توقع یون عدو کے دم مین آئینگی
جیئے گا کون کل تک جو تم اوسکے پاس آوٴگے
ہوا گر نامہ بر جان تبسّم ہم کیون غم کرین ناظم
اس سے کیا بحث کہ ہوگی شب و قت کیسی
نہ گذر دوست تک اپنا نہ بغیر اوسکے قرار

لئے تو نشہ مین بوسے مگر جتا کے لئے
کہ مدعی سے ملون اپنے مدعا کے لئے
ناظم خوشی تو یہہ ہے کہ وان مے حلال ہے
ہوا ہر چند گہر ویران صحرا پہر بھی صحرا ہے
اوٹہیئے اور اپنا یہان سے مصلا اوٹہایئے
اچھی کہی کہ ساغر و مینا اوٹہایئے
بیچارہ کیا کرے کہ یہی رہگذار ہے
کہیئے کچھ بڑہ کے بھی ہمت ہوگی
خیر آگے کو نصیحت ہوگی
زبان ہی سبکے منہہ مین اور سبکے سینہ مین دل ہے
وہ کیا کہینگے مگر یہہ کہ جا نہین کرتے
آج کہتے ہین کہ کل زہر نہ کہایا تونے
آپ جو چاہین کرین آپکی بن آئی ہے
جانا ہے بزم یار مین کل بے طلب مجھے
صحبت بگڑ گئی تو بناتے ہین اب مجھے
اک گوشہ مین پڑا ہے غم روزگار بہی
کہان جاتی رہے وہ خو محبت آزمانے کی
قسم سچی سہی پر پہر بہی کیا حاجت ہی کہانیکی
چلو ہاتہہ آئی اک تقریب اوسکو جہین جانیکی
موت اوسمین نہین آتی یہہ مصیبت کیسی
کسپر آئی ہے اور آئی ہے طبیعت کیسی

غصہ آئینہ دکھانے سے ہو دونا کیا خوب
یہہ نہ دیکھا کہ بگڑ جاتی ہے صورت کیسی

آتے ہین جنازہ پہ باندازِ تجاہل
سچے نہین اور وعدہ بھی جھوٹا نہین کرتے

دل لیکے ندین قیمتِ دل ایسے وہ کیا ہین
چپکے ہین ابہی ہم بھی تقاضا نہین کرتے

حشر کو کھینچون ترا دامن بہلا دیکھون کہ تو
وان بھی جھنجلا کر کہے یوسف علیخان چھوڑ دے

قاتل آیا نہین کہتے ہین کہ آرام مین ہے
ملک الموت ہی آجائے وہ کس کام مین ہے

جو کہئے دردِ دل سنئے تو کہتے ہین کہان کہئے
اوسیکو دردِ دل کہتے ہین جو گفتار مین آئے

یان صبح و شام دہیان مرا نامہ بر مین ہے
وان وہ اور اوسکا بستر اوسی رہگذر مین ہے

دئے ہین دو تمنے ہمکو بوسے ہم ایک جان اب فدا کرینگے
ملینگے جب حشر مین دوبارا تو قرض باقی ادا کرینگے

**نثار** محمد امان دہلوی فرزند سعادت اللہ معمار از شاگردان شاہ حاتم دیوانے گذاشتہ ہ

پوچھا جو اوس نے خوش ہو کہا مینے شکر ہے
بولا کہ ہے یہہ شکر شکایت بھرا ہوا

خوبی ہین ترے حسن کی کچھہ حرف تو کب ہے
لیکن یہہ ذرا خط ہے سو اصلاح طلب ہے

**نسّاخ** ابو محمد عبد الغفور خالدی امروز در کلکتہ است و باعزاز تمام بسر می برد تذکرہ اش دیدہ ام اشعار بسیارے از سخنوران دران گرد آوردہ سخن شعرا نام دارد سلیقہ انتخابش ازان پیداست او راست ہ

میرے مرنیکا یہہ غم ہے کہ مجاور بنکر
گور پر بیٹھہ رہی مہر و وفا میرے بعد

آتے ہی اونکی جان کبہو نسے جو پھر گئی
کہنے لگے مرو بھی کہین جان بلب ہو تم

تم سے ہوا نہ دردِ دلِ زار کا علاج
پھر کون سے مرض کی تباؤ دوا ہو تم

تم سے ڈرتا ہون کہین تو کہی نہ نوبت آئے
آپ سے آپ لگے کہنے جواب تم مجھکو

بیباکیون سے آتی ہے صاحب حیا مجھے
تم بھی خدا کی شان کہو بے وفا مجھے

مشکل آسان جو ہوئی دیکھکے اونکو دمِ نزع
بولے وہ آئی نہ آتی تو نہ مرتا کوئی

**نسیم** اصغر علی خان دہلوی ابن نواب آغا علی خان از تلامذۂ مومن خان و مشاہیر سخنوران است در لکھنؤ اقامت داشت دیوانے دارد در ۱۲۸۲ھ درگذشت از وست

اوٹھ نہین سکتی مجھے خواہش رہا جھگڑا نہین ہان کا
وہان دامن نہین یان صاف تھا مطلع گریبان کا

حیا بڑھنے نہین دیتی ارادہ نوجوانی کا
اشارہ ہو کے رہجاتا ہے ہمپر مہربانی کا

کبھی آغوش مین رہتا کبھی رخسار و نیر
کاش اے آفت جان ہین ترا آنسو ہوتا

صلح کے بعد جو سوچا تو یہہ بولا کافر
ہائے منہ دیکھیگا آکر وہ مسلمان میرا

کہے دیتی ہین یہہ نیچی نگاہین
کہ بالائے زمین کیا کیا نہو گا

بیکسی اپنی وہ رونا تیرا
مجھکو ہنگام سفر یاد آیا

گلے مین بخت کے اونکا بھی کچھہ قصا نکل آیا
ہوئی تھی صلح کس مشکل سے پھر جھگڑا نکل آیا

نام میرا سنتے ہی شرما گئے
تم نے تو خود آپ کو رسوا کیا

منت بھی کی مگر نہ کسی نے مری سنی
مانند قول یار مین بے اعتبار تھا

آنکھون مین ہے لحاظ تبسم فزا ہین لب
شکر خدا کہ آج تو کچھہ راہ پر ہین آپ

ہاتھہ مین خنجر کمر مین تیغ تیز
یہہ ارادے ایک مشت خاک پر

کس کس مصیبتون سے ہوئی ہے نصیب مرگ
کیا کیا اوٹھائے ہین شب غم مین قضا کے ناز

دیتے ہو بوسہ تو کہین لاؤ بھی
نسیم کسی طرح سے شرماؤ بھی

**نصیر** شاہ نصیر الدین دہلوی عرف میان کلو فرزند شاہ غریب اللہ سجادہ نشین شاہ صدر جہان رح تلمیذ میر محمدی مائل از مشاہیر سخنوران است پانزدہم و بست ونہم بزم مشاعرہ می آراست و در زمین ہاے سنگلاخ طرح میکرد در آخر عمر بہ حیدرآباد رفت و آنجا درگذشت دیوانے گذاشتہ

پشت لب پر ہی ترے یہہ خط ریحان ایسا — منہہ تو دیکھو لکھے یاقوت رقم خان ایسا
سب سے ملاؤ ابرو ہم سے نفاق رکھو — اس دوستی کو اپنی بالائے طاق رکھو
دیکھہ لیتی جو اوٹھا کر ترے کیا ٹوٹتے ہاتھہ — لیلی ایسا تو نہتا پردۂ محمل بھاری
دل کا کیا مول بھلا زلف چلیپا ٹھہرے — کچھہ تری گانٹھہ گرہ مین ہو تو سودا ٹھہرے
دل یہہ کہتا ہے کہ ہٹ یاد بتان دلواؤ — چھیڑنے کا مرے پھر آپ مزا دیکھین گے

**نطق** مقصود احمد کاکوروی برحال او آگہی دست ندادا این بیت چند از وست در دیوان دارد ۵

زیر زمین بھی جور فلک سے نہین نجات — مرنے کے بعد قبر مین چوری کفن گیا
قتل منظور ہے تو بسم اللہ — ڈھونڈنا کیا کسی روایت کا
بخت مین دونو کے یون تو خیر جلنا ہی مگر — شمع تو مجھسے پھر اچھی ہے کہ اوس محفل مین ہے
ہر نگاہ ناز ہی اوس حور وش کی دلنشین — جو نکلے آنکھہ سے وہ بھی ہمارے دل مین ہے

**نظام** نظام شاہ رامپوری جز انیقدر راز اطلاع بہم نرسید ۵

انداز اپنا آئینہ مین دیکھتے ہین وہ — اور یہہ بھی دیکھتے ہین کوئی دیکھتا نہو

**نواب** پدر عالی گہرم امیر الملک والاجاہ نواب سید محمد صدیق حسن خان بہادر ترجمہ حافلہ ایشان از اسفار علوم مثل اتحاف النبلا وغیرہ توان دریافت داگر از فیما نحن فیہ آرزو داری تذکرۂ شمع انجمن پیش چشم باید گذاشت این قدر ناگزیر ست کہ شاعری دون مرتبہ ایشان ست ہر نوائے کہ باصول سخنوری برداشتہ اند یکدست در تازی و پارسی ست ہر چند کہ سخنوران بسیار بودہ باشند اما سخن فہمی باین منزلت شاید کہ چشم روزگار ہم ندیدہ باشد در زبان ریختہ ہیچ از ایشان مرقوم نیست یک دو شعر از افکار عالم شباب کہ از مدتہائے دراز تحویل حافظہ خاکسار ست بغرض استعارہ زیب و زینت درج این صحیفہ و نذر ارباب ذوق کردہ میشود ۵

باتون باتون مین کہا اوس نے بات ایسی چھیڑ دی
کہتے کہتے دل سے حرفِ مدعا جاتا رہا

غیر پوچھے ہے تو کہتے ہین سبھی
آپ بھی بندہ کے عشاق مین ہین

حضرتِ ناصح دل اوس بے پیرد کو دون یا نہ دون
آپ تو کہیے کہ اسمین آپکی کیا راے ہے

سنکے دیوانہ مجھے قتل کیا اور بولے
ایسی رسوائی کے جینے سے یہہ مرنا اچھا

عبث رقیب کی تعریف مجھہ سے کرتے ہو
یہی نہ کہدو کہ اوٹھہ جاؤ میری محفل سے

جانتا ہے او نہین اے شکوہ بیرحمی یار
تا بلب آکے خبردار دعا ہو جانا

**نواب** تخلص نواب کلب علی خان بہادر والی رامپور ترجمہ ایشان در نگارستان سخن بہ بسط مذکور است و نیز بجہت شہرت تمام حاجت بیان ندارد درین فن دستگاہے بلند و مہارتے ارجمند نصیب ایشان است استفادہ از منشی امیر احمد امیر دارند چہار دیوان از افکار ایشان ترتیب یافتہ بطبع رسیدہ مطبوع گردیدہ بیتے چند از انہا پیش نظر سخنور انست ستایش آنہا نتوان کرد ہرچہ در شعر باید و شاید موجود است و برارباب نظر واضح و لائح ہ

مرے ہی سامنے اغیار کی ہنس ہنس کے باتین ہون
مجھی سے ہو پھر اولٹا شکوہ میری بدگمانی کا

قابلِ دید یہی دن حشر کا ہے اے نواب
سیر ہو جائیگی دونی جو کہین تو آیا

فرشتے عرش کے بے اختیار رو دینگے
تڑپ کے ہمنے اگر سوئے آسمان دیکھا

کیا یہان سے وہان سوا ہوگا
حشر مین بھی یہی خدا ہوگا

بچا ہوا تھا جو کچھہ تیری چال سے فتنہ
بدل کے رنگ وہی گردشِ زمانہ ہوا

وصال کا ہو جو وعدہ تو موت سے بھی کہون
کہ آج شکوہ تجھے مین نہین بلانیکا

بے نشانی تجھے مبارک ہو
وہ پتہ پوچھتے ہین تربت کا

پہلے منہہ دیکھو آرسی مین تم
پھر سبب مجھسے پوچھو حیرت کا

دلِ پژمردہ کو بھی رو لین گے
وقت ہوگا جو کوئی فرصت کا

ایسے حسرت کی نگاہوں سے بلایا مین نے
کہ مرے قتل کو ورتا ہوا جلاد آیا

وصل کا وعدہ نکرنا وقت آخر ناز سے
ورنہ جینے کے لیئے اک آسرا ہو جائیگا

گالیان روز تمہین پر ہمنے سنا ہی نواب
اور کچھہ شکوہ ہوا آپکا اعزاز نیا

بعد اک مدت کے اوسنے ہائے یہہ بہیجا جواب
ہم نہ سمجھے کوئی مطلب آپکی تحریر کا

حضرتِ نواب زاہد پر ترحم واہ واہ
حکم ہوا سکے لیئے تو حشر تک تشہیر کا

چرخ سے آتی ہی اوسوقت بلا جب سب سے
پوچھہ لیتی ہے پتا آپکے شیدائی کا

کل جو مقتل مین ادا سے وہ ستمگر آیا
مین بھی تھامے ہوئے اپنا دلِ مضطر آیا

کس نے نواب پکارا تجھے جو تو گھر سے
ہاتھہ باندہے ہوئے رومال سے باہر آیا

تم بر مین ہو تو گھر مین پھٹکنے ندون کبھی
آفت تو کیا ہے آئے اگر آسمان آپ

کہتی ہے جسکو فتنۂ محشر تمام خلق
ڈرتا ہون وہ بھی کوئی تمہاری ادا نہو

انتظارِ نامہ بر مین ایک مدت ہوگئی
روز پھر آتا ہو نہین دو چار منزل دیکھکر

وہ چیز نہین دل کہ مین دونا تو نہین دیدون
مانگو تو ذرا ناز سے پہلو مین مچل کر

دل روز نیا مانگو نہین کچھہ یہہ بڑی بات
دونگا مین اسی دلکو تمہین پھیر بدلکر

لیا ہے چشم ترنے خون عالم اپنی گردن پر
ذرا تم بھی تو رو دو حسرتونسے میرے شیون پر

سینہ مین رکھہ لین ذرا دلکی تسلی کے لیئے
کہانہ جائینگے ترے نشتر کو ای فصاد ہم

قاصد کو بھیجتا ہون تو شوخی کی راہ سے
میرا ہی نامہ بھیجتے ہین وہ جواب مین

پوچھو تو کوئی بات مرے ڈھب کی مجھسے تم
دیکھو تو پھر مین کہتا ہون کیا کیا جواب مین

عجب حسرت سے دیکھا ہی سوئے جانان دمِ آخر
رہیگی یاد اوسکو بھی نگاہ واپسین سون

ترے کوچہ مین بھی مدت سے ہمپر نزع کا عالم
گھڑی ساعت کا نقشہ ہمنے دیکھا ہی نہین سون

خواہش کرون وفا کی جفا کا گلا کرون
تم میرے بسمین ہو تو خدا جانے کیا کرون

سو ظلم ہمپر ابتو ہین پر کچھہ بھی یاد ہے
کہنا وہ بے بسی مین کہ اللہ کیا کرون

ہوتی ہے رات وصل کی جس گھر مین اوجالا
اوس سر زمین پر کوئی کیا آسمان نہین

اتنی دعائین مانگین عدو نے کہ چھن گیا
تھوڑا سا تھا اثر جو مری دلکی آہ مین

خوابین بھی جو طلب کرتے ہین تو شوخی سے
مجھ سے پہلے وہ رقیبونکو بلا لیتے ہین

عاشقونکو نہ ستا بہر خدا اے ظالم
ان فقیرونکی تو سب لوگ دعا لیتے ہین

بناؤ شب کے تو سب لوگ دیکھتے ہین مگر
ہم اونکی بگڑی ادائین سحر کو دیکھتے ہین

خدا جو پوچھتا بھی حال حشر مین تو ہم
نگاہِ یاس سے اوس فتنہ گر کو دیکھتے ہین

یار آتا ہے تصدق کے لئے ای واعظ
دے ذرا بہر خدا اپنا بھی ایمان مجھکو

غیر کے وصل کا اوس دن مجھے آئیگا یقین
پیار کرلوگے کسی دن جو مری جان مجھکو

افسوس اپنے جی سے بھلائے اوسیکو تو
جس دلکو تیری یاد مین اپنی خبر نہ ہو

شہرت تمہارے جور وستم کی ہو کسطرح
تشہیر مری لاش اگر دربدر نہو

واعظ بیان کرتا ہے حورونکی گرمیان
ایسے مین سیر ہو جو وہ گرمِ خرام ہو

ہر بات مین نکلتے ہین پہلو نئے نئے
سوچو تو کسطرح کوئی پھر بدگمان نہو

ہو قصر خلد بھی تو نہین قابلِ پسند
جس گھر مین درد دلسے کوئی نوحہ خوان نہو

چھپاؤ شوق سے تم رازِ الفت کچھ نہین پروا
خبر کردینگے دونالے ہے ساری خدائیکو

مجھے دیکھتے ہو عبث چارہ ساز و
ذرا میری آنکھونسے قاتل کو دیکھو

کیا جانے نامہ بر نے مرے مجھسے کیا کہا
پہلو مین دل اوچھلنے لگا کیون خبر کے ساتھ

لے بھاگین وحشتین نہ کہین میری لاش کو
پہناؤ بیڑیان بھی عزیز و کفن کے ساتھ

پڑگیا رعشہ دستِ قاتل مین
اضطرابِ دل و جگر کو دیکھ

ہوتے بیچین ایسے سر قدر پہ کہ بول اوٹھے
ذرا پوچھو تو یہہ کس کشتۂ حسرت کی تربت ہے

ذرا سی بات پر مرجائے مین دم بھر مین حسرت سے
سمجھ رکھو اسی تم عاشقونکی یہہ بھی عادت ہے

نہین ہم قابلِ الفت تو شاید
ملایک آئینگے عرشِ بریں سے

گئے وہ غیر کے گھر ہمنشینو — قیامت کو بلا لاؤ کہین سے

غضب حسرت بھری ہے اسمین ظالم — ذرا بچنا نگاہ واپسین سے

ہم ہی کو قتل کرنا سکر اگر — پھر الٹا اوسکا شکوہ بھی ہمین سے

اتنے دن بھی گذر ہی جاینگے — کاش ہو وعدہ روز محشر کا

تم اے خضر لو راستہ اپنے گھر کا — خدا جانے ہے دہیان مجھکو کدہر کا

یہہ آیا کون کہ آتے ہی جسکے محشر ہین — ہر اک طرف سے اوٹھا شور دادخواہی کا

قتل کے بعد رحم آتا ہے — یہہ پتہ ہے ہمارے قاتل کا

طلب ہے لطف سے توڑنا تغافل سے — ادا سے لیتے ہین سب کام وہ اشارونکا

ہاتھ رکھ لیتے ہین آنکھون پر وہ کس انداز سے — تذکرہ کرتا ہے جب کوئی کسی بیمار کا

ادا سے بگڑنا لگاوٹ سے ملنا — یہہ انداز بھی ہے نرالا کسی کا

ہوا ہے مدتون مین وہ ستمگر مہربان اپنا — بنائے ادر عالم مین مکان اب آسمان اپنا

کھو رقیب کی فریاد سے کہ دم بھر کو — ہماری آہ کو دیدے ذرا اثر اپنا

ہائے بیجرمی قاتل کی شہادت کے لئے — نام خود ہمنے لکھا ہے سر محضر اپنا

ہوا ہے عزم الٰہی سوے عدم میرا — بتا تو کون سے دلمین رہیگا غم میرا

عدو کا خط سمجھ کر نامہ قاصد سے لیا لیکن — بہت بگڑے لفافہ سے جو خط میرا نکل آیا

سمجھونگا مین اے چارہ گرو گر مرے دل سے — ارمان کوئی ہمرہ پیکان نکل آیا

کہے کام حبا کون اے اجل تیری ادا پر — جو مرتے دم بھی مجھکو غمزۂ قاتل پسند آیا

کعبہ جاتے تو ہو لیکن نواب — کیا کروگے جو صنم یاد آیا

تا مجھکو نہ امید ہو اسواسطے نواب — غیر ونسے بھی محفل مین اشارا نہین ہوتا

تم مرے غیر کے جھگڑے مین عبث بول اوٹھے — دیکھ لی ہوتی ذرا آج شرارت میری

جیتے جی بات نہ پوچھی کبھی اب میرے بعد — پوچھتے پھرتے ہین ہر ایک سی تربت میری

اے پری دے تو ذرا نازسی اک جام مجھے
کہ سمجھتے ہین بہت نیک مے آشام مجھے

یہی اندیشہ ہے اب کون مریگا تجھہ پر
مرگئے پر بہی نہین گور مین آرام مجھے

آجتک مے ترے طعنونسے نہ پی تہی واعظ
اوس نے منگوائی ہے لے ابتو بہلا تہام مجھے

کیسے کیسے تری وصلت مین مزے لوٹو نمین
زندہ رہنے دے اگر لذتِ دشنام مجھے

ایسی حورون کو ہمین سے ہے سلام
جنکا واعظ بہی تمنائی ہے

آتے آتے پہر گیا مسجد سے وہ
واعظون کی آج عزت رہ گئی

پہلے روتے تہے حبان کو لیکن
ابتو آنکھون کا اپنی رونا ہے

بسمل کی تڑپ پر نہین الزام ذرا بہی
طاقت نہین خود ساعد و بازو مین تمہارے

ہوتا نہ حیا پر شب وصل اونکو بہروسا
واقف وہ اگر ہوتے مری بے ادبی سے

دیکہنا جنکا گوارا نہین مجھکو دم بہر
ہائے وہ بہی نگہ ناز کے بسمل ہونگے

یہہ نہ سمجھے تہے کہ اک عمر کے شکوے دلسے
دو ہی باتو نمین ترے پیار کے زائل ہونگے

اغیار سے جو لطف تہا ملنے مین وہ تہا
یون ملنے کو تو مجھسے بہی وہ بار ہا ملے

قاصد کی کچہہ خبر نہین نواب کیا ہوا
پرزے تو خط کے راستہ مین جابجا ملے

امیدِ وصل ترے صدقے آج پرسش کو
وہ آتے ہین سرِ بالین ذرا سنبہال مجھے

کسی پر دم نکلنے مین تو یہہ سختی نہین ہوتی
مرے سینہ سے پیکان آپکا شاید نکلتا ہی

لے توچل اوس بزم مین اے شوقِ دید
دیکہہ ہی لینگے اوسے دل تہام کے

ہجوم شوق مین جب دلکی آرزو نکلے
کہ پردہ کعبہ کا اولٹون وہان بہی تو نکلے

تمہین تو ناز تہے نواب پارسائی پر
تمہارے گہر مین تو مے کے کئی سبو نکلے

کیا کہتے ہو تم ہم سے کہ کیون سیر کو آئے
دیوانون کا کیا پوچہنا آئے جدہر آئے

کسکی یہہ شب وصل ہے جو شور مچاتے
سورج نہین ڈوبا ہے کہ مرغ سحر آئے

دے عمر دوبارہ تو ہون قربان الٰہی
مقتل مین ہے اک غل کہ وہ بارِ دگر آئے

اللہ رے تری شرم کی شوخی کہ وقت دید
چوری چھپے نگاہ کرینگے وہ کیا ادہر

وصل کی شب سے جن انکھیا سی ٹہیری عاشقی
عیش کا نام نہ لیتا کبہی عالم مین کوئی

کون اوٹھائیگا لطف ناکامی
غیر کو تجھ سے ہم دیکھینگے

خفا ہو کیون مرے نالونسے تم خوشی کی جگہہ
ملا ہے یار تو نواب اتنے خوش کیون ہو

تو بھی کچھہ قدر کر اسکی کہ ہوا ہے ظالم
وصل مین اوس سے بگڑ جائے تو اے جو صنم

ستاتا ہے ہر دم نئے رنگ سے
غیر کے حال سے اوس بزم مین پایا ہمکو خبر

رات بھر وصل مین کروٹ بھی نہ بدلی تمنے
سُنکے فریاد مری جانب خنجر دیکھا

اوس حیلہ گر نے کوتہی شب کے شکوہ سے
دیا ہے بوسہ اوسنے پھیر لو تو ہم جانین

آزار ندین تمکو کہ رسوا نہ کرین ہم
ہم تو جب جانینگے یہہ زہد تمہارا نواب

جنکا رونا تہا مجھے وصل مین اونکی آگے
دل دیا تہا جسے نواب نے روز ازل

ابہی تو بھولے ہوئے ہو مگر یہہ یاد رہے

کیا کیا نگاہِ ناز کو چوری لگا گئی
مجھسے تو میری موت بھی آنکھین چرا گئی

ہائے کیا اونکے یہان عیش کے سامان ہونگے
ہم سے دو چار بھی ہوتے جو رولانیوالے

ہم اگر تجھسے کامیاب ہوئے
کس کی آنکھون سے یہہ ہم دیکھینگے

تمہین تو قتل کو یہہ خوب ہے بہانہ ملا
خدا ملا کوئی دولت ملی خزانہ ملا

بعد اک عمر کے ایسا دلِ مضطر پیدا
تو ادا ینگے مرے حق مین قضا ہو جانا

زمانہ بھی تیری ادا ہو گیا
اوس سے آگاہ ہین اپنا جو کچھہ اعزاز ہوا

یہہ بھی دل لینے کا شاید کوئی پہلو ہوگا
نہ ہوا اس سے بھی خاموش تو ہنسکر دیکھا

رکھا ہے اپنا وصل قیامت کی رات پر
یہہ دل نہین ہے کہ لیجاؤ مسکرا کر تم

ہم تم سے ہون تم ہم سے تو کیا کیا نکرین ہم
آئین وہ ناز سے اور تمکو مراقب دیکھین

اب وہ نالے شبِ ہجر انہین مزا دیتے ہین
پھر وہی آتا ہے اب دیکھیے کیا دیتے ہین

نہونگے ہم تو کہوگے وہ یاد آتے ہین

جب مین نے کہا ظلم اوٹھائے نہین جاتے
جھنجلا کے یہہ کہنے لگے پھر ہمکو نچا ہو

غیر کے آگے نہین چھیڑتے ہو تم مجھکو
انہین باتون سے تو ہوتا ہے توہّم مجھکو

دھوم ہے حشر نے برہم کیے دونون عالم
بھیجدو تم بھی ذرا اپنی خود آرائی کو

اداسے نازسے غمزہ سے سکرانے سے
وہ دل کو لیتے ہین ملجائے جس بہانے سے

گر سادگی پسند ہے تمکو تو بھیجدو
اپنا بناؤ میرے مقدر کے واسطے

لیا ہے وصل کی شب جس ادا نے دل اپنا
جو دیکھہ پاؤ تو صدقے ہو اوس ادا کے تم

جسپر ہزار ناز تھے نواب کو وہ دل
دو ہی اداؤن مین تری پامال ہو گیا

دلکو تڑپنے سے تسلّی ہوئی
درد جگر بڑھ کے دوا ہو گیا

ہرچند تھا عتاب عدو پر وہان مگر
دو چار کیونکو سنکے یہان کام ہو گیا

بھولے بنے تو ہو مگر اتنا تو سوچ لو
کیا ہو گا گر کسیکو کبھی پیار آگیا

عشق آفت ہی سہی ناصح مگر
کیا کرین بیساختہ دل آگیا

مرنا بہت ہے مشکل کہتے ہو منہہ بنا کر
صدقے تمہارے منہہ کے دیکھو تو مسکرا کر

جذب دل کھینچ تو لا مین ترے صدقے جاؤن
رک گئے ہین وہ اداسے سر محفل آکر

اجل کی سختیونکو کون دیکھے چشم حسرت سے
بندھی ہے ٹکٹکی اپنی نظر سے کوے جانان پر

جتایا عشق تو انجان بنکے بول اوٹھے
یہہ باتین جھوٹ ہین ہم تمکو خوب جانتے ہین

تم عبث فریاد سے گھبراتے ہو وقت اخیر
ہو چکا جھگڑا ابھی دو چار آہین اور ہین

راز وصلت نہ بتاؤن تو کرون کیا ظالم
کہ مجھے غیر ترے سر کی قسم دیتے ہین

شب فراق یہہ کیا سوجھی ہے فرشتونکو
کہ آسمان کو گردش سے تھام لیتے ہین

گو نہین بھیجتے پر میرے جلانیکے لئی
روز غیرونکو وہ اک نامہ لکھا کرتے ہین

نواب مر کہین کہ یہہ قصہ تمام ہو
دنرات تیری جیب مین کب تک رفو کرین

چرچا وہان بھی کچھہ ہو ہر دم مصیبتونکا
جنت مین بھی الٰہی ایسا ہی آسمان ہو

رت بات کلام مباشرت دامنی برق حاصل دوہا ہنگام ہمبستری شوہر یہہ نایکا کم عمر یون ہنستی روتی غصہ کرتی ہے کہ گویا بجلی چمک چمک کرنا چھپتی ہو اور پانی برستا ہو خندہ مراد از برق و گریہ مراد از باران ❊

## مینہہ یعنی ایضاً

رتیہ اگیان ارگیان مین پریم نہ دیت جناے
جمن گنگ تہہ پائی کی رہی سرستی بہاے

اگیان جہل گیان علم پریم محبت حاصل دوہا نایکا کم عمر کہ جسمین بلوغ دانائی اور نقصان نادانی ہنوز نہین ہوا لہذا بوجہہ اختلاط ہر دو حالت حال اوسکی محبت کا نسبت شوہر کے معلوم نہین ہوتا جیساکہ ابین دریاے گنگ و جمن کے وجود سرستی مفقود ہے ❊

## ملدہا کی سرت آنت دوہا

یون محبت کو اوللا البن انگ بناے
ملی پہپ کی باس یون سانس نہ پائی جاے

البن عورات انگ جسم ملی پہپ گل مالیدہ باس خوشبو حاصل دوہا قول نایکا کی مصاحبہ کا نایک سے کہ اے صاحب کوئی زنان نوعمر کے جسم کو ایسا ملتا ہے کہ جیسا تم نے ملا یعنی جیسی ملے ہوئے پہول مین خوشبو نہین رہتی ہے ایسا ہی اسکے بدن مین دم معلوم نہین ہوتا ❊

## مدہیا دوہا

پِیَہ تِیَہ پلن کپاٹ کٹ نر کھہ لیہہ درگ کور

کھلت پریم کی جور تین مندت نیم کی جور

پلن مژگان وجفن کپاٹ کواڑ کٹ سخت نر کھہ لیہہ دیکھلی درگ کو گوشۂ چشم پریم محبت نیم پابندی طریقہ جور زور حاصل دوہا قول سکھی کا نایکا سے کہ شوہر کے جفن دربند سخت ہین انکو گوشۂ چشم سے دیکھہ یہہ قوت محبت سے دا ہوتے ہین اور خود بینی سے بند ہو جاتی ہین ؛

پُنہہ دوہا

رمنی من پاوت نہین لاج پریت کو انت

دُہون اور اینچو بھرے جیون بب تیہ کو کنت

رمنی عورت پریت محبت انت انتہا بب دونون تیہ استری کنت شوہر حاصل دوہا عورت کا دل شرم ومحبت دونون کی انتہا نہین پاتا کہ آیا حیا مقدم کرون یا محبت لھذا دونون طرف کھنچا ہوا پھرتا ہے جسطرح سے کہ دو عورتون کا شوہر

مدھیا مانت کا ما دوہا

یُون تِیَہ نہین لاج مین لست کام کی بہائے

لوسلل مین نیہہ جیون اوپر ہین درسائے

کام شہوت سلل آب نیہہ روغن حاصل دوہا نایکا کی آنکھون شرمگین مین ہنگام مستی غلبۂ شہوت ایسا نمود ہوتا ہے کہ جیسی دہنیت روغن بر روے

آب ظاہر ہو جاتی ہے ؀

## مدہیا کی پرت دوہا

کان پرت مرگ لون پری مرچھیہ للن کی پران

کنٹھہ بھنک توپر جھنک دھن لیتی جب تان

کان پرت بمجرد استماع مرگ لون مثل آہو مرچھیہ غفلت للن شوہر پران جان کنٹھہ بھنک آواز خوش گلو نو پر جھنک آواز زنگولہ دھن کمان دھن تال تان چڑہا کر تان راگ حاصل دوہا جب مطلوبہ آواز خوش گلو سے باتفاق تال زنگولہ تان یعنی راگ لیتی یعنی آغاز کرتی ہے اوسوقت سنتے ہی شوہر مطلوبہ کا مثل آہو کے غافل وخود فراموش ہوجاتا ہے اور مثال آہو سے یہہ مراد ہے کہ آہو عاشق راگ ہے دوسرے یہہ کہ آواز خوش گلو و تال آواز زنگولہ کا قوس جب نایکا تانتی ہے اوسوقت طالب مطلوبہ کا بمجرد سننے کے مثل آہو تیر خوردہ کے غافل و خودرفتہ ہوجاتا ہے ؀

## مدہیا کی سیرت دوہا

رمت رمن بپریت یون لاج مدن مین چہاک

جیون رتہہ ہاکت سارتھی دہون لیک گوتاک

رمت مباشرت کرتی ہے رمن عورت بپریت برعکس لاج حیا مدن شہوت چہاک پُر سارتھی رتہہ بان دہون دونون لیک راہ چہہ اراہہ تاک دیکہہ کر حاصل دوہا ہنگام مباشرت

برعکس یعنی مرد نیچے اور عورت اوپر مطلوبہ شرم وشہوت دونون مین مبتلا ہوکر دونون امر ایسے ملحوظ رکھتی ہے کہ جسطرح ارابچی ارابہ کے نشان راہ ہردو جانب کو دیکھکر رتھہ ہانکتا ہے ٭

## پروڑہا دوہا

جب بنتا برکھہ راس مین رب جوبن چمکائے

مدن بتن پرت دیوس بڑہ لاج سیت گھٹ جائے

بنتا عورت برکھہ راس برج ثور رب آفتاب جوبن حسن وجوانی مدن شہوت بتن گرما پرت دیوس روز بروز بڑہ زیادہ ہوتی ہے لاج حیا سیت سرما حاصل دوہا جب آفتاب برج ثور مین آتا ہے روز بروز گرمی زیادہ ہوتی ہے اور سردی جاتی ہے اسیطرح عورت جب حسن جوانی چمکاتی ہے گرمی شہوت برسر ترقی ہوتی ہے اور سردی حیا زائل ٭

## پرورہا کی سترانت دوہا

ڈہرک پری کھون اُرسبی نکھہ کچ سیس سُہائے

ترمن چھپیو منو گر سِکھر دُوج نکس در سائے

ڈہرک پری علیحدہ ہوگیا ورسبی چولی نکھہ ناخن کچ پستان سیس سر ترمن آفتاب گر سِکھر چوٹی پہاڑ دوج مراد ہلال حاصل دوہا انجام مباشرت مین چولی پستان نایکا سے جدا ہوگی اور اوس نے ہاتھہ سے پستان کو چھپایا شاعر اوسکی مثال بیان کرتا ہے کہ گویا آفتاب چھوٹے پہاڑ مین پوشیدہ ہوا اور ماہ نو طلوع ہوکر نظر آیا آفتاب مراد از پستان وچوٹی پہاڑ مراد از دست

وہاں مراد از ناخن دست نایکا

مدہیا دہیرا دوہا

لکہت ہتی درگ کمل لیے چور بدن رب اور

اب ان آنن چند ہت کر ہو نین چکور

لکہت ہتی دیکہتی تہی درگ کمل لیے آنکہہ نیلوفری کرکے چور پوشیدہ بدن چہرہ رب آفتاب اور طرف آنن چہرہ ہت واسطے نین آنکہین چکور تدرو حاصل دوہا قول نایکا کا نایک سے کہ اب تک مین اپنی آنکہہ کو گل نیلوفر سرخ کہ جو ہمیشہ دن مین شگفتہ رہتا ہے اور رات کو غنچہ ہوجاتا ہے بناکر تمہارے چہرۂ خورشید مثال کو پوشیدہ از انظار حاسدان دیکہتی تہی اور اب اس تمہارے چہرہ ماہ تمثال کے دیکہنے کو مین آنکہہ کو چکور کہ جو عاشق ماہ ہے بناؤنگی خلاصہ یہہ کہ دربردہ شکایت غیر حاضری دن کی کرتی ہے ؛

مدہیا ادہیرا دوہا

یہی بڑائی تم رکہی میری ہت ٹہرائے

ہاتہہ پرت ہو اور کی پاین پرت مو آئے

یہی یہہ بڑائی بزرگی حاصل دوہا قول نایکا کا نایک سے از راہ طعن کہ آپ میرے تو پاون پڑتے ہو آکر مگر ہاتہہ اوروں کے پڑتے ہو پس یہی بڑائی میرے واسطے آپ نے تجویز کی ہے ؛

مدہیا دہیرا دہیرا دوہا

کتِ بنُولیئےَ نٹھر کی یہہ پوُنچھتِ گہہ ہاتھہ

دہنَ انسوا گھنَ بوند لوُن جھری بات کی ساتھہ

کت کیون ہنولیت نہین بولتی ہو نٹھر کی بیرحمی کرکے گھن بوند باران لون طرح حاصل دوہا ۔ نایکا اپنے شوہر کا ہاتھہ پکڑکر یہہ کہتی ہے کہ بے رحمی سے مجھہ سے کیون نہین بولتے ہو اور سیل اشک کا اوسکی آنکھونسے مثل باران کے برستا ہے بات کرنے کے ساتھہ ؛

پرورہا دہیرا

پاگ دہری پیری کہری پیہ مکھہ پری نہار

پھول چھڑی کرمین دہری آنکھہ بہری جھنکار

پاگ دستار پیری کہری زرد چپی پیہ مکھہ چہرۂ شوہر پری نہار نظر آئے جھنجھکار غصہ ناک حاصل دوہا ۔ نایکا نے اپنے شوہر کو دستار چینپی زرد باندہے ہوئے دیکھہ چھڑی پہولون کی ہاتھہ مین لی چشم غصہ ناک کی مراد یہہ کہ نایکا کو دستار زرد چپی ہمرنگ انباغ ناگوار معلوم ہوئی ؛

پرورہا دہیرا ادہیرا

نین لال تک رس ڈری کچھو نہ بولی بال

بانہہ گہت ہی لال اُرہنی توڑ اُر مال ؛

نین لال چشم سرخ تک دیکھکر بال عورت بانہہ دست گہت ہے پکڑتی ہے لال شوہر اُر سینہ ہنی ماری مال مالا حاصل دوہا

نایکا اپنے شوہر کی چشم غصہ ناک دیکھکر ڈری اور کچھہ نہ بولی الاجب شوہر نے ہاتھہ اوسکا پکڑا نایکانے مالا اپنی گلی کی توڑکر سینہ شوہر پر ماری ؛

## جیشٹھا وکیشتھا یعنی بزرگ وخورد

کن سچیتر یہ کھیل بل دینھون تمھین سکہائے

موٹھہ مار واکی درگن موکہہ مانڈت دہائے

کن سکنے سچیتر عجیب بل قربان مونٹھہ مشت گلال وغیرہ درگن آنکھون مانڈت ملتی ہو دہای ؛ ذکر حاصل دوہا دو عورت چھوٹی بڑی اپنے شوہر سے کہتی ہین کہ یہ بازی عجیب تمکو کس نے سکھلائی ہے کہ ایک کی آنکھہ مین موٹھہ گلال وغیرہ کی مارکر دوسرے کو ملتی اور عاجز کرتی ہو ؛

## پروڑھا دہیرا دوہا

ڈری گانٹھہ جو بال ہیئے لئے نہ کیھون ناتھہ

پرگٹ بال مدہ گانٹھہ لون بہی گہت ہین ہاتھہ

ڈری پڑی گانٹھہ گرہ بال عورت ہیہ دل لہی نہ دریافت نہوے لیھون کسیطرح سے ناتھہ شوہر پرگت ظاہر بال ہوے مدہ درمیان لون طرح گہت پکڑتے ہوئے حاصل دوہا نایک کیطرف سے نایکاکے دلمین جوگرہ ملال پڑی تہی وہ نایک کو کسیطرح سے ظاہر نہو ئی گر جسوقت نایک نے ہاتھہ نایکا کا پکڑا اوسکی کم توجہی وغیرہ سے وہ گرہ ملال ظاہر ہوگئی جیساکہ گرہ موئے باریک کی کہ بادی النظر مین چاہے تمیز نہو سکے مگر بال کو ہاتھہ مین لینے سے ظاہر ہوجاتی ہے ؛

## اوڈھا پرکیا

نَیَن اَچَل چَل مَنجُ تو دُواو بِدھ مَن رَنج

نِج پِت لاگت کنج اَر اَپ پِت لاگت کنج

نین آنکھین اچل غیر متحرک چل متحرک منجُ خوش وضع تو تیری دواو بدہ دونون طرح من رنج تسکین دہ دل نج پت شوہر خود اپ پت مرد غیر کنج گل نیلوفر سُرخ کھنج صعوہ حاصل دوہا اے نازنین تیری چشم خوش وضع متحرک و غیر متحرک دو نو طرح سے تسکین بخش دل ہین کہ اپنے شوہر کو مثل گل نیلوفر سرخ کے غیر متحرک اور مرد غیر کو مثل صعوہ کے کہ جو ہر دم متحرک رہتا ہے متحرک معلوم ہوتی ہین ؛

## انوڑھا پرکیا دوہا

رُوکھی ہو جن باس کون چھوری دیت بنائے

بِنا چڑھین سر نیہہ جو چڑھ ہیو نیہہ سر آئے

روکھی مراد خشک مزاجی ہو جن مت کر باس کون مثل خوشبو کے نیہہ محبت و روغن حاصل دوہا قول سکھی کا نایکا ناحشہ کم عمر سے کہ تو مجھہ سے خشک مزاجی مت کر چھوری مثل خوشبو کے ظاہر ہو جاتی ہے کہ بلا چڑھے ہوئے تیل کے سر پہ کہ مراد شادی ہونے سے ہے تیرے سر پر محبت غیر چڑھی ہے آکر ؛

## سامانیا

مُکت مَال لکھہ دَہن کھیُو یہہ اجگُت ہے نا ہہ

گنگ تہاری اُر بسِی شِو میری اُر نا ہہ

مکت مال ہار مروارید لکھہ دیکھہ کے دہن معنی آفرین دعوت اجگت شاں ناموز ون گنگ دریاے گنگ شو نام مہادیو اُر سینہ حاصل دوہا نایکا اپنے شوہر کو مالاے مروارید پہنے ہوئے دیکھکر ظریفانہ یہہ کہتی ہے کہ جیسے آپکے سینہ پر یہہ مالا مثل لہر دریاے گنگ کے خوشنما ہے ویسے ہی میرے سینہ پر بہی یہہ پستان کہ جو بصورت شیو ہین زیبندہ ہین اور یہہ مثال جو مین نے بیان کی ناموزون نہین ہے کہ مہادیو اور گنگا کی مناسبت ظاہر ہے ؎

# اتھیہ سنہوگ وکہتا دوہا

ٹیری پاس پرکاس پرنیہہ شباس بسائے

مُوکارن لائے نہین آپے آپ لگائے

پرکاس پرظاہر نیہہ سُباس عطر خوشبودار بساے خوشبودیتا ہے حاصل دوہا نایکا اپنی مصاحبہ سے بحالت مستی یہہ کہتی ہے کہ اے سکھی تیرے لباس مین ظاہر عطر خوشبودار کی نہایت خوشبو آتی ہے تو میرے واسطے کیون نہین لائی آپ ہی لگا آئی مراد میری مطلوب کو کیون نہ لائی

# پریم گربتا دوہا

پیئیہ مُورت میری سدا رکھین درگن بسائے

دُرپت گوری دیہہ یہہ ست سونری ہُوی جائے

پیہ شوہر موورت سورت سدا ہمیشہ درگن آنکھون بسای جاگرہن ڈرپت ڈرتی ہے گوری دیہہ صورت صبیح مت مبادا سونری ہیچ حاصل دوہا یہ نایکا اپنی محبت کا ہونا شوہر کے دلپر یقین کرکے اپنی مصاحبہ سے کہتی ہے کہ شوہر میرا میری صورت کو ہمیشہ اپنی آنکھون بسائے رکھتا ہے لہذا مین ڈرتی ہون کہ مبادا بوجہہ سواد چشم شوہر رنگت میرے جسم کی ہیچ نہو جاوے ؛

## روپ گربتا دوہا

جوبن لہہ ان روپ ٹھگ ادبہت گت کہین

آپ جگت کو مار کے ہتیا مو سر دین

جوبن جوانی ان روپ ٹھگ مراد خوبصورتی ادبہت گت حالت عجیبہ جگت دنیا ہتیا جرم حاصل دوہا یہ نایکا مغرور حسن اپنی مصاحبہ سے کہتی ہے کہ اس جوانی نے غارتگر خوبصورتی کو اپنا رفیق پاکر کیا غضب کیا کہ تمام دنیا کو مار کر جرم اوسکا میرے سر پر قایم کرایا ؛

## ماننی دوہا

ڈہرت مانی درگن یون آنسو بند بسال

منو مانسر کنول تین جہرت مکت کی مال

ڈہرت ڈہلتا ہے مانی نایکا ملول آنسو بند قطرات اشک بسال خوشنما مانسر نام تالاب کہ جسمین مروارید پیدا ہوتے ہین - دنیز نام سینہ کہ جسمین کنول دکہا رہتا ہے کنول گل نیلوفر سرخ جہرت جہڑتی ہین

حکمت کی مال ہار ہاے مروارید حاصل دوہا بحالت ملال نایکا کی آنکھون سے قطرات اشک مسلسل یون گرتے ہین کہ گویا تالاب مانسر سے کہ جسمین مروارید وکنول پیدا ہوتا ہے اور مراد سینۂ و دل سے بھی ہے ہار مروارید برستے ہین ٭

## سوآدہین تیکا دوہا

نِرکھہ نِرکھہ پِرِیت دِیوَس نِس تِیہَ چکھہ پٹیہ مکھہ اَور

کَمَل جَان اِل ہُوت ہین سَس اَنُمان چکُور

نرکھہ نرکھہ دیکھہ دیکھکر پیرت روزانہ دیوس نس دنرات تیہ چکھہ آنکھین ہوت پیہ مکھہ چہرۂ شوہرا ور طرف ال بھنورا سس ماہتاب انمان تصور کرکے چکور تدرو حاصل دوہا یہہ نایکا خالی از خلل بیگانہ شب وروز چہرۂ شوہر کو باطمینان تمام دیکھا کرتی ہے دن مین تو چہرۂ شوہر کو کنول سمجھکر آنکھین اوسکی زنبور سیاہ کہ جو عاشق گل ہے ہوتی ہین اور رات کو ماہ کامل سمجھکر وہی آنکھین چکور کہ جو عاشق ماہ ہے ہوجاتی ہین

## انکنٹھا دوہا

سکھی کہاجیہہ ساج کی آج نہ آئی نانہہ

گرہ بھولی کھگ لُون پھری مُومن سُو جَن نَاہہ

ساج آرایش کھگ پرند حاصل دوہا قول نایکا محزون کا اپنی مصاحبہ سے کہ اے سکھی مین آرایش اپنی کیا کرون آج میرا شوہر نہین آیا افسوس کہ مثل طایر آشیان گم کردہ کے پھرتے ہونگے میرا دل اونہین مین ہے ٭

کھنڈتا دوہا

پِیتَین مُکھ لکھ یُون ڈُری تِیہ چکھ انسو آئے

مَنُون مدُ ہکر مکرند کُون اُگل کی پہر کہاے

پیہ شوہر تن طرف مکھ چہرہ ڈُری پوشیدہ ہوے چکھ آنکھ مدُ ہکر بہو نرا مکرند عصارۂ گل حاصل دوہا یہ نایکا چشم پُر از اشک ہوی کہ چہرہ شوہر پر نظر پڑی بمجرد معاینہ چہرۂ شوہر دہ اشک یون غایب ہوگئے کہ گویا زنبور سیاہ عصارۂ گل کو اُگل کر پہر کہا گیا ؛

پیر لبدہا دوہا

لکھ سنکیت سونُون رہی یُون سہ نار نواے

مَنُون بِنی شیو کی کرئی سَبل کام کُون پاے

سنکیت مقام مواصلت سونو خالی نار گردن نواے جُھکاے بِلنی مناجات شیو نام مہادیو کہ جنہون نے شہوت کو جلادیا سبل کام غلبۂ شہوت حاصل دوہا یہ نایکا جب حسب اقرار مقام موعود پر گئی اور اوس جگہ کو خالی از مطلوب خود دیکہا تب گردن جُھکا کر رہ گئی گویا مہادیو کو مناجات کر رہی ہے کہ تم نے کام یعنی شہوت کو جلا دیا ہے میری بہی شہوت جلا دو ؛

کلنتہر تا دوہا

اَلی مَان آہ کی دَسی جہارے یُو ہر کرینہہ

تیئو کرُودہ لبن نان جُہتو اب جُہوٹت ہی دیہہ

الی سکھی مان ملال وغصہ آہ سانپ دسی گزیدہ نیہہ محبت کردوہ غصہ حاصل دوہا قول سکھی کا سکھی سے کہ اس نایکا کو مار ملال نے کاٹا ہے اسکے طالب نے اسکو محبت کرکے جھاڑا مگر اسکا زہر ملال بوجہ غصہ دور نہین ہوا اب اوسی حالت مین اسکی جان اسکے جسم سے دور ہوا چاہتی ہے

باسک سجیا دوہا

رتیہ سکھہ سیج بچھائے یون رہی باٹ پیئہ ہیر

کہیت بنائے کسان جیون رہت مینہہ اوسیر

تیہ عورت سکھہ سیج بستر مکلف باٹ راہ کسان کاشتکار مینہہ باران اوسیر انتظار حاصل دوہا نایکا بستر مکلف بچھا کر اپنے شوہر کا اسطرح انتظار کرتی رہی کہ جیسے کاشتکار کشت کو مرتب کرکے پانی برسنے کا منتظر رہتا ہے

ابہار کا دوہا

ایسی کامن لاج مین پیئہ پین اٹکت جائے

جیسین سلتا کو سلل یون سامہین پائے

کامن زن نازنین پیہ شوہر پین نزدیک اٹکت جائے آہستہ آہستہ جاتی ہے جیسے جسطرح سلتا ندی سلل آب یون ہوا سامہین مقابل حاصل دوہا زن خوبصورت و نازنین بسبب شرم وحیا اپنے شوہر کے پاس رکتی ہوئی آہستہ آہستہ جاتی ہے جیسے آب دریا ہوا کو مقابل پاکر آہستہ آہستہ بہتا ہے ۞

پُنہ یعنی ایضاً

اَنگ چھپاوَتِ سَرَب سُون چلی جاتِ یُون نارِ

کھولتِ بیچ چھٹا چِتی ڈہانپتِ گھٹا نہارِ

انگ جسم چھپاوت پوشیدہ کرتی ہوئی سرب سون سب سے بیچ چھٹا برق چتی دیکھہ ڈہانپت چھپاتی ہے گھٹا ابر سیاہ نہار دیکھکر حاصل دوہا یہہ نایکا برق تمثال شب تاریک مین لباس سیاہ پہنکر سب سے اپنے جسم کو یون چھپاتی ہوئی مطلوب کے پاس جاتی ہے کہ برق رخشان دیکھکر چہرہ کو کھول دیتی ہے کہ ہمرنگ برق ہے اور گھٹا کو دیکھکر چہرہ پوشیدہ کرلیتی ہے کہ لباس سیاہ ہمرنگ گھٹا ہے ؛

پروکھت پتکا دوہا

نس جگان پر اتہہ جیتِ پران مجوری نال

انگ نگر مین برہ یہہ بہیو نیو کتوال ؛

نس جگان رات جگا کر پراتہہ صبح کو پران جان مجوری مزدوری حال جلد انگ نگر دیار جسم برہ ہجر حاصل دوہا اس دیار جسم مین ہجر نئی طرح کا کتوال ہوا ہے کہ رات بھر جگانے کی مزدوری مین صبح کو بعجلت جان طلب کرتا ہے ؛

لکہت پتکا دوہا

پہلین پا کہہ نہ آیہو جو آساڑہ کی مانس

پر تمہہ جہر جیتِ باس لون کتی بہو سانس

پہلین پاکہہ حصۂ اول یعنی نصف ماہ پر تہمہ جہڑ باران اول چہت باس
مراد مردہ سانس دم حاصل دوہا نایکا اپنے شوہر کو لکھتی ہے
کہ اگر نصف ماہ اساڈہ تک تم نہ آؤگے تو اول ہی بارش مین مجہکو مردہ پاؤگے

## کچہت پتر کا دوہا

پیہ کی چلیت بدیس کچہو کہہ نہ سکے کہور
چرن انگوٹہا تین رہی داب بچہور اچہور

بچور باجیا بچہور ادوپٹہ چہور گوشہ حاصل دوہا یہ نایکا باحیا
ہنگام روانگی شوہر خود بسفر کچہہ کہہ نہ سکی مگر انگوٹہے پیر سے گوشۂ دوپٹہ
شوہر کا داب کر رہ گئی ٭

کردی یہہ جو چیکنن ہرنت لائے سنیہہ
برہ اگن جو جہنک مین ہون چہت اب کیہہ

چیکنی آراستہ وصاف و روغن کردہ سنیہہ محبت و روغن برہ اگن
آتش مہاجرت جہنک ایک ساعت کیہہ خاکستر حاصل دوہا قول
نایکا کا سکہی سے کہ جس جسم کو روغن محبت طالب نے چکنا و آراستہ کیا تہا
وہ اب بہ آتش مہاجرت ایک ساعت مین خاکستر ہوا جاہتا ہے ٭

## اگہم کہت پتر کا دوہا

ہر آون سن تہنک مکہہ اگمن ہر کہہ سنیہہ
نکہہ سی سکہہ لون بال کی ہہی چیکنن دیہہ

پیتھک مسافر و تا صد سینیہہ محبت نکھہ سے سکھہ لون سراپا
بال عورت چلکنی آراستہ و تازہ حاصل دوہا اپنے طالب کا آنا بزبان
قاصد سنکر مطلوبہ کا جسم سر سے پا تک تازہ و آراستہ ہوگیا فرط خوشی و
محبت سے ؛

اگچھت پت کا دوہا

آوت لہہ گھنسیام کی آن دیس تین بات
پھیلا ہوئے چمکن لگیو سنیہن ہی کو گات

آن دیس ملک غیر پھیلا برق نیہن محبت سے ہی دل گات جسم
حاصل دوہا اس نایکا نے خبر مراجعت اپنے شوہر کی ملک غیر سے سنی بمجرد
سننے کے محبت دلی سے تمام جسم اسکا مثل برق چمکنے لگا ؛

آگت پت کا دوہا

سکھی بچھرن سسر کی ہوئی لہلہی ترنت
بیل روپ پر پہلت بہی لہہ بسنت سو کنت

سسر موسم اگھن پوس لہلہی سرسبز ترنت فوراً پر پہلت تر و تازہ
بسنت فصل بہار کنت شوہر حاصل دوہا قول سکھی کا سکھی سے
کہ دیکھہ یہہ نایکا بحالت سرمائے ہجر کیسی افسردہ تھی اور اب شوہر کو مثل فصل
بہار پاکر کیا بیل سبز کیطرح تر و تازہ ہوئی ہے ؛

اتما دوہا

کیھون اُوگن انگ کو لکھین نہ ہت کی جُور
پیہ مینک مُکھ کی بہی رونی نین چکور

ہت محبت پیہ شوہر مینک ماہتاب رونی عورت حاصل دوہا
یہہ نایکا فرط محبت سے اپنے شوہر کے عیوب ظاہر و باطن پر نظر نہین کرتی
ہر وقت اوسکے چہرہ ماہ کو اپنی چشم چکور سے دیکھا کرتی ہے ؛

مدّہما دوہا

پیّہ سنگھ رہت بمکھ بمکھ ہوئی جات
تیہ درپن پرت بنب لون تیری گت درسات

سنمکھ بمقابلہ و مہربان بمکھ غیبت و نامہربان درپن آئینہ پرت بنب
عکس آئینہ گت حالت درسات معلوم ہوتی ہے حاصل دوہا یہ نایکا
بحالت حضوری شوہر فرمان بردار رہتی ہے اور غیبت شوہر مین نافرمان
مثل عکس آئینہ کے کہ مقابل کے مقابل رہتا ہے اور غیبت مین غایب ؛

ادہما دوہا

جیُّون جیُّون آدر سُون للن پاینپ دیت بنائے
تیُّون تیُّون بہامن مین لُون کہن کہن اینٹہت جائے

آدر خاطرداری پانپ دریا بہامن عورت مین ماہی لون طرح
کہن کہن ساعت بساعت حاصل دوہا خاوند عورت کیواسطے جس طرح
کہ دریاے محبت و خاطرداری آراستہ کرتا ہے اوسی اوسی طرح یہہ نایکا

بد روش مثل ہاہی کے اینٹھتی جاتی ہے ؛

## پت نایک دوہا

جب تین لالن رون کو گون لی آئے سنگ

تب تین شیو لون آپنے کر راکھی ار دہنگ

لالن شوہر رونی عورت گون مکلاوہ ارد ہنگ دنصف جسم
حاصل دوہا جب سے یہہ مرد اسکی عورت کو اپنے گھر مکلاوہ کرکے لایا اوس
روز سے مثل مہادیو کے عورت کو اپنا نصف جسم قرار دیکر پاس رکھتا ہے ؛

## انکول نایک دوہا

نئی بسن جب ہون سجون تب پیہ بہرم لجانہہ

بن پیہ کہے دہن سجن کی ہیر سکت ہین نانہہ

نئی بسن پارچہ نوطیار بہرم تک دہن آواز ہیر سکت دیکھتی
حاصل دوہا قول نایکا کا سکھی سے کہ جب مین پوشاک نئی پہنتی ہون
تب شوہر میرا شک لاکر عورت غیر سمجھکر شرماتا ہے اور جب تک میری آواز
نہ سُنے پہچان نہین سکتا ہے ؛

## دچھن نایک دوہا

دچھن ساگر دہن کی سم برنت ہین پریت

وہ ندین یہہ تین سون ملت ایکہی ریت

دچھن دچھن نایک ساگر دریاے شور دہن دونون کی سم برابر برنت ہین

حاصل دوہا تین عورات ہا ندی ہیں ندین محبت پریت ہین کرتی بیان

دریاے شور اور اس دہہن نایک یعنی مرد عیاش کا ایک ہی طریقہ ہے کہ جیسا دریا مین جو ندی آوے مل جاتی ہے ایسا ہی اس نایک کے پاس جو عورت آوے اوس سے ملتا ہے ٭

## سٹھہ نایک دوہا

ہیر ہیر مکہہ پہیر کت تانت بہو نہہ ندان

بانن بدہ کا ہون نہین راکہی چڑہی کمان

حاصل دوہا ہیر ہیر دیکہہ دیکہہ ندان نادان بانن بدہ تیر سے مارکر

قول نایک کا نایکا سے کہ مجہکو دیکہہ دیکہہ منہہ پہیر پہیر کر بہو نہہ کو کیون تانتی ہے تیرون سے مار کر یعنی شکار مار کر کمان کو کوئی چڑہا ہوا نہیں رکہتا ہے ٭

## دہرشٹ نایک دوہا

کالہہ گیو ہے آپہین ہو سر سوہین کہاے

آج سیس جاوک لیین پہر لوٹت ہی پاے

حاصل دوہا سوہین قسم سیس سر جاوک رنگ مہادر

نایکا اس نایک بے حیا سے کہتی ہے کہ کل تو میرے سر کی قسم کہا گیا ہے کہ دوسری نایکا سے تعلق نہ رکہونگا اور آج پہر نشان مہاور پاے دوسری عورت کا سر پر لگا کر میرے پیرون پر لوٹتا ہے ٭

## اوپیت نایک دوہا

آئے وہ پانپ بہری رمنین آج انہان
جہہ بُوڈن نکسن لکہین نکست بُوڈب بران

**پانپ بھری** پُراز آب وتاب **رمنین** عورت **حاصل دوہا**
قول نایکا کا سکہی سے کہ یہہ نایکا بہ آب وتاب غسل کرنے کو آئی کہ جسکے غوطہ لگانے اور سر باہر نکالنے سے میری جان ڈوبتی اوچہلتی ہے ؛

## بیسک نایک دوہا

لال ادہر ہیرا ردن جنہہ سیرن تن ساتہہ
دیجیے کنہہ دہن لیائے جو کیجیے تہہ دہن ہاتہہ

**لال ادہر** یاقوت لب **ہیرا ردن** الماس دندان **سیرن تن** جسم طلائی **حاصل دوہا** قول نایکا کا نایک سے کہ تمہارے لب یاقوت دندان الماس جسم طلائی اس مال سے مجھکو کون چیز دوگے جو دو اوسی کی طرف اپنا ہاتہہ بڑہاؤن ؛

## روپ ماتی مانک دوہا

بار بار ہیرت کہا درپن مین چت لائے
نیک لکہو نج بدن سون رادہی بدن ملائے

**ہیرت دیکہتی درپن آئینہ بدن چہرہ حاصل دوہا**
قول سکہی کا نایک سے کہ تم بار بار غور سے آئینہ کیا دیکہتی ہو ذرا اپنے چہرہ کو چہرۂ مطلوبہ سے ملاکر تو دیکہو ؛

## پروکہت نایک دوہا

اگنِ روپ بنِ رِی برہ کتِ جارتِ ہی موہ

تیہ تن پانپ پائے کِی بورِ مار ہون توہ ٭

اگن روپ شعلۂ آتش بن نبکر ری برہ اے ہجر کت کیون جارت جلاتا ہے موہ مجھکو تیہ عورت تن پانپ دریائی جسم بور مار ہون غرق کرکے مارون گا حاصل دوہا نایک کا قول کہ اے ہجر تو شعلہ آتش نبکر مجھکو کیون جلاتا ہے یاد رکھہ کہ دریائی جسم عورت کا پاکر تجھکو غرق کرکے مار ڈالونگا ٭

## سرون درشن دوہا

جب تین موہ سنائی تون کہے کانہہ کی بات

تب تین درگ مرگ لون چلی کان ہین کون جات

درگ آنکھہ مرگ آہو کان جنگل وگوش حاصل دوہا قول نایکا کا سکھی سے کہ جسوقت سے تونے میرے مطلوب کا پیام مجھے سنایا ہے اوسوقت سے میری آنکھین مثل آہو کے کان[۱] کیطرف رجوع ہین باین تمنا کہ گوش مراد دلی اپنے حاصل کر چکیے اور ہم محروم ہین ٭

[۱] بمعنی گوش و جنگل ۱۲

## سپن درشن دوہا

جاگت چور جو پائے دوڑ لاگے ساتھہ

سپنین کو چت چور کب آوے اپنین ہاتھہ

چت چور دل کا چورانیوالا حاصل دوہا قول نایکا کا سکھی سے کہ بیداری مین جو چور آوے دوڑکر اوسکے ساتھہ جا سکتے ہین مگر خواب مین جو دلکا چورانے والا آوے اوسکو کیونکر پکڑے ؛

## چتر درشن دوہا

چترہ چتوت چتر یون رہے ایک ٹک جوئے

متر بلوکت راوری کہو کون گت ہوئے

چترہ تصویر کو چتوت دیکھتی چتر عقیلہ یون اسطرح ایک ٹک ٹکٹکی سے جوی دیکھہ متر دوست بلوکت دیکھتی راوری آپ کی حاصل دوہا قول سکھی کا نایکا سے کہ اے عقیلہ تو تصویر دوست کے دیکھنے مین ہمہ تن مصروف ہوکر خود فراموش ہو رہی ہے پس جب دوست کو دیکھے گی اوسوقت کیا تیری حالت ہوگی

## سوتنکھہ درشن دوہا

جیون یہہ درگ آل بہنوت تیہہ بدن کمل کی اور

تیون یہہ تنکھہ سس کی بہی تیہہ کی نین چکور ؛

درگ آنکھہ ال زنبور سیاہ بہنوت بلا گردان بدن چہرہ سس ماہتاب حاصل دوہا جسطرح گل چہرۂ مطلوبہ پر چشم طالب مانند زنبور سیاہ کے بلاگردان ہوئی ہین اوسیطرح طالب کے ماہ چہرہ کو چشم مطلوبہ بشکل چکور بہ محبت تمام دیکھتی ہین ؛

## دوتی برین دوہا

یَ کیجے سُکھہ گھنیام ہُون آج پون کی رنگ

انہہ چپلا چمکائے ہون لیائے تہاری انگ

گھنیام نام طالب وابر سیاہ پون کی رنگ مثل باد چپلا برق تہاری انگ تمہارے جسم مین حاصل دوہا دلالہ کہتی ہے کہ اے گھنیام تو آج خوشی ولطف زندگی حاصل کرین مثل باد اوس برق یعنی تیری مطلوبہ کو اوڑالا کر تیرے جسم ہمرنگ ابر سیاہ مین چمکاؤنگی یعنی تجھہ سے ملاؤنگی ؛

## نایکا کی استت

کسک کسک پوچھت کہا جسک مسک انمان

کھسک جائے گی ٹھسک یہہ نیک سسک سُن کان

کسک کسک از راہ درد جسک جُثہ مسک پشہ انمان خیال کرکے کھسک جای گی جاتی رہے گی ٹھسک خودبینی نیک ذرا سسک آواز سسکی حاصل دوہا قول نایکا کی سکھی کا نایک سے کہ تم نایکا نازنین کے جُثہ کو مثل پشہ سمجھکر غرور سے بظاہر از راہ درد کیا پوچھتی ہو یہہ آپکا غرور ادسکی ذرا سسکی کی آواز سننے مین ہی جاتا رہیگا ؛

## برہ نویدن دوہا

کہا کہون واکی دسا جب کھگ بولت رات

پیو سُنت ہین جیت ہی کہان سُنت مرجات

کھگ پرند مراد پپیہا دسا حالت حاصل دوہا قول سکھی کا نایک سے

کہ اوس نایکا کی حالت ناگفتہ بہ ہے یعنی پپیہا جو رات کو پیئو کہان بولتا ہے جسوقت لفظ پیئو کا سنتی ہے زندہ ہوجاتی ہے اور لفظ کہان کے سنتے ہی مرجاتی ہے۔

## بسنت رت برنن

کہون لیاوت بکست کسم کہون ڈولاوت باے

کہون بچھاوت چاندنی مدہ رت داسی آے

لیاوت لاتی ہے بکست شگفتہ کسم گلہا ڈولاوت باے کرتی ہے ہواے مرغوب مدہ رت فصل بہار داسی خادمہ حاصل دوہا گاہ ہواے مرغوب اور گاہ گلہاے شگفتہ کو لاتی ہے اور گاہ فرش چاندنی آراستہ کرتی ہے یہہ خادمہ فصل بہار وارد ہوکر *

## تربدہ بات برنن دوہا

سرور مانہہ انہاے اُر باگ باگ برماے

مند مند آوت پون راج ہنس کی بہاے

سرور تالاب مانہہ مین انہای غسل کرکے اُر اور باگ ماگ باغ باغ برماے استراحت کرکے مند مند آہستہ آہستہ پون ہوا راج ہنس نام جانور پرند کہ خرامش بس پسندیدہ شل رو حاصل دوہا تالاب مین غسل کرکے بس سرد اور باغون مین سیر و استراحت کرکے بس معطر آہستہ آہستہ ہواے سہ گانہ شل راج ہنس کے خوش خرام چلی آتی ہے *

## باگ برنن

کلپ برچھہ تین سرس تو باگ درمن کو جان
ساگر یکسو لکھن کو جل جنترن مس آن

کلپ برچھہ درخت طوبےٰ سرس زیادہ باگ درمن درختان باغ ساگر دریا جل جنتر نل آب وفوارہ مس حیلہ حاصل دوہا درخت طوبےٰ سے درختان تیرے باغ کو بہتر تصور کرکے دریا بہ تمنا رمشاہدہ ازراہ فوارہ نکلا ہے

## گریکھم رت برنن دوہا

ڈہوپ چٹک کر چیٹک ار پہانسی پون چلائے
مارت دوپہر بیچ تیہ یہہ گریکھم ٹھگ آئے

دہوپ چٹک دہوپ تیز کرکے چیٹک شعبدہ پہانسی کمند پون ہوا چلای چلاتی ہے تیہ عورت یہہ گریکھم یہہ گرما ٹھگ غارتگر حاصل دوہا دہوپ تیز کا شعبدہ کرکے اور ہوائے گرم کی پہانسی چلاکر یہہ عورت گرما کہ جو غارتگر ہے عین وقت دوپہر مین مارتی ہے ؛

## پنہ یعنی ایضاً

چھٹت نہ لی نل نیر جل دل سیج جیت لی آئے
نرکھہ نداگھہ انیت کون چلیو پہان بین ڈہائے

چھٹت نہ چھوٹتا نہیں ہے لی لیکر نل نیر فوارہ جل آب دل سیج فوج آراستہ کرکے جیت لی ای زمین سے نکلکر نرکھہ دیکھہ نداگھہ جیٹھہ گرما

انیت ظلم وتعدی بھان آفتاب حاصل دوہا فوارہ سے پانی نہین نکلتا ہے بلکہ بمعائنہ ظلم وتعدی موسم گرما ماہ جیٹھ لشکر آب زمین سے براہ فوارہ عبور کرکے آفتاب پر یورش کرتا ہے کہ ظلم وتعدی گرما کو دور کرے ۔

## جل کیل دوہا

ہر جیٹھ تِ یون تین کرلہہ جل کیل انند

منون کمل جہون اور تین مکتن جہوریت چند

ہر کنہیا جی تین عورات جل کیل آب بازی آنند خوش جہورت ڈالتا ہے حاصل دوہا کنہیا اسطرح سے عورات کو دریا مین ہنگام آب بازی چھینٹے دیتے ہین کہ گویا کملون پر ہر چہار طرف سے ماہتاب بارش مروارید کرتا ہو گلہائے کنول مراد از چہرہ عورات و ماہتاب مراد از چہرہ کنہیا و مروارید مراد از قطرات آب ۔

## پاوس رت برنن دوہا

پاوس مین سرلوک تین جگت ادہک سکہہ جان

اندو بدہو جا مین سدا جہت بہرت ہین آن

پاوس موسم برسات سرلوک عالم بالا جگت دنیا ادہک زیادہ سکہہ جان آسایش سمجھ اندبدہو عروسک سدا ہمیشہ چہت زمین بہرت خرامان حاصل دوہا قول شاعر کہ اس موسم برسات مین عالم بالا سے زیادہ عیش و آرام اس دنیا مین ہے تصدیق اوسکی یہ ہے کہ ہمیشہ اس موسم مین عروسک عالم بالا سے دنیا مین آکر عیش و آرام کرتی ہین قاعدہ

عروسک موسم برشکال مین ہمراہ آب آسمان سے برستے ہین ✤

## چھپنہ یعنی ایضاً

جھول جھول تیہ سُکمت ہین گنگن چڈہی کی ریت

آج کالہہ مین آئی ہین سُر ناربن کو جیت

تیہ عورت سُکمت خوش گنگن آسمان ریت طریق سُر ناربن عورات عالم بالا جیت شرمندہ کرکے حاصل دوہا موسم برسات مین عورات نہایت ذوق وخوشی خاطر سے ہنڈولا جہولتی ہین اور خوشی خاطر کیون نہ حاصل ہو کہ مرتبہ بلند ہونیکا طریق ہی یہہ ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہہ عورات اپنے حسن وخوبی سے عورات عالم بالا کو آجکل خجل کرکے خوش وخورم زمین پہ آئی ہین ✤

## سرورت برنن دوہا

چندبدن چمکائے ارکہنجن درگ بہڑکائے

سکل دہرا کو چہلت ہے سروا لیسرا آئے

چندبدن ماہ چہرہ کہنجن درگ صعوہ چشم سکل سب دہرا زمین چہلت فریفتہ کرتی سرو فصل کا نام یعنی آغاز موسم سرما ایسرا بری حاصل دوہا یہہ سرد بری کہ آغاز موسم سرما سے مراد ہے ماہ چہرہ کو روشن کرکے اور صعوہ چشم کو بہڑکا کر تمام مخلوق کو خود رفتہ وفریفتہ خود کرتی ہے اس موسم مین ماہ نہایت صاف وروشن ہوتا ہے اور صعوہ بہی اسی موسم مین بعد بارش اپنے آشیانہ سے نکل کر آبادی مین آتا ہے ✤

## ہیمنت رت برنن

ہِیم سِیت کی ڈرن تین سکت نہ اُڈ پر جائے
رہیو اگن کو پائے کی دہوم بہوم مین چہائے

ہیم برف سیت سرما دہوم دخان بہوم زمین حاصل دوہا کثرت برف باری اور سرما سے دخان آسمان کو نہین جا سکتا آگ کو پاکر زمین پر چہایا رہتا ہے +

## سسرت برنن دوہا

پرگٹ کہیت یا سسر مین روکہہ روکہہ کی پات
بچہرن کو جیت ہون دہرین سوکہہ جات ہی گات

پرگت ظاہر سسر نام فصل روکہہ روکہہ ہر درخت پات برگ بچہرن مہاجرت گات جسم حاصل دوہا اس موسم مین درختون کا ہر برگ علانیہ یہہ کہتا ہے کہ جو وقت ہمکو جدا ہونے کا درخت سے خیال گذرتا ہے تمام جسم خشک ہو جاتا ہے +

## لیلا ہاو دوہا

سیام بیکہہ سیج کی گئی رادہی درپن دہام
ہولو بیکہہ چکت بہی جت دیکہی تت سیام

سیام نام کنہیا رادہی نام معشوقہ کنہیا درپن دہام آئینہ خانہ بیکہہ صورت چکت متعجب حاصل دوہا رادہے کنہیا کی صورت

بناکر آئینہ خانہ مین گیئن وہان اپنی شکل بدلنا بھول گیئن جسطرف نظر کی اوسی طرف کنھیا نظر آے سخت متعجب ہوئین ؂

## بلاس ہا دوہا

درگن جور اٹھلاے اڑ بھوہین کر بلساے
کامن ہیئہ ہیئہ گود مین مود بھرت سی جاے

درگن جور آنکھہ ملاکر اٹھلای ناز وکرشمہ سے بلساے جنبش سے کامن عورت مود خوشی حاصل دوہا آنکھہ ملاکر ناز وکرشمہ سے بہ جنبش ابرو ودست نایکا نایک کی آغوش دلکوا نبار خوشی سے پر کر رہی ہے ؂

## للت ہا دوہا

سکل بھوکھن کون جدپ تو پہ جب رہی سنگار
پی کہنہ بہ وانہہ بہار ئی ہیئہ بین جیہی نار

سکل سب بھوکھن زیور بہار بار حاصل دوہا تیرے خوبی حسن اگرچہ تمام زیور کو رونق دے رہی ہے یعنی تیرا تمام جسم زیور سے آراستہ ہے مگر اسقدر بار اوٹھاکر مطلوب کے پاس جانے کی تو متحمل کب ہوسکتی ہے ؂

## بچھیت ہا دوہا

سیام لال ان تلک تو یہ رنگ کنھون مال
سوتن کو رنگ سیام دی رنگیو سیام کو لال

سیام سیاہ لال سرخ تلک قشقہ بہہ رنگ یہہ طور بال عورت سوتن زنان انبالغ سیام نام طالب حاصل دوہا قول سکھی کا نایکا سے کہ تونے جو بحالت بیخودی قشقہ سرخ وسیاہ پیشانی پر لگائے ہین اونہون نے یہہ خوبی پیدا کی کہ زنان انبالغ کو بمقابلہ خوبی خود سیاہ نام اور طالب کو سرخ کردیا بقولیکہ ہے بگڑی ادا الاکہہ بناوٹ کے برابر

## بیوگ ہاو دوہا

بَاتَ ہوئی سُو دُور تین دیجی سُو نہہ سُنائے

کاری ہاتن جن گھُولال چُونری آئے

نایکا بحالت ملال کمال اپنے طالب سے کہ جو سیاہ فام ہے کہتی ہے کہ جو بات تمکو کہنا ہو دور سے کہدو اپنے دست سیاہ میری چونری سرخ مین مت لگاؤ

## کلکنچت ہاو

سُنو سِیر کی سس مین سو اتک بنج چہیا نہہ بہر آئے

ڈری جہکی روی بہرو ہسی آپ کو پائے

سو مہادیو سس ماہتاب سوا پاربتی تک بنج چہیا نہہ دیکہہ اپنا سایہ بہرا سے متحیر ہوئین ڈری ڈرگئی جہکی غصہ کیا روی گریہ کیا بہر پھر حاصل دوہا پیشانی مہادیو پر جو ہلال ہے اوسمین پاربتی اونکی زوجہ نے اپنے عکس کو دیکہکر شک کیا کہ کوئی دوسری عورت ہے لہذا ڈرین اور غصہ ناک ہوئین اور روئین اور پہر سمجہین کہ کوئی عورت

غیر نہین ہے میرا سایہ ہے اسواسطے ہنستی ہوںن ٭

## بہ سم ہاو دوہا

بیندی ارن کپول دی لال دہٹھونان بہال

ایہہ بدہ کنہہ من ہرن یہہ چلی نویلی بال

بیندی ارن ٹیکی سرخ کپول رخسار دہٹھونان نشان سیاہ کاجل کا جو واسطے دفع نظر بد پیشانی پر بناتی ہین بہال پیشانی نویلی نوعمر بال عورت حاصل دوہا بیندی سرخ بعوض پیشانی رخسار پر لگائے اور دہٹونان سیاہ کے عوض مین سرخ بنائے ہوئے اسطرح سے یہہ نایکا نوعمر بحالت غود رفتگی کے فریفتہ کرنے کو جاتی ہے ٭

## بودہک ہاو دوہا

مانگ بیچ دہر آنگری ڈہانپ نیل پٹ بہال

اروہ نسا سس چہپت یہہ سین بتای بال

نیل پٹ پارچہ لاجوردی بہال پیشانی اردہ نسا نصف شب سس ماہتاب سین اشارہ بال عورت حاصل دوہا اس نایکانے طالب کیطرف دیکھہ درمیان مانگ کے انگلی رکھی اور دوپٹہ لاجوردی سے اپنی پیشانی کو چہپایا یعنی باشارہ وعدہ مواصلت نصف شب وقت غروب ماہ کا کیا مانگ پر انگلی رکہنا مراد نصف شب سے ہے اور پیشانی چہپانے سے مراد غروب ماہتاب سے ٭

## مدہ ہاو دوہا

رُوپ گرب جُوبن گرب مدن گرب کی جُور

بال دِرگن مین مد بھرین آوت چلین ہلور

روپ گرب غرور حسن جوبن گرب غرور جوانی مد گرب غرور شہوت جور طاقت بال عورت درگن آنکھو نین مد بھرین نشہ و غرور بھری ہوئی ہلور موج حاصل دوہا غرور حسن و غرور جوانی و قوت شہوانی کے زور سے اس نایکا کی آنکھو نین نشہ کی ہلور چلی آتی ہے ؂

## سنوبھاو داہرن

ایک سکھین کر لی چھرین ہنت چکورن داہے

ایک بھنور کی بھیر کُون مارت چنور ڈ ڈ لاے

اس نایکا ماہ چہرہ کنول چشم کے گرد ہجوم چکور وز نبور سیاہ کا دیکھکر ایک مصنا چھڑی سے چکورون کو اور دوسری چنور سے بھنورونکو مار مار کر بھگاتی ہے مراد زیادہ خوبصورتی نایکا سے ہے کہ جسکے چہرہ کو چکورون نے ماہ کامل اور جسکی آنکھہ و بوے خوش کو بھنورون نے کنول بہ یقین سمجھا ؂

## کانت اوداہرن

مُکر بملتا لہہ کہی کنول مردُلتا باس

تو تُو آنن کی ملن کی سبرن رکھی آس

مکر آئینہ بملتا صفائی مردلتا نزاکت باس خوشبو سبرن طلا آنن چہرہ حاصل دوہا اے نایکا تیری چہرہ مخزن خوبی سے آئینہ نے

صفائی پانی اور گل کنول نزاکت و خوشبو کے بیان مین رطب اللسان ہے اور طلا کو آرزوے ملازمت ہے ۞

## دیپت او داہرن

چند چہان بدہ نکہہ رچی تن چپلا سو ٹہان ۞

تا پہ اوپ دہری کہری تو توپوجے آن

چند چہان خلاصہ نور ماہ بدہ خالق تن جسم چپلا برق اوپ آب و تاب

حاصل دوہا اے نازنین خالق نے خلاصۂ نور ماہ لیکر تیرا چہرہ اور خلاصہ برق لیکر تیرا تمام جسم بنایا اور آب و تاب مزیدے بران بخشی اسطرح سے تو آراستہ ہوکر خلق ہوئی ہے ۞

## دہیرت او داہرن دوہا

دیپ تہاری نیہ کو برت رہت ہیہ ماہہ

بات چہون دس کی سہی بجہت کیہون ناہہ

دیپ چراغ نیہ محبت ہیہ دل بات ہوا چہون دس چار سو

حاصل دوہا قول نایکا کا نایک سے کہ چراغ تمہاری محبت کا ہر دم میرے خانۂ دل مین روشن رہتا ہے اور ہر چار سو کی ہوا کا گزند اگرچہ اوسکو پہونچتا ہے مگر وہ کسی طرح سے خاموش نہین ہوتا ہے ۞

## اتہہ ساتوک بہاؤ

پیہ تک تہک ادہ برن کہہ پلک سو یدتین چہائے

ہوئے بیرن کنپت گری تیہ آنسوا دہرائے ۞

پہیہ تک شوہر کو دیکھکر تھک بحالت سکتہ ادہ بر ن سخن ناتمام پلک
فرط خوشی سو ید عرق بیرن رنگ فق کنپت گری لرزان گری
تیہ عورت انسوادھر ای اشک روان ہوے حاصل دوہانیہ نایکا
بعد مدت شوہر کو دیکھکر فرط خوشی سے بحالت سکتہ ہوی سخن ناتمام رہا جسم
عرق مین غرق ہوا رنگ فق لرزان زمین پر گری اور سیل اشک آنکھون
سے روان ہوا ؛

## سنگار رس اوداہرن

سُوہن مُورت لال کی کامن دیکھہ سُو بھائے
ریجھہ رچھکی مُوہی جکی تھکی رہی ٹک لائے

موہن فریبندہ مورت صورت لال شوہر کامن نازنین ریجھہ
عاشق ہوی چھکی آسودہ ہوی موہی فریفتہ ہوی جکی متحیر تھکی درماندہ
ہوی رہی ٹک لای محو تماشا رہی حاصل دوہا فریبندہ
صورت شوہر کی نایکا نظر محبت سے دیکھہ کر عاشق ہوئی آسودہ ہوئی فریفتہ
ہوئی بحالت سکتہ درماندہ ہوکر محو تماشا رہی ؛

## سنجوگ سگار اوداہرن

لی رت سُکھہ بپریت جیون رچی پیا ادمیت
راو نوپرن مین بھی ایک رسنا ن کی جیت

لی لیکر رت سکھہ بپریت مباشرت برعکس رچی خوش ہوئی پیر یا مطلوبہ
میت طالب راو آواز نوپرن زنگولہ مین بھی خوش آواز

رسنان زبان حاصل دوہا طالب و مطلوبہ دونو جیسی مباشرت برعکس سے باہم خوش ہوے اوسیطرح زنگولہ بلا زبان ایسے خوش آواز ہوئے کہ خوبی زبان کو جیت لیا یعنی زبان نے خاموشی اختیار کی ؛

## اتھہ بیوگ تدہ ستر تانراگ

جَاہِ بات سُن کی بہیٔ تن مَن کی گت آنِ

تاکہہ دِکہائین کامِنی کیُون رہ ہین تُو پرانِ

تن جسم من دل گت حالت کامنی زن جین پران جان حاصل دوہا قول نایک کا سکہی سے کہ جس مہ جبین کا ذکر سنکر میرے جسم و دل کی حالت غیر ہو گئی اوسکی مواصلت مین کیونکر میری جان جسم مین رہے گی ؛

## پور بانراگ مین درشٹانراگ

ہین مُٹکیا مانہہ متھہ ڈِیٹھہ رَہی کوُمن ڈارِ

سُومن ماکہن لِی گی دِیہہ دَہی کوُن ڈارِ

ہین سینہ مٹکیا مٹکی مانہہ مین متھہ متھہ کر ڈیٹھہ نظر رہی نام آلہ چوبی ماکہن مکھن حاصل دوہا قول نایک کا نایکا کی سکہی سے کہ یہہ نایکا نظر کی آری میرے سینہ کی مٹکی مین ڈالکر مکھن دلکو نکال لیگئی اور ہی جسم کو چھوڑ گئی ؛

## کرمان اودا ہر

پِیَہ درِگ ارن چِتیُن بہی یہہ تِیَہ سُکھہ گت آے

کمل ارنیا لکھہ منون سس دُت گہٹی بناے

درگ آنکھہ ارن سرخ ارنتا سرخی سس ماہتاب دت چمک حاصل دوہا طالب کی آنکھہ سرخ دیکھکر مطلوبہ کے چہرہ کی حالت تغیر ہوگئی گویا سرخی گل نیلوفر سرخ کو دیکھکر ضیاء ماہ گھٹ گئی گل نیلوفر سرخ مراد از چشم طالب و ماہتاب مراد از چہرہ مطلوبہ ظاہر ہے کہ گل نیلوفر سرخ وقت طلوع آفتاب شگفتہ ہوتا ہے اور بحالت شگفتگی سرخی گل مذکور نمود ہوتی ہے اور طلوع آفتاب مین روشنی ماہ زایل ہوجاتی ہے ؎

دان اپاے دوہا

بیٹھی ہین نج گون کنہہ لال مالتی پھول

جھہ لہہ توسہیہ کمل تین کڈہی مان ال تول

نج خود گون مکلاوہ مالتی پھول گل چنبیلی ہیہ دل مان ملال وغرور ال اے سکھی تول بہنہ حاصل دوہا تول سکھی کا نایکا سے کہ تیرے شوہر نے جو بتقریب مکلاوہ گلہاے چنبیلی بھیجے اوسکو مین کر تیرے دل کنول مین جو بہنبہ ملال تہی وہ نکل گئی گل کنول کے اندر خاک مثل بہنبہ منجمد ہوتی ہے

بھیدا پاے دوہا

روس اگن کی آنچ سون تون جن جاری ناہنہ

تہہ ترور دہیت نہن رہیت جاکی چہا ناہنہ

روس غصہ اگن آتش نا نہہ شوہر تر و ر درخت دہیت جلاتی
حاصل دوہا قول سکھی کا نایکا سے کہ تو آتش غصہ سے اپنے شوہر کو
مت جلا کیونکہ جس درخت کے سایہ مین رہتے ہین اوسکو جلاتی نہین ❊

پرسنگ ہنس اپاے دوہا

کہت پران جو رین کون تپوت ہین کرمان
تی سب چکی ہو ہنہ کی اگلے جنم ندان ❊

پران کتب پارینہ رات تپوت ہین جلاتی ہین کرمان کرکے
سبح وغرور چکی سرخاب اگلی جنم ولادت آیندہ ندان ضرور حاصل دوہا
قول نایک کا سکھی نایکا سے کہ کتب پارینہ مین لکھا ہے کہ جو عورات بوقت شب
اپنے طالب کو باظہار ملال وغرور آتش فراق وحسرت مین جلاتی ہین وہ سب
باعتبار تناسخ ولادت آیندہ مین سرخاب ہونگے کہ تمام شب سرخاب آتش
فراق مین جلتی رہتی ہے ❊

پریاس بیوگ

سوا منادن کو گئی برہن پہپ منگائے ❊
پرست پہپ بہسم بہی تب شیو دی جڑ ہائے

سوا پاربتی مناون پرستش برہن مہجورہ پہپ گل پرست
چہونے سے بہسم خاکستر شیو مہادیو حاصل دوہا یہہ نایکا
مہجور نزدیک پاربتی کے مراد مانگنے اور پہول چڑہانے کو گئی چنانچہ جسوقت
اوس نے پہول چہوے تو بوجہ سوزش فراق گرمی ہاتہہ سے وہ پہول

خاکستر ہو گئے لہذا وہ خاکستر مہادیو کو چڑہائی کہ مہادیو جسم مین خاک ملتے ہین
کرنا بیوگ دوہا

سُکہہ لی سنگ جنہہ تج گئی پیہ مم رہیا کاج

سُو پران دُکہہ پائے کی چلیو چہٹ ہی آج

سکہہ آسایش تج گئی چہوڑگئی رہیا حفاظت پران جان حاصل دوہا
قول نایکا کا سکھی سے کہ جملہ اثاث آسایش شوہر میرا سفر مین اپنے ہمراہ لے گیا
فقط جان کو برا دحفاظت قالب میرے پاس چہوڑ گیا تہا اب آج وہ بہی تہام
فراق سے رخصت ہونا چاہتی ہے

سندیس دوہا

پکڑ بانہہ جن کر دیئے برہ ستر و کے ساتہہ

کہیو ری وا نٹہر سون ایسی گہیت ہاتہہ

برہ ہجر ستر و دشمن نٹہر بے رحم حاصل دوہا قول نایکا مہجور کا
سکھی سے کہ شوہر بے رحم سے یہہ کہدینا تونے میرا بازو پکڑ کر حوالہ ہجر دشمن
کے کیا ایسا بہی کوئی دستگیری کرتا ہے جیسی تونے میری کی

پاتی دوہا

بتہا کتہا لکہہ انت کی اپنین اپنین بیہہ

پاتی دے ہین اور سب ہون دیہون یہہ جیہہ

بتہا کتہا حکایت رنج وغم انت انجام پاتی خط جیہہ جان حاصل دوہا

قول نایکا مہجور کا سکھی قاصد سے کہ ہر ایک تجھکو حکایت رنج و غم فراق کا خط لکھہ لکھہ کر بنام طالبان خود دیگی اور مین بعوض خط اپنی جان دونگی ٭

## دیگر نایکا برنن بزبان ریختہ

## در وزن رباعی بستہ کہ

## این دو رباعی ازا نست

## سُکیا

ازبسکہ حیا دوست ہی وہ مایۂ ناز　　اسطرح سے ہی اوسکے سخن کا انداز
خامی کی زبان سون جیون نکلے ہین حرف　　پر کان تلک نہین پہونچتی آواز

## بشر بدہ بنودہا

آئے ہین اگرچہ خوب ایام شباب　　پر کچھہ اسکا چھٹا ہے اب خوف و حجاب
تدبیر کئی رہی ہے یون نایک یار　　جیون آگ مین زور سے دو لگے سیماب

## نعت

نور اللہ تین اول نور محمد کو پر گٹو شبہہ آئے
یا جہین بہی تہون لوک جہان لگ او سب شٹ جو درکہائے
آدلیل سو انت کی کہی رسلین جو بات یہی من بائے
تب لگ نہ پاوی الہ کون کیسہون جو لون محمد مین نہ سمائے
نور الٰہی سے اول نور محمد ظاہر ہوا من بعد ہر سہ عالم و تمامی محسوسات

پیدا ہوے پس جو دلیل ابتدا ہے وہی انتہا مین یقین ہوتی ہے رسلین کہتے ہین کہ تا وقتیکہ عشق محمد دل مین نہوگا کوئی شخص اللہ کو پا نہین سکتا ہے۔

## کبت درمنقبت

پیر بہو کون نہ چینہوان من ہیری ایک چہن بید اور پران کو کیون نہ چیت چاو دہے
تج دوار ایس کو نوآیو سیس مانس کو پیٹ ہی کی کاج سب لاج کہوے باوری
ایسو ہی ندان جاہ آج لو نہ آیو گیان کیہون نہ تجی اجان انیو سہاوری
بہر یو اپرادہ بتو ڈرت نہ تل آدہ شاہ مردان جو بہروسی ایک اوری

پیر بہو تادر نہ چینہو نہ پہچانا ان من ہیری اس میرے دل نے ایک چہن ایک ساعت بید کتب ساوی پران کتب تاریخ کیون نہ کیا نہین چیت چاو دل سے آرزو تج چہوڑکر دوار دوار ایس خدا نوایو سیس سجدہ کیا مانس کو انسان کا باوری دیوانہ ندان نادان بہر یو اپرادہ بہر از گناہ تل اودہ بقدار نیم کنجد حاصل کبت اے دل تونے اللہ کو نہ پہچانا اور کتب ساوی و مذہبی کیطرف میلان نہ کیا بلکہ دروازۂ خدا کو چہوڑکر دروازۂ انسان پر سر جہکایا اور بند شکم مین گرفتار ہوکر بے حیا و بے غیرت ہوگیا با این ہمہ حال تاحال اپنی عادت کو اے نادان نہین چہوڑتا اور باوجود سرزد ہونے بڑے بڑے گناہون کے بقدار نیم کنجد بہی نہین ڈرتا اور ہوش مین نہین آتا بہرحال یا شاہ مردان ایک آپکا بہروسا ہے ✦

## بشر بدہ بنود ہا کبت

اُوچک بین آی بال نینن نہار لال بیٹھہ گئی تنہہ کال آپ کو چھپاے کے
چنچل چیتون چیت چبین ہر رسلین کون گر گری کیل بھون مرجہائی کے
تاہی سے پیہ پاس آڈ آڈ سکھین کی آون تیہ کی رہی ہے چہب جہائی کے
بادیک جیون جوٹ کی درت پھر اوٹ اوٹ مرگ لوٹ پوٹ بہین کہوج جائی کے
اوچک ناگاہ بال عورت نہار دیکہہ لال شوہر کر گری سخت کیل
ہیج آہنی بھون ابرو سے مرجہای کے پژمردہ کرکے بادیک مردشکاری
درت پوشیدہ اوٹ اوٹ پس پردہ لوٹ پوٹ مضطرتیان کہوج
سراغ حاصل کبت اس نایکا نے ناگاہ آکر اپنے تیر نگاہ سے طالب کو
مجروح کیا اور فرط حیا سے بزمرۂ عورات آپکو چھپاکر پوشیدہ بیٹھہ گئی اے رسلین
اول تو تیر نگاہ ہی جگر دوز لگا دوم سختی خارہاے ابرو نے حالت بیخودی طالب پر
طاری کی مثال اسکی اسطرح پر خوشنما ہے کہ جیسے شکاری شکار پر حربہ کاری کرکے
اول پوشیدہ ہوجاتا ہے اور پھر پوشیدہ پوشیدہ جہان وہ شکار بسمل ہوتا ہے
سراغ رسان پہونچتا ہے ایسے ہی یہہ مطلوبہ حسب خواہ شکار مار کر پس پردہ
دیگر عورات پوشیدہ ہوگئی ہے ÷

## ترنای اگم ریت برنیو کبت

آوت بسنت ترنای ترتری کی بات گات ارنای دوت بنیت ہی
بکست سمن سن سہل ار وج ہوت بہنوت بہنور چیت راکہہ رس پریت ہی

گھورُ و گنٹھہ بہاس باس انگ کی سُباس پرم پرکاش کریت پران چیت ہی

رتُ بَیس گی تینِ نہ بہاوینِ رسلین دُواُو جُوبن کی ریت سُوئی جوبن کی رتے

بسنت نام فصل بہار ترنای جوانی تر درخت ترنی نوجوان عورت پات برگ

گات جسم ارنای سرخی دورت دوان پینیت پاک بکست

شگفتہ سمن گل من دل سیہل پربار اروج پستان

بھنوت بلا گردان بھنور زنبور سیاہ چیت دل رس عصارہ

پریت محبت گھورو دیکھو گنٹھہ گرہ بہاش ظہور باس

خوشبو انگ جسم سباس خوشبو پرم پرکاش زیادہ روشن

لیت لیسی پران چیت جان وہوش رت فصل بیس عمر بن

جنگل جوبن نوجوانی ریت طریق حاصل کبت رسلین کہتے ہین کہ

آمد فصل بہار صحرا اور عنفوان شباب محبوبہ دلربا مقابل ہے یعنی زمانۂ بہار

مین اشجار پربرگ وبار اور عورت کی جوانی مین ملاحت حسن وخوبی پستان

نمودار وہان صحرا مین شگفتگی غنچہ گل یہان عورت کی شگفتگی شگوفہ دل وہان

زنبور سیاہ سرگردان یہان دلہاے مردم قربان وہان جوش مستی یہان

محبت کی چیرہ دستی وہان عقود شاخہاے اشجار مین خوشبو یہان جوش جوانی

سے جسم محبوبہ مشکبو وہان بہار آرایندہ گلہا یہان خوبی جوانی فریبندہ دلہا

لیکن وہان خزان آنی اور یہان جوانی جانی بردونون خوشنا نہین ہے

## مدہیادہیرادہیر کبت

راتِ کو بتی جیُون پرآت آی رسلین تہ کال توُ لی مال سکھیات لکھ پیاری کوُن

نین سُنکھہ دیو سُہو تو دیجیے سُکھہ کوک سم ٹار رین برہ ہماری کوُن

تب اُون کنیہین گھات نین میری ہین پرات کیسی کرہیرون توُ مکھ اجیاری کون

بام کہیو جانی ہم اندرانی ہتین سو اب چند ران ہی ہون درگ کنون تہاری کون

پرات صبح کال وقت نین سنکھہ چارچشم کوک سرخاب کہ تمام

شب نر و مادہ ہین ہمیشہ جدائی رہتی ہے اور تمام روز وصال رین رات

برہ ہجر اندرانی نام زوجہ راجہ اندر حاصل کبت اس نایکا کا

طالب شب بخانہ زن انباغ[1] بسر کرکے علی الصباح اسکے پاس آیا یہہ اوسکو شرمگین

اور آنکھہ نیچے کئے ہوئے دیکھکر کہتی ہے کہ اگرچہ رات مجھکو مثل سرخاب بحالت

فراق گذری مگر اب دنین تو لطف چارچشمی کا حاصل ہوا افسوس کہ رات کو

زنان انباغ نے میرے ساتھہ گھات کی اور اب صبح کو آپکی آنکھین زیادہ

آمادۂ گھات ہین کہ سامنے نہین ہوتین کسطرح سے آپکے چہرہ کو دیکھون پس

معلوم ہوا کہ تاحال چہرہ میرا مثل اندرانی کے تہا کہ تمہاری آنکھین مثل اندر

کے ہروقت اوسکو بہ تمنا دیکھا کرتی تہین اور اب شاید مثل ماہ ہوگیا کہ آپ

کی چشم کنول جسکے مقابلہ مین مثل غنچہ سربستہ کے ہوئی جاتی ہین ✤

رت دوتی ہنایو مانی کوتا کوبت

بدن ہی چند تہان راہ بار دیکھت نین مرگ بلو ادہر تہان آہی

اسا کیر ڈہگ رسلین دانت داڑمی ہین ہو رگر یو ڑو مرا جی بنگی سراہی

۵۱ [1] یعنی دو زن کہ در نکاح یکمرد باشند ہریک مرد دیگرے را انباغ باشند بہندی سوت گویند ۱۲ کذا فی البرہان

کٹ سنگھہ گج گت ہین تین پنکھی باتین یہہ بات آن ہین ادگاہی
ایتی سب سترو تن آی متر ہی تو کون بنج متر سنگ سترنا نہ چاہی
بدن چہرہ چندماہتاب راہ راس بار موئے مرگ آہو پلو برگ
ادہر لب ناسا بینی کیر طوطا دہگ نزدیک داڑمی انار گریوہ
گردن روم راجی سیلے موی نرم شکم پنگی مادہ مار کٹ کمر سنگھہ
شیر ویوز گج فیل گت چال ستر دشمن متر دوست حاصل کبت
اس نایکا ملول کو مصاحبہ دلالہ سمجھاتی ہے کہ تیرے چہرہ ماہ کے نزدیک
موے سر شل ستارہ راس کے کہ جو دشمن ماہ ہے موجود ہین اور چشم آہو
کے نزدیک برگ لب کہ جو خورش آہو ہے موجود ہین اور بینی طوطی صفت
کے مقابلہ مین دندان جو شل انار خورش طوطے ہین موجود ہین اور موے نرم زیر
شکم کہ جو شل مار ہین اوسکے مقابلہ مین گلو طاوس صفت کہ جو دشمن مار ہے
موجود ہے اور روش مستانہ شل فیل کے قریب کمر یوز کہ جو دشمن فیل ہے
موجود ہے پس جس حالت مین کہ یہہ تمام دشمن یکدگر تیرے جسم مین فراہم ہوکر
باہم دوست ہوگئے تجھکو تیری دوست سے دشمنی کرنا نامناسب ہے یہہ
خشک مزاجی اپنے دیگر زنان اتباع[1] کے دلمین ڈالدے ؛

[1] بمعنی سوت

## سانت رس کبت

تیری منو رتھہ کو ہوت ہی سین لوک تو نہین ہوی اکاش کرت نہ کہت ادوت ہے
تونہین جارو تو تسیل تر بس ہیجھی ہوت تو نہین ہوی سکھہ بوجی گوت اور اکوت ہے

تو نہین بن ناری بھرتا کی رس سلین ہوت تو نہین ہوی کی ستر لیت آپن تین لوت ہے
جاگ پرین جھونتھو جیون سپن لوک ہوت تو نہین آتما بچاری لوک جات کو موت ہے
منور تہہ مطلب وارادہ سین اشارہ لوک دنیا اکاش آسمان نکھت
ستارہ اودت روشنی چار و تتوا اربعہ عناصر سیل کوہ ترو
ورخت پس چرند پنچھی پرند میگھہ ابر سیاہ پوجی دیتا ہے کوت
بعد حساب اکوت بے حساب بن ناری عورت ہوکر بھرتا شوہر سلین
محو ستر دشمن آتما جلوہ حق لوک دنیا حاصل کبت اس کبت مین
رسلین توحید بیان کرتے ہین کہ تیرے ارادہ کے اشارہ سے دنیا ہوتی ہے
اور تو ہی آسمان ہوکر ستارگان کو روشن کرتا ہے اور تو ہی اربعہ عناصر
و کوہ و درخت و چرند و پرند ہوتا ہے اور تو ہی ابر سیاہ ہوکر باران بعد
حساب و بے حساب دیتا ہے اور تو ہی بپیرایۂ عورت مین مرد کا راحت رسان
ہے اور تو ہی انجام مین بقالب فنا دشمن جان پس حالت بیداری مین جیسی
حالت خواب نزدیک عوام نامعتبر ہے ویسے ہی اوسکی شان جاننے والون
کے نزدیک یہہ دنیا خواب و خیال ہے ٭

## نرت برنن کبت

بسن بنای لٹ آنن پی لٹکای کاجر لگای چلیہہ پان تکھہ کھای کی ٭
تال جھنکای بین مردنگ ملای نرتکار کون بلای سب سنگت آجای کی ٭
ہاتھن او ٹھای کٹ گرپو لچکای دوا و بھو نین نچای اب مین مٹکای کی ٭
نیور سجای جب بھای سون جہرت پای لاگت ہی گت آی تیری یک دہای کی

بسن بارچہ آنن چہرہ چکھہ آنکھہ بین و مردنگ نام ساز نتکار سازندہ اچاری آراستہ گت کمر گریو گردن لچکاری خم کرکے نین آنکھہ نیور زنگولہ پگ قدم حاصل کبت اس کبت مین رسلین رقص کا بیان کرتے ہین کہ وہ نازنین جب بارچۂ رقص زیب بدن کرکے اور لٹ بالون کو چہرہ پر لٹکا کر کاجل لگا کر پان کہا کر تال جہنکا کر بین مردنگ ملا کر سازندگان کو بلا کر رقص کرتی ہے اور ہاتہون کو اوٹہا کر کمر اور گردن کو لچکا کر عشوہ وغمزہ سے زنگولہ بجا کر قدم کو باندازِ زمین پر رکہتی ہے اوسوقت گت نود دوڑ کر اوسکے قدمون پر آکر گرتی ہے ❊

سید برکت اللہ قدس سرہ وے از کملاے فقہا ہست گاہے میل بہ شعر ہندی می نمود و معنی عرفان را بزبان ہند ادامی فرمود پیم پرکاس نام رسالہ دارد مشتمل بر دوہا و کبت و بشنپد و ڈہرپد وغیرہ کہ در مردم دایر ست پیمی تخلص می کرد قدرے از اشعارش ثبت می شود ❊

دوہا

چکہہ جوگی کنٹھا گرین ارن سیام اور سیت

آنسو بوند سمرن لیین درسن بہیکہا ہیت

چکہہ جوگی چشم جوگی کنٹھا گرین کنٹھہ در گلو ارن سرخ سیام سیاہ سیت سفید آنسو بوند قطرات اشک سمرن حصہ چہارم تسبیح درسن بہیکہا خیرات دیدار ہیت واسطے حاصل دوہا چشم مرتاض کنٹھہ دانہ ہاے سرخ و سیاہ و سفید کا گلے مین پہنے ہوئے اور قطرات اشک کی تسبیح لئے ہوئے خیرات دیدار کے خواستگار ہین ❊

دوہا

پیمی ہندو ترک مین ہر رنگ رہو سمائے

دیول اور مسیت مون دیپ ایک ہین بہائی

پیمی نام شاعر ہندو ہنود ترک اہل اسلام ہر رنگ جلوۂ حق دیول بتخانہ مسیت مسجد حاصل دوہا اے پیمی ہندو و مسلمان دونون مین جلوۂ حق موجود ہے جیساکہ چراغ ہاے بت خانہ و مسجد دونون جگہہ مین ایک ہی جلوہ ہے

دوہا

انٹیا تن کی اٹیٹی من پٹوا بہیو مور

سور جہاوی گرگیان سون نہی پیم کی ڈور

انٹیا کلاوہ تن جسم اٹیٹی اولجہا ہوا پٹوا پٹوہ گیان معرفت پیم محبت حاصل دوہا کلاوہ اس جسم ابتر و الجہے ہوئے کے سلجہانے کو دل میرا پٹوہ ہوا ہے پس سلجہاتا ہے دست معرفت سے اور بناتا ہے ڈور محبت کو

دوہا

من پنچھی تن پنجرا آیا نپ بہرو آمول

پیارو پورو کرو دیو تو ہین تو بین بول

من دل پنچھی برند تن جسم پنجرا قفس پا نپ بہرو پرواز خوبی

اصول بلاقیمت حاصل دوہا اے پرند دل اس تعنں جسم بیش قیمت پراز خوبی مین تیرے پیارے یعنی مالک نے جملہ سامان آسایش مہیا کر دیا ہے پس تو بھی بہ صنعت دل ہر وقت ہمہ اوست ہمہ اوست کی آواز کر ؛

دوہا

ہم دیپک تم ہو پتنگ اجگت کہی سنائے

بن دیکھی نہین رہ سکہون دیکہین ہو نجائے

دیپک چراغ پتنگ پروانہ اجگت مثال ناموزون حاصل دوہا تم چراغ ہوا ور مین پروانہ اگرچہ یہہ مثال ناموزون ہے مگر حاصل مدعا میرا یہہ ہے کہ مین مثل پروانہ بلا دیدار ضبط نہین کر سکتا اور ہر وقت دیدار جدا نہین رہ سکتا ؛

دوہا

ہون چکی وا سندہ کی جہان نہ سورج چند

رات دیوس نہین ہوت ہی نا دکہ نا نہہ انند

چکی مادہ سرخاب سندہ دریاے شور سورج چند آفتاب ماہتاب رات دیوس شب و روز دکہہ رنج انند خوشی حاصل دوہا سرخاب دریا کے کنارہ پہ رہتا ہے اور شب کو درمیان نر و مادہ رنج جدائی ہوتا ہے اور دن کو خوشی وصال سید برکت اللہ فرماتے ہین کہ ہم چکی یعنی سرخاب اوس دریا سے قدم کے ہین کہ جہان چاند سورج رات دن رنج و خوشی کچہہ نہین ہے ؛

دوہا

